بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ



# مصنف کا نقطۂ نظر

بس بھر میری کوشش ہوگی کہ یہ بحث حق اور صرف حق کی خاطر ہو، میرے پیش نظر صلیت رہے اور انصاف، میں حضرت عثمانؓ کے قضیے میں حصہ لینے والے اسلامی فرقوں میں سے کسی ایک کی ہوا خواہی نہیں چاہتا، میں عثمانی حمایت اور علوی شیعیت دونوں سے علیحدہ ہوں۔ میرے فکر و نظر کا گوشہ اس معاملے میں وہ نہیں جو خود حضرت عثمانؓ کے معاصرین کا تھا جنھوں نے اس کشمکش کے مصائب برداشت کئے اور ان کے ساتھ یا ان کی وفات کے بعد اس سے پیدا ہونے والے نتائج کا شکار بنے رہے۔

میں جانتا ہوں کہ لوگ آج بھی اس مسئلے میں اسی طرح مختلف خیالات رکھتے ہیں، جس طرح حضرت عثمانؓ کے عہد میں رکھتے تھے، ایک طرف عثمانی ہیں جو صحابہؓ میں شیخینؓ کے بعد حضرت عثمانؓ کا درجہ سب سے اونچا جانتے ہیں، دوسری طرف شیعی ہیں جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حضرت علیؓ ہی کا درجہ مانتے ہیں، ان کے خیال میں شیخینؓ کے لئے بھی قدر و منزلت کی کوئی گنجائش نہیں، کچھ لوگ بیچ میں ہیں، معتدل عثمانیت اور معتدل تشیع، یہ لوگ تمام صحابہ کی عظمت و احترام کے قائل ہیں، اَلسَّابِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ کا درجہ بھی پہچانتے ہیں، پھر صحابہؓ میں باہمی تفضیل ان کے نزدیک ضروری نہیں، ان کا خیال ہے کہ تمام صحابہؓ نے پوری سرگرمی کے ساتھ کوششیں کیں۔ اللہ کے، اللہ کے رسولؐ کے، اسلام کے، اور مسلمانوں کے مخلص رہے، بعضوں سے کچھ کوتاہیاں بھی ہوئیں۔ لیکن وہ سب کے سب اجر عظیم کے مستحق ہیں، اس لئے کہ ان کا مقصد نیک تھا۔ ان کی نیت قصور اور کوتاہی کی نہ تھی، اسلام کے مفا

ہیں جن پر وہ پوری شدت کے ساتھ جمے ہوتے ہیں، اور جن کی مدافعت اور حفاظت میں مر مٹنے کو تیار ہیں، اس لئے کہ ان خیالات کا مرکز دین اور ایمان ہے! اور ایک بندۂ مومن کے اعمال و معتقدات کی تمنا اپنے دین کی حفاظت، اپنے یقین کی مضبوطی اور خدا کی خوشنودی کے سوا کچھ نہیں۔

میں اس معاملے کو ایک ایسی نگاہ سے دیکھنا چاہتا ہوں جو جذبات اور تاثرات کی عینک سے ہو کر نہ گذرتی ہو، جو مذہب کی تاثیر اور عقیدے کے اثر سے خالی ہو، یہ نگاہ ایک مورخ ہی کی ہو سکتی ہے۔ جو اپنے آپ کو رجحانات، جذبات اور خواہشات سے بالکل الگ کر لیتا ہے، جن کے مظاہر خواہ کتنے ہی مختلف ہوں،

مسلمانوں کی ایک جماعت اور کہنا چاہئیے بہترین مسلمانوں کی جماعت اس فساد آخری حادثے سے قبل ہی اللہ کی رحمت کو پہونچ چکی تھی، اس کا دنیا سے اٹھ جانا اس کے ایمان اور اس کی قدر و منزلت میں کسی کمی کا باعث نہ ہو سکا بلکہ ان کی موت نے ان کو لغزش کے مواقع اور مشتبہ پوزیشن سے بچا لیا۔ اور وہ دنیا سے کامیاب اور شر و فساد سے محفوظ رخصت ہوتے، لیکن صحابہؓ کی ایک پوری جماعت قضیۂ عثمانی کے وقت موجود تھی، جب مسلمان اپنی تاریخ میں شدید ترین بے رحمی کے ساتھ اس قضیے میں حصہ لے رہے تھے، بعض صحابہؓ نے اس میں حصہ نہیں لیا، نہ کم نہ زیادہ، وہ حصہ لینے والوں سے کنارہ کش رہے۔ انھیں میں کے ایک خدا کی ان پر رحمت ہو، سعد بن وقاصؓ ہیں جنھوں نے فرمایا

لا اقاتل حتی تاتونی بسیف یعقل ویبصر وینطق فیقول اصاب ھذا واخطا ذاک۔

میں اس وقت لڑوں گا جب تم مجھے ایسی تلوار لا کر دو گے جو فکر و نظر رکھتی ہو اور جو یہ بولتی ہو کہ اس نے غلطی کی ہے اور یہ حق بجانب ہے۔

میں تو اسی ... میں حضرت سعدؓ اور اُن کے ساتھیوں کی راہ چلنا چاہتا ہوں رضی اللہ عنہم۔ طرفین میں سے مجھے ... سے پرخاش ہے نہ دوسرے سے بحث و تکرار، میں تو صرف ... اور لوگوں کی اطلاع ...

ماحول تک پہنچوں، جس نے طرفین کو فتنے میں مبتلا کیا، اور باہمی خصومت کا جال بچھا کر بڑی بے دردی کے ساتھ ایک کو دوسرے سے جدا کر دیا، اور اب تک کرتا جا رہا ہے، اور غالباً قیامت تک کرتا جائے گا۔

اس کتاب کو پڑھنے والے آگے چل کر پڑھیں گے کہ حالات کی نزاکت اور معاملات کی خطرناکی حضرت عثمانؓ، حضرت علیؓ اور اُن کے موافقین و مخالفین سب کے بس سے باہر تھی، وہ واقعات میں پڑھیں گے کہ جن حالات میں حضرت عثمانؓ مسندنشینِ خلافت ہوتے، اگر اُس وقت دوسرے کو بھی تختِ خلافت پر بٹھا دیا جاتا تو وہ بھی ان ہی کی طرح فتنہ و فساد کے مصائب میں مبتلا ہوتا اور لوگ اس سے بھی جدال و قتال کرتے۔

# سیاسی تجربہ

میں تو اس خیال کا ہوتا جا رہا ہوں کہ حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے تخیل میں جو اسلامی خلافت تھی وہ ایک دلیرانہ تجربہ اور فدا کارانہ اقدام تھا جس کی تکمیل نہ ہو سکی، اور شاید اس کی تکمیل کے موانع ممکن نہ تھے، اس لئے کہ یہ تجربہ وقت سے بہت پہلے شروع کر دیا گیا۔

اب تک انسانیت نے تجربہ اور آزمائش کی کتنی ہی منزلیں طے کر لی ہیں، حکومت اور تشکیلِ حکومت کے سلسلے میں اس کی ترقی اور تجربہ کی پرواز اونچی سے اونچی چوٹی تک پہنچ چکی ہے، لیکن کیا خیال فرماتے ہیں آپ؟ کیا انسانیت ان ترقیوں اور تجربوں کے بعد بھی ایک ایسے نظامِ حکومت کی تشکیل میں کامیاب ہو سکی، جس میں سیاسی۔ اور سماجی انصاف کے تقاضے ٹھیک اسی طرح پورے ہوتے ہوں جس طرح حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ اپنے عہد میں پورا کرنا چاہتے تھے؟

انسانیت نے طرح طرح کی حکومتیں بنائیں، ایک حکومت تو وہ بنائی جس میں بادشاہ اپنے آپ کو خدا تصور کرتے تھے، دوسری حکومت ایسی بنائی جس میں بادشاہ خدا تو نہیں لیکن دیوتاؤں کا سایہ تسلیم کیا گیا۔ اسی سلسلے کی ایک کڑی یہ ہے کہ بادشاہ کی ذات کسی ایک

خدا کا پرتو ہے، یہ سارے بادشاہ غلط یا سچ خیال کرتے تھے کہ ان کا اقتدار عوام کا عطیہ نہیں ہے، بلکہ یہ تو ان کے آباؤ اجداد سے اُن کو ملا ہے جو خود خدا تھے یا ان دیوتاؤں کا عطیہ ہے جن کا روپ انھوں نے لیا ہے۔

اب اس قسم کے بادشاہ کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے کے بارے میں جو احکام بھی صادر فرماتے اس میں صرف ان کی خواہش اور خوشی کارفرما ہوتی، عوام خوش ہوں گے یا ناراض؟ اس کی ذرا بھی پروا نہ ہوتی، اور ہوتی بھی کیسے، عوام تو پیدا ہی اس لئے ہوتے ہیں کہ اطاعت کریں، حکم بجا لائیں، انھیں ناراض یا خوش ہونے کا کوئی حق نہیں، ان کی مرضی یا ناپسندیدگی بادشاہوں کی طبیعت میں کسی تبدیلی کا باعث نہیں ہو سکتی تھی، بالکل اسی طرح جیسے آپ آفتاب کے نکلنے سے خوش اور اس کے ڈوب جانے پر ناراض ہوتے ہوں لیکن وہ نہ آپ کی خوشی پر طلوع ہوگا اور نہ آپ کا غصہ اس کو غروب ہونے سے روک سکتا ہے

انسانیت کو اس قسم کے بادشاہوں اور ان کی حکومتوں کے تجربے سے برائے نام راحت ملی، زیادہ تر تو عذاب ہی عذاب رہا۔ تب اس نے اس میں انقلاب لانے کی کوشش کی، اسکی یہ کوشش کہیں کہیں کامیاب بھی ہوتی۔ چنانچہ مٹھی بھر اشراف اور امراء کی حکومت ظہور میں آئی جو اپنے درمیان تو مساوات کے قائل تھے لیکن عوام کے لئے وہ بھی اسں کے روادار نہ تھے، اسی طرح مطلق العنان ظالموں اور سفاکوں کا دور حکومت آیا۔ یہ مظلوم عوام کی دست گیری کے نام سے میدان میں آتے اور اعلان کیا کہ وہ امراء اور سرداروں کے مظالم سے عوام کو نجات دلائیں گے لوگوں میں عدل و مساوات پھیلائیں گے، قوی اور کمزور، غریب اور امیر کا فرق مٹا دیں گے، مضبوط اور معذور دونوں اُن کی نگاہوں میں ایک ہوں گے۔ لیکن یہ سب تو وہ نہ کرسکے، الٹے لوگوں پر مظالم کا دائرہ کچھ زیادہ وسیع کر دیا۔ اور عوام کے ساتھ اشراف کو بھی ذلیل کر کے انسانیت کو اسی ذلت اور بدبختی کے گڑھے میں پہنچا دیا جہاں سے وہ نکلنا چاہتی تھی، بلکہ اس سے بھی زیادہ گہرے غار میں،

اس کے بعد انسانیت نے ایک ایسے نظامِ حکومت کا منہ دیکھا جس کے متعلق اسکا

خیال ہے کہ وہ بہترین اور معقول ترین دستور حکومت ہے، عوام اس کے ذریعے سیاسی انصاف اور سماجی مساوات کا پورا پورا فائدہ اٹھا سکتے ہیں، وہ نظامِ حکومت یہی جو عوام کو اپنے معاملات کا خود مختار بناتا ہے، اور ان کو حق دیتا ہے کہ اپنے لئے جیسا نظم چاہیں بنائیں۔ انسانیت نے اس نظام کا تجربہ کیا، بلا شبہ اس کے ذریعہ اس کو انصاف کی ایک قسط مل گئی۔ لیکن پوری پوری وہ بھی وصول نہ ہو سکی، اور جو ہوئی وہ بالکل سطحی، اور سرسری، چنانچہ آج بھی لوگ کسی ایک رائے پر متفق نہیں ہو سکے اور ایک جہتی اور اشتراک سے محروم ہیں۔ عوام کی لگام بظاہر بلاشبہ عوام کے ہاتھ میں ہے، لیکن حقیقت کچھ بھی نہیں۔ پوچھا یہ جاتا ہے کہ عوام کیا چاہتے ہیں؟ اب اگر جواب میں اختلاف ہوا۔ اور اختلاف کا ہونا یقینی ہے تو فیصلہ اکثریت کے حق میں ہو جاتا ہے اور اقلیت کی پرواہ نہیں کی جاتی، اس طرح اکثریت کو موقع دیا جاتا ہے کہ وہ اقلیت کو پامال کرے اس کی مرضی کے خلاف اس پر حکمراں ہو، اگر اکثریت کو یہ موقع دیا جاتا کہ وہ براہ راست اپنے اوپر اور اقلیت پر حکمرانی کرتی تو شاید یہ نظام انصاف سے قریب تر اور مظالم سے بڑی حد تک خالی ہوتا۔ لیکن اکثریت کی براہ راست حکومت کی کوئی شکل نہیں، اس لئے ہوتا یہ ہے کہ اکثریت حکومت کرنے کے لئے اپنے نمائندے چنتی ہے یہ چناؤ تشدد، دھمکی، مکر، رشوت، اور لالچ کے بل بوتے پر ہوتا ہے، ہو سکتا ہے کہ ایسا نہ بھی ہو، لیکن اس سے تو مجالِ انکار نہیں کہ یہ نمائندے جنہیں اکثریت پسند کرتی ہے اور حکومت کی لگام ان کے ہاتھ میں دیتی ہے انسانوں ہی میں سے کچھ انسان ہوتے ہیں، جن میں پختگی بھی ہوتی ہے اور خامی بھی۔ سختی بھی ہوتی ہے اور نرمی بھی قناعت بھی ہوتی ہے اور حرص بھی، ایثار بھی ہوتا ہے اور خود غرضی بھی، پس یہ ہر وقت راہ سے ہٹ جانے کی زد میں ہیں، اور ان سے خطرہ ہے کہ اعتدال کی حد سے بڑھ جائیں اور اپنے ساتھ عوام کو بھی غلط راہ پر لے جائیں اور بالآخر بے انصافی کی وہی فضا پیدا کر دیں جو مستبد بادشاہوں، خود غرض اشراف اور خونخوار سفاکوں کے عہد حکومت میں تھی۔

اتنی ساری مشکلات اور ابھی ہم سیاسی انصاف کی منزل میں ہیں، پھر آپ اندازہ کیجئے کہ سماجی مساوات کی اُمید کس طرح کی جا سکتی ہے، جس کا مقصد صرف یہی نہیں کہ سب لوگ حکومت کی نگاہ میں برابری کا درجہ رکھتے ہوں، بلکہ زندگی کے وسائل اور اور ذرائع سے بھی تمام لوگ یکساں مستفید ہو سکیں، اب تک انسانیت نے مختلف زمانوں مختلف خاندانوں اور مختلف حالات میں جتنے بھی نظامِ حکومت دیکھے ان میں سے ایک بھی اس سماجی مساوات کا حامل نہیں ہو سکا جو عوام میں وہ اطمینان وہ خوشگواری اور وہ امن پیدا کر دے جو بے چینی، بےزاری، اور خوف سے خالی ہو، پھر عہدِ حاضر کی انسانیت کو جو کچھ حاصل ہے وہ کسی طویل بحث کا محتاج نہیں، ڈیماکریسی نے قانون کی نگاہ میں عوام کو ضرور کسی حد تک آزاد اور مساوی بنا دیا ہے، لیکن وہ ان کے لئے سماجی مساوات کی ضامن نہیں، اشتراکیت نے ضرور کم و بیش سماجی مساوات اور انصاف کے تقاضے پورے کئے، چنانچہ اس نے طبقاتی فرق کو دُور کیا، مزدوروں کو اپنی محنت سے فائدہ اٹھانے کا موقع دیا۔ محتاجوں اور معذوروں کے لئے باعزت زندگی گذارنے کی سبیل نکالی، لیکن یہ سب کچھ دے کر ان سے ان کی آزادی چھین لی، اور ڈکٹیٹر شپ نے تو سبھی کچھ غصب کر لیا۔ نہ آزادی باقی رہی نہ مساوات! عوام کو بری طرح شرمناک حد تک غلام اور حکومت کا آلۂ کار بنایا۔ اور اس غلامی کے بدلے میں بھی اس نے ان کو کچھ نہیں دیا

ایک صالح حکومت کی تلاش میں انسانیت نے یہ سارے راستے طے کئے۔ اور نظامِ حکومت کے خوب خوب تجربے کرتی رہی، لیکن ہنوز دلی دور است، اب تک وہ ظلم و ستم کی شاکی ہے اور غلامی کی ذلتوں سے تنگ آچکی ہے، وہ متلاشی ہے ایک ایسے صحیح اور مستقیم نظامِ حکومت کی جو انسانوں کو آزادی اور انصاف کی نعمت عطا کرے، یہ صحیح اور مستقیم نظامِ حکومت وہی ہے جس کے قیام کی کوشش اسلامی خلافت نے صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ کے عہد میں کی تھی۔ لیکن ابھی اس تجربے کی ابتدا بھی نہ ہو سکی تھی کہ صدیق اکبرؓ اس عالمِ فانی سے رخصت ہو گئے، ابھی اس تجربے کی راہ میں چند بڑے بڑے قدم ہی اٹھائے تھے کہ فاروق اعظمؓ شہید کر دیئے

گئے، مزید برآں حضرت عمرؓ ان اقدامات سے پوری طرح مطمئن بھی نہیں ہو سکے، اپنی خلافت کے آخری دنوں میں آپ فرماتے تھے کہ جو کچھ میں نے آخر میں کیا اگر وہ پہلے کرتا۔

| | |
|---|---|
| لو استقبلت من امری ما | تو دولت مندوں سے ان کی |
| استدبرت لاخذت من الا | پڑی ہوتی بے کار دولت لے لیتا |
| غنیاء فضول اموالہم | اور محتاجوں تک پہونچا دیتا |
| فرددتہا علی الفقراء | |

اس کے معنی یہ ہیں کہ حضرت عمرؓ سماجی مساوات کا تقاضا اچھی طرح پورا نہیں کر سکے۔ پھر کسی امیر یا حاکم کا کیا ذکر؟ مسلم اور غیر مسلم سبھی جانتے ہیں کہ حضرت عمرؓ کی طرح قیامِ عدل کا نہ کسی امیر نے ارادہ کیا اور نہ پورا کر دکھایا، پھر یہ کہ لوگ بھی حضرت عمرؓ کے تجربات سے خوش نہ تھے، عوام آپ سے خائف اور مرعوب تھے، اور ڈر کر آپ کے احکام کی تعمیل کرتے تھے، آپ کا بڑے سے بڑا چاہنے والا ہو یا زیادہ سے زیادہ محبوب، کسی کو بھی اس بات کی کامیاب سفارش کا حوصلہ نہ تھا کہ حضرت عمرؓ خود اپنی ذات کے متعلق یا دوسروں کے بارے میں کچھ نرمی اور چشم پوشی سے کام لیں۔ کیونکہ آپ عدل کو ہر چیز پر مقدم رکھتے تھے، اور مفتوحین کو بھی یہ تجربات آخر کار خوش نہ رکھ سکے، وہ خیال کرتے تھے کہ اُن کی مرضی کے خلاف اور اُن کی طاقت سے زیادہ ان سے کام لیا جاتا ہے، انھیں یہ بھی خیال تھا کہ تمدن اور تہذیب میں ان کا درجہ پہلے ہے۔ عرب تو نو تہذیب ہیں اور ابھی ابھی تمدن آشنا ہوتے ہیں، لہٰذا یہ بات ان کی مرضی کے بالکل خلاف تھی کہ متمدن اور مہذب لوگوں پر وحشی دیہاتیوں کو مسلط کر دیا جاتے۔ حضرت عمرؓ اسی قسم کی ناراضگی کے نتیجے میں شہید کر دیئے گئے، انہی مفتوحین میں سے ایک نے جب اپنے آقا مغیرہ بن شعبہ کی شکایت کی، اور حضرت عمرؓ نے تحقیق کے بعد کچھ عتاب نہیں کیا تو اس نے آپ کے خنجر بھونک دیا جب کہ آپ نماز کے لئے بڑھ رہے تھے۔

لیکن یہ بڑی زیادتی ہوگی کہ ہم اس دلیرانہ تجربے پر اس قدر غیر معمولی عجلت کے ساتھ رائے قائم کرلیں، ہمارا فرض ہے کہ پوری توجہ اور بصیرت کے ساتھ غور کریں کہ کیا یہ کوئی پائدار چیز تھی۔ اور کیا یہ ممکن تھا کہ یہ تجربہ کامیاب ہوجاتا اور اس سے جو مقصد تھا وہ پورا ہوجاتا۔ ہم غور و فکر کے بعد ہی اپنی اس ذمہ داری سے عہدہ برآ ہو سکتے ہیں جو انصاف کی خاطر ہم نے اپنے سر لی ہے اور پھر یہ غور و فکر بہت سی ان مشکلات کے سمجھنے میں ہماری مدد کرے گا۔ جو حضرت عثمانؓ کے زمانے میں فتنہ و فساد کا باعث بنیں یا بنائی گئیں اس لئے نہیں کہ حضرت عثمانؓ خلیفہ تھے بلکہ اس لئے کہ وہ وقت ہی ایسا تھا کہ فتنہ ہو اور بعض لوگ فساد کریں

# اسلام کے سیاسی نظام کی بنیاد مساوات پر ہے

حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے نظامِ حکومت کی بنیاد یہ تھی کہ وہ اپنے بس بھر مسلمانوں کے معاملات میں نبیؐ کے نقشِ قدم پر چلیں، یہ نقشِ قدم مسلمانوں پر پوری طرح واضح ہوچکا تھا۔ اس کا مرکزی نقطہ یہ تھا کہ تمام انسانوں کو سچا اور بے لاگ انصاف مل سکے۔ اس کے لئے ہمیں کسی بحث اور دلیل کی ضرورت نہیں، بھول جانے والوں کے لئے یہ کہہ دینا کافی ہے کہ اسلام نے دنیا کے سامنے سب سے پہلے دو باتیں پیش کیں، توحید اور انسانی مساوات۔ ارشاد خداوندی ہے،

| | |
|---|---|
| اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ وَّ اُنْثٰى وَ | ہم نے تم کو نر اور مادہ سے پیدا |
| جَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّ قَبَآئِلَ | کیا اور تمھیں پہچاننے کے لئے قبائل اور |
| لِتَعَارَفُوْا اِنَّ اَكْرَمَكُمْ | شعوب میں تقسیم کردیا۔ تم میں سب سے زیادہ |
| عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ اِنَّ اللّٰهَ | برگزیدہ اللہ کے نزدیک وہ ہے جو سب سے |
| عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ | زیادہ خدا سے ڈرتا ہے۔ |

قریش کو سب سے زیادہ غصہ آپ کی اسی دعوت پر تھا، کہ آپ لوگوں کو اس عدل اور مساوات کی طرف بلاتے تھے، آپ کی نگاہ میں حاکم اور محکوم کا، آزاد اور غلام کا، قوی

اور کمزور کا، امیر اور غریب کا کوئی فرق نہ تھا اور سبھی کنگھی کے دانتوں کی طرح ایک سے تھے، آپ لوگوں کو ہدایت فرماتے تھے کہ آپس میں نیچ اُونچ کا برتاؤ نہ کرو، شاید کسی کے دل میں خیال پیدا ہو کہ آپ نے غلامی کا تو خاتمہ نہیں کیا اور نہ اس کی ممانعت کی کہ کوئی کسی کا مالک نہ رہے۔ لیکن جو لوگ اسلام کو جانتے ہیں اور اس کی حقیقت سے آشنا ہیں، ان کے نزدیک خدا کے دربار میں آقا اور غلام کا درجہ ایک کر دینا ہی اسلام کا وہ اقدام ہے جو انسانیت کی تاریخ میں ایک عظیم الشان واقعہ کی حیثیت رکھتا ہے اور اگر پیش آنے والے واقعات فتنہ وفساد بن کر مسلمانوں کی راہ میں حائل نہ ہو گئے ہوتے تو یہ واقعہ اپنی عظمت بعد میں بھی باقی رکھتا، اس لئے کہ خدا نے آقا و غلام دونوں پر نماز فرض کی، دونوں کو روزے کا حکم دیا اور دونوں کو تاکید کی کہ دلوں کو پاک اور نیتوں کو خالص کریں، اس نے دونوں کے لئے ایک ہی دین کا اعلان کیا۔ دونوں کا خون حرام کیا۔ ایسا نہیں کیا کہ غلاموں کا دین الگ ہے اور مالکوں کا الگ؛ اگر مسلمانوں کے معاملات اپنے رُخ پر چلتے تو یہ باتیں غلامی کو ہمیشہ کے لئے نیست ونابود کر دیتیں، مزید برآں خدا نے غلاموں کے آزاد کر دینے کو ان نیکیوں میں شمار کیا ہے جن کے لئے مسلمان پیش قدمی کر کے اجر عظیم کے مستحق بنیں۔ اس نے دین میں بہت سے ایسے مواقع پیش کئے جہاں تک پہنچنے کے بعد غلام آزاد بن جاتا ہے۔ چنانچہ غلاموں کی آزادی عمل صالح بنائی گئی۔ بعض گناہوں کا کفارہ قرار دی گئی۔ اس طرح ہر وہ دروازہ کھولا گیا جس میں داخل ہو کر مسلمان ذوق اور شوق کے ساتھ اس فرض کو پورا کریں۔

یہی وہ باتیں ہیں جن کو سنکر قریش آگ بگولا ہو جاتے تھے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر غصے میں دانت پیستے تھے، میں یقین کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ اگر آپؐ قریش کو صرف توحید کی دعوت دیتے اور ان کے سماجی اور اقتصادی نظام کو نہ چھیڑتے، قوی، کمزور، امیر، غریب، آقا۔ اور غلام کا فرق بدستور باقی رہنے دیتے، سود خواری کو حرام قرار نہ دیتے، دولت مندوں سے مال لینے اور فقیروں پر تقسیم کر دینے کا کام نہ کرتے تو قریش کی اکثریت

بڑی آسانی کے ساتھ آپ پر ایمان لے آتی اس لئے کہ قریش کے لوگ اخلاص کے ساتھ بتوں سے نہ عقیدت رکھتے تھے اور نہ سچا جذبہ ان کی کیفیت تو تذبذب کی سی تھی، اور وہ بھی شوخی اور تمسخر کے انداز میں، یہ سارے بت ان کی نگاہ میں اصل مقصود نہ تھے، بلکہ عام عربوں کو قابو میں رکھنے اور ان سے فائدہ اٹھانے کا ایک ذریعہ تھے۔ پھر اگر قریش کی بڑی اکثریت ایمان نہ لاتی تو جو بھی ایمان لاتے، لاتے، جو نہ لاتے وہ رکے رہتے، لیکن آپ کے لئے کسی آویزش یا عناد کا باعث نہ بنتے، الغرض قریش کا غیظ و غضب جس قدر بتوں کی مذمت سے تھا، اس سے کہیں زیادہ اس بات پر تھا کہ آپ ان کے سماجی نظام پر تنقید فرماتے تھے۔ اور آپ ایک ایسے انصاف کی دعوت دیتے تھے جو ان کی سیادت اور قیادت کے مفاد کے خلاف تھا۔

سب جانتے ہیں کہ آپ نے محض اسلام کی طرف رغبت دلانے کی خاطر بعض سرداران قریش کی طرف توجہ کی، جس میں غریبوں سے کچھ بے التفاتی کا رنگ پیدا ہوگیا۔ تو اللہ نے شدید لہجے میں عتاب نازل کیا، آج تک لوگ وہ آیتیں تلاوت کرتے ہیں جو اُم مکتوم کے واقعے سے متعلق وارد ہیں،

| | |
|---|---|
| عَبَسَ وَتَوَلّٰی اَنْ جَآءَهُ الْاَعْمٰی وَمَا یُدْرِیْكَ لَعَلَّهٗ یَزَّكّٰی اَوْ یَذَّكَّرُ فَتَنْفَعَهُ الذِّكْرٰی اَمَّا مَنِ اسْتَغْنٰی فَاَنْتَ لَهٗ تَصَدّٰی وَمَا عَلَیْكَ اَلَّا یَزَّكّٰی وَاَمَّا مَنْ جَآءَكَ یَسْعٰی وَهُوَ یَخْشٰی فَاَنْتَ عَنْهُ تَلَهّٰی كَلَّا اِنَّهَا تَذْكِرَةٌ فَمَنْ شَآءَ ذَكَرَهٗ فِیْ صُحُفٍ مُّكَرَّمَةٍ مَّرْفُوْعَةٍ مُّطَهَّرَةٍ | تیوری چڑھائی اور روگردانی کی اس بات پر کہ آگیا اُن کے پاس نابینا اور آپ کو کیا خبر کہ شاید سنور جاتے یا نصیحت حاصل کرے، پس فائدہ پہنچاتی اس کو نصیحت، وہ جو پرواہ نہیں کرتا سو تو اس کی فکر میں ہے اور تجھ پر کچھ الزام نہیں کہ وہ نہیں درست ہوتا اور وہ جو آیا تیرے پاس دوڑتا اور وہ ڈرتا ہے سو تو اس سے تغافل کرتا ہے یوں نہیں یہ تو نصیحت ہے پھر جو کوئی چاہے اس کو پڑھے لکھا ہے[۲] |

حضرت عبداللہ بن ام مکتوم کے واقعہ سے متعلق

پس انسانوں کی مساوات کی دعوت "توحید و عدل کی ان دو بنیادوں میں سے ایک کا مظہر تھی جس پر اسلامی عمارت کا قیام ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اپنے صحابہؓ کے ساتھ مکہ مکرمہ میں اور پھر مدینہ طیبہ میں جو زندگی رہی خود اس کا قوام اور مزاج تمام اہم معاملات میں عدل کا تقاضا پورا کرنا تھا۔ اور وہ اس اہتمام اور توجہ کے ساتھ کہ عام مسلمان اس بات کا یقین کرنے لگیں کہ اسلام کے بنیادی ارکان میں عدل بھی ایک رکن ہے، جس سے سرتابی اسلام سے سرتابی اور جس میں کوتاہی دین میں کوتاہی ہوگی، یہی جذبہ تھا جس نے اس وقت جب کہ خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم غزوۂ حنین کے بعد مالِ غنیمت کی تقسیم فرما رہے تھے اور دل جوئی کی خاطر بعض عربوں کو اُن کے حق سے زیادہ کچھ دے دیا تو ایک حقیقت سے بے خبر مسلمان اس پر معترض ہوا اور بول اُٹھا۔

اعدل یا محمد فانک — یعنی انصاف فرمائیے انصاف یہ

لم تعدل — انصاف نہیں ہے ،

پہلے تو آپ نے توجہ نہیں کی لیکن جب اس نے دوبارہ کہا تو آپ کے چہرۂ انور پر غصے کے آثار نمایاں ہوگئے، اور آپ نے فرمایا افسوس تجھ پر اگر میں انصاف نہیں کروں گا تو پھر کون کرے گا؟

یہ دیکھ کر بعض مسلمانوں نے چاہا کہ معترض کی خبر لیں لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو اس سے باز رکھا اس لئے کہ آپ اپنے ساتھیوں کے لئے مشورے کی آزادی اور تنقید و اعتراض کا حق تسلیم فرماتے تھے اور پھر آپ نے یہ دل جوئی کا عمل بھی اللہ کی وحی اور قرآن کی اجازت سے کیا تھا سورۂ برأت میں صدقات سے بعض لوگوں کی دل جوئی کی اجازت ہے اور مصارف صدقات میں تالیف قلوب بھی ایک مصرف بتایا گیا ہے ۔

اس کے معنی یہ ہیں کہ آپ نے اگر مال غنیمت میں سے بعض عربوں کو کچھ زیادہ دیدیا تو یہ انصاف کے خلاف کوئی بات نہ تھی، آپ نے تو عدل کا تقاضا پورا کرنے میں انتہائی باریک بینی سے کام لیا ہے۔ حد یہ ہے کہ خود اپنی ذات تک بدلے میں پیش کر دی؟ آپ کے خلفاء نے بھی چاہا تھا کہ ایسا ہی کریں لیکن وہ نہ کرسکے، حضرت عمرؓ نے اپنے

عہد خلافت میں اعلان کر رکھا تھا کہ جس افسر سے بھی کسی کو بلا وجہ تکلیف پہنچے گی وہ اس کا بدلہ چکانے کے لئے تیار رہے' کہا جاتا ہے کہ حج کے موقع پر حضرت عمرؓ سے ایک شخص نے شکایت کی کہ ان کے گورنر نے بلا وجہ اس کو مارا پیٹا ہے' تحقیق کے بعد آپ نے فیصلہ کر دیا کہ فریادی اپنا بدلہ لے لے' اب افسروں میں اس فیصلے سے بڑی بے چینی پھیلی اور انھوں نے حضرت عمرؓ سے درخواست کی کہ وہ گورنر کو معاف کر دیں' اس لئے کہ بدلہ چکانے کا فیصلہ حکومت کا وقار کم کر دے گا اور پھر عوام کا حوصلہ افسروں کے خلاف بڑھ جائے گا۔ حضرت عمرؓ نے باوجود انتہائی اصرار کے اس دلیل کو ماننے سے انکار کر دیا' لیکن آخرکار اس بات پر راضی ہو گئے کہ اگر فریادی رضا مند ہو گیا تو میں معاف کر دوں گا' چنانچہ گورنر نے فریادی کو رضا مند کر لیا۔ اور قصاص سے بچ گیا حضرت عمرؓ کا کہنا یہ تھا کہ امت میں سب سے زیادہ برگزیدہ ہونے کے باوجود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بدلہ دیا ہے پھر یہ کس طرح ہو سکتا ہے کہ آپ کے خلفاء اور حکمران بدلہ چکانے کی جگہ شاکی کو رضا مند کر لیا کریں۔ یا بدلہ پیش کرنے میں جبر و اکراہ کا اظہار کریں' حضرت عثمانؓ سے جھگڑا کرنے والے اپنی دلیل میں پیش کرتے تھے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی طرف سے بدلہ چکایا ہے اور حضرت عمرؓ نے افسروں کی طرف سے رعایا کو بدلا دلانے کی کوشش کی ہے' لیکن حضرت عثمانؓ نے ان کی بات نہیں مانی' جو لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پر نظر رکھتے ہیں اور جو آپ کے سنن سے واقف ہیں وہ جانتے ہیں کہ آپؐ کسی بات میں بھی اپنے ساتھیوں پر اپنی برتری تصور نہیں فرماتے تھے' بجز ایک بات کے اور وہ وحی الٰہی کا آپ پر نازل ہونا۔ چنانچہ آپؐ اپنے صحابہؓ سے مشورہ کرتے تھے' ان کا مشورہ قبول فرماتے تھے' وہ اگر جنگ کرتے تو آپ بھی لڑتے' وہ صلح کرتے تو آپؐ بھی صلح کی باتیں کرتے' ان ہی کے ساتھ مل کر مسجد کی تعمیر کرتے۔ خندق کھودتے' زمین کھودنے اور عمارت بنانے کی مشقت میں تخفیف کے خیال سے صحابہؓ کے ساتھ آپؐ بھی نغمات گنگناتے' انہیں کے ساتھ پتھر اٹھاتے' مٹی ڈھوتے' غرض اپنے آپ کو انھیں میں سے ایک تصور فرماتے' ہاں امتیاز تھا تو صرف یہ کہ اللہ نے آپ کو نبوت عطا کی تھی چنانچہ آپ اس سے زیادہ کسی امتیاز کے روادار نہ تھے۔ سنن اور سیرت کی روایات بتاتی ہیں کہ مرض الموت

ہیں آپ نے سونے کی وہ تھوڑی مقدار جو مسلمانوں کے مال میں سے آپ کے پاس بچ رہی تھی منگوائی اور لوگوں کے حوالے کر دی۔ اور دنیا سے اس طرح رخصت ہوئے کہ نہ سونے کے مالک تھے نہ چاندی کے، اس معاملے میں آپؐ نے اپنے نفس پر انتہائی سختی کی، خدا نے بھی یہ شدت روا رکھی' اور چونکہ آپؐ کے ارشادات ذاتی خواہشوں کی بناء پر نہیں بلکہ وحیِ الٰہی کے تقاضے سے ہیں، اس لئے نہ صرف یہ کہ صحابہؓ میں آپؐ نے اپنے لئے کوئی امتیاز کو گوارا نہیں بلکہ اپنے گھر والوں کو بھی اپنی طرح پابند رکھا اور فرمایا۔

| | |
|---|---|
| نحن معاشر الانبیاء لا | ہم انبیاء لوگ کسی کو وارث نہیں بناتے |
| نورث ما ترکناہ صدقۃ | ہم نے جو کچھ چھوڑا ہے وہ صدقہ ہے۔ |

آپ کی وفات کے بعد حضرت فاطمہؓ حضرت ابو بکرؓ کے پاس باغِ فدک باپ کی وراثت میں مانگنے آئیں تو آپؓ نے دینے سے انکار کر دیا۔ اور مذکورہ بالا حدیث ان کو پڑھ کر سنائی۔

پس سیرت نبویؐ نے لوگوں کے باہمی تعلقات میں' اپنے اور لوگوں کے تعلقات میں' نیز اپنے اہل بیت اور عام مسلمانوں کے تعلقات میں انصاف کو بنیاد قرار دیا تھا آپؐ کے خلفاء نے پوری کوشش کی کہ اپنے بس بھر آپ ہی کا راستہ چلیں، بلکہ حضرت ابوبکرؓ نے تو اپنی طاقت سے باہر کام کرنے کا ارادہ فرمالیا اور چاہا کہ بیک وقت مسلمانوں کے امام بھی رہیں اور اپنے گھر کے کاروباری بھی' خلافت کے کاموں کے لئے بھی اپنا وقت اور قوت رکھیں اور اپنے اہل و عیال کے لئے روزی کمانے کی مشقت بھی اٹھائیں، مسلمانوں نے ایک دن دیکھا کہ آپؓ معمول کے مطابق کچھ سامان اٹھائے بازار کی طرف لپکے جا رہے ہیں تاکہ اسے فروخت کر کے کچھ چیزیں خریدیں، تب مسلمانوں نے توجہ کی یا باختلافِ روایت خود حضرت ابو بکرؓ نے محسوس فرمایا کہ وہ بیک وقت خلافت اور فکر معاش دونوں ذمہ داریاں پوری نہیں کر سکتے' اس لئے مسلمانوں نے ان کے لئے بیت المال سے کچھ مقرر کر دیا۔ اور اس میں بھی فراخی یا فیاضی کی شان نہ تھی۔ اتنی ہی مقدار مقرر کی جس سے گذر بسر ہو سکے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت کے اتباع میں حضرت ابو بکرؓ نے حرج تصور فرمایا کہ دنیا

سے ایسی حالت میں جاتیں کہ ان کے پاس مسلمانوں کا کچھ مال رہ جاتے۔ چنانچہ آپ نے گھر والوں کو حکم دیا کہ اُن کے پاس جو ہنات رکھے ہیں وہ عمرؓ کو دے دیئے جائیں حضرت عمرؓ انھیں دیکھ کر رونے لگے، عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے مناسب نہ سمجھا کہ حضرت عمرؓ انھیں لے لیں۔ لیکن حضرت عمرؓ نے جس بات کو اپنے لئے حرج تصور فرمایا، اسے اپنے ساتھی کے لئے بھی منظور نہیں کیا، اور یہ نہ ہونے دیا کہ ابوبکرؓ اپنے رب سے ایسی حالت میں ملیں کہ وہ ان سے سوال کرے کہ کیا تم نے ہنات عمرؓ کو واپس کر دیئے تھے، پھر ابوبکرؓ جواب دیں کہ میرے گھر والوں نے تو پیش کر دیا تھا لیکن عمرؓ نے لینے سے انکار کر دیا۔

انصاف قائم کرنے کے لئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکرؓ کی آرزو اور حرص میں شدت کا یہ عالم تھا کہ پاکبازی اور نیک نیتی کی نگاہ میں جو بات حرج کی نہ تھی اس سے بھی احتیاط فرماتے تھے، بلاشبہ اگر حضرت ابوبکرؓ کی خلافت کا زمانہ کچھ طویل ہوتا تو ہم حیرت انگیز واقعات پڑھتے، جب کہ دس ہی سال کے فرق نے حضرت عمرؓ کے دور میں وہ کچھ کر دکھایا جس کی تصدیق لوگوں کے لئے مشکل ہے چنانچہ بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ حضرت عمرؓ سے متعلق راویوں نے اپنی طرف سے اضافہ کر دیا ہے، اور ان کی شدت اور احتیاط کے بیان میں مبالغے سے کام کیا ہے، لیکن جو لوگ سنن اور طبقات میں نیز تاریخ کی کتابوں میں حضرت عمرؓ کی سیرت پڑھتے ہیں وہ نہایت آسانی سے واقعات و حوادث میں یہ پتہ چلا سکتے ہیں کہ حضرت عمرؓ کا مزاج اور اُن کی افتادِ طبع کیا ہے؟ اور راویوں کا اضافہ کتنا؟

واقعہ یہ ہے کہ خدا کی ذات سے متعلق معاملات میں حضرت عمرؓ لوگوں کے لئے بڑے سخت گیر تھے، لیکن اپنی ذات کے لئے اُن کی شدت لوگوں سے کہیں زیادہ تھی انسانیت کی پوری تاریخ میں مَیں نے بجز اولوالعزم کے کوئی فرد عمرؓ جیسا زندہ دل، حساس اور محتاط نہیں پایا۔ جو نہ ڈرنے والی باتوں سے اپنے لئے خطرہ محسوس کرتا ہو

[1] معمولی ساتھی

جو اپنی ذات میں ان باتوں کو عیب اور قصور تصور کرتا ہو جو نہ عیب ہیں نہ قصور! جو اپنے اوپر ایسی سختی اور پابندی عاید کرتا ہے جیسی کوئی نہیں کرتا۔ لوگ اچھی طرح جانتے ہیں کہ عام الرّماد میں جب حضرت عمرؓ نے عوام کی تنگدستی اور فقر کو دیکھا تو خود انتہائی تنگدستی اور فقر و فاقہ کی زندگی اختیار کر لی۔

جب آپ کو پتہ چلا کہ لوگوں کو گھی نہیں مل رہا ہے تو آپ نے اس کا استعمال چھوڑ دیا۔ سوکھی روٹی اور تیل پر صبر کرتے رہے، پھر یہ تیل بھی آپ پر گراں گزرنے لگا۔ آپ کو خیال آیا کہ شاید پکنے کے بعد تیل اپنی تیزی کھو دے اور ہاضم اور لذیذ ہو جائے، چنانچہ اپنے غلام کو تیل پکانے کا حکم دیا۔ لیکن جب آپ نے کھایا تو سخت تکلیف ہوئی۔ اس کی وجہ سے آپ کی صحت پر بھی بُرا اثر پڑا۔ حتیٰ کہ آپ کا رنگ تک خراب ہو گیا۔ لیکن مسلمان آپ کو اس سے نہ روک سکے۔ اس لئے کہ آپ نے اپنی خوش خوراکی سے اس وقت تک کے لئے انکار کر دیا جب تک کہ عام مسلمان خوشحال نہ ہو جائیں۔

حضرت عمرؓ کے دل میں کبھی یہ خیال نہیں گزرا کہ وہ اتنی بڑی عظیم الشان طویل اور عریض سلطنت چلا رہے ہیں، جو اپنے اندر غیر معمولی وسعت اور فتوحات رکھتی ہے، وہ تو اس کو ایک حیرت کی بات خیال کرتے تھے اور تنہائی میں اپنے نفس کو یاد دلاتے تھے کہ اے خطّاب کے لڑکے! آج تو امیر المومنین بن گیا ہے کل تک اسلام سے قبل تو ایک چرواہا تھا اور اپنے باپ خطّاب کی بکریاں چراتا تھا لوگ ابھی یہ بھولے نہیں، ان کو تو وہ جگہ بھی معلوم ہے جہاں تو جانور چراتا تھا۔ اور یہ بھی یاد ہے کہ خطّاب تجھ سے کتنی سخت محنت اور کڑی خدمت لیا کرتا تھا۔ حضرت عمرؓ مسلمانوں کے کسی کام میں خواہ وہ کتنا ہی سخت اور شاق ہو پہلوتہی نہیں فرماتے تھے چنانچہ ایک دن وہ صدقات کے اونٹوں کے باڑے میں چلے گئے اور ان کی کیفیت اور گنتی کا بڑی باریک بینی سے مطالعہ کر کے حضرت علیؓ کو بتاتے اور حضرت علیؓ حضرت عثمانؓ سے رجسٹر میں درج کرواتے حضرت علیؓ فاروق اعظمؓ کی اس کارروائی سے بہت محظوظ ہوئے اور

قرآن مجید کی وہ آیت تلاوت کی جو حضرت شعیبؑ کی لڑکی کی زبانی ہے ۔

یا ابت استأجرہ ان خیر من استاجرت القوی الامین

اس کے بعد فرمایا یہ ہیں "قوی امین" لوگوں نے دیکھا کہ حضرت عمرؓ چرواہوں اور معمولی آدمیوں کی طرح اونٹ کے پھٹن کے مقام پر قطرانؔ لگا رہے ہیں اور ایسا کرنے میں کوئی تکلف اور حرج تصوّر نہیں فرماتے، اپنی ذات پر اتنی سختی برداشت کرنے کے بعد گھر والوں کو بھی مجبور کرتے تھے، جب کبھی عوام میں کسی بات کی ممانعت کا اعلان فرماتے اور متنبہ کرتے کہ خلاف ورزی پر سزا دی جائے گی تو گھر والوں کو اکٹھا کرتے اور ان سے فرماتے کہ میں نے مسلمانوں کو فلاں کام سے منع کیا ہے اور خلاف ورزی پر سزا دینے کا اعلان کیا ہے لوگ میرے تعلق کی وجہ سے تم پر نظر رکھیں گے۔ اگر مجھے پتہ چلا کہ تم میں سے کسی نے خلاف ورزی کی ہے تو اسے دوہری سزا دوں گا۔

عام الرماد کے زمانۂ قحط میں حضرت عمرؓ اپنے گھر کے کھانے پر بڑی کڑی نگرانی رکھتے تھے۔ اگر کوئی اچھا کھانا یا زیادہ کھاتا تو بڑی سختی کے ساتھ اس کو روکتے پھر جب خود سختی اٹھاتے گھر والوں کو برداشت پر مجبور کرتے تو اس میں کچھ مضائقہ نہ دیکھتے کہ لوگوں کے ساتھ وہ طرز عمل اختیار کیا جائے جس میں سختی ہو لیکن جبر نہ ہو۔ نرمی ہو لیکن کمزوری کا پہلو نہ رکھتی ہو۔

سلا روایت ہے کہ ایک دن حضرت عمرؓ لوگوں میں کچھ مال تقسیم فرما رہے تھے آپؓ کے گرد وپیش لوگوں کا غیر معمولی ہجوم ہو گیا۔ اتنے میں سعد بن ابی وقاصؓ بھی آگئے۔ اور ہجوم کو چیرتے پھاڑتے حضرت عمرؓ تک پہونچ گئے، سعد ابن ابی وقاص کا دربار نبویؐ میں جو درجہ ہے وہ سب جانتے ہیں پھر فارس کی فتح کے سلسلے میں ان کی قربانیاں مسلم ہیں، لیکن حضرت عمرؓ نے دُرّے سے اُن کی خبر لی اور فرمایا۔

| | |
|---|---|
| ان لم ترھب سلطان اللہ فی | زمین پر اللہ کی قوت سے تجھے خوف |
| الارض فاردت ان اعلمک | نہیں تو میں تجھے بتانا چاہتا ہوں کہ اللہ |

لہ بعض درختوں سے نکلنے والے روغنی مادے

ان سلطان اللہ لا یہابک — کی قوت بھی تجھ سے نہیں ڈرتی۔

اس طرح حضرت عمرؓ انتہائی آرزو رکھتے تھے کہ لوگ آپس میں برابری کا سلوک کریں اور وہ خود اور ان کے گھر کے لوگ بھی عام مسلمانوں کے بالکل برابر ہوں،

یہ تمام باتیں حضرت عمرؓ کی خاص زندگی کے روزانہ معمولات سے متعلق ہیں اور ان میں خواہ کتنی ہی شدت اور مشقت کا پہلو ہو لیکن پھر بھی وہ آسان ہیں البتہ آپ کا وہ طرزِ عمل جسے آپ نے اپنے اور خلافت کے لئے ایک دستور العمل کی حیثیت دیدی تھی ایک مشکل مہم تھی، جس کا ایک گوشہ آپ کا وہ طریقۂ کار جو جلیل القدر صحابہؓ اور اکابر انصار و مہاجرین سے تعلقات میں آپ نے برتا، یہ لوگ دربارِ نبوتؐ کے مقربانِ خاص اور اسلام کے سابقین اولین میں تھے۔ مسلمانوں کے تمام معاملات کی گتھی یہی سلجھاتے تھے حضرت عمرؓ عوامی معاملات میں اپنے تمام اقدامات کی منظوری ان ہی حضرات سے لے لیتے تھے، اور تمام اہم امور میں مشورہ فرماتے تھے آپ خیال کرتے تھے کہ گو میں ان کا والی ہو گیا ہوں لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ صحابہؓ مجھ سے زیادہ بہتر ہیں۔ تو اب مجھے کیا روش اختیار کرنی چاہیئے اور ان کے لئے میرے طرزِ عمل کی نوعیت کیا ہو؟ آپ نے سبھوں کے ساتھ نرمی اور دُور اندیشی کا معاملہ کیا، اور سب کو اپنا ساتھی، مخلص، یارِ غار اور مشیر بنا لیا پھر بھی آپ ہر وقت چوکنا تھے کہ کہیں ان حضرات پر کوئی مصیبت نہ آپڑے یا یہ خود کسی مصیبت کا سبب نہ بن جائیں، چنانچہ آپ نے ان سبھوں کو مدینہ منورہ ہی میں روک رکھا اور بغیر اجازت کہیں باہر جانے نہیں دیا مفتوحہ ممالک میں بھی اجازت کے بغیر انھیں جانے کا حکم نہیں تھا۔ حضرت عمرؓ کو اوّل تو یہ اندیشہ تھا کہ کہیں لوگ ان کے گرویدہ نہ ہو جائیں۔ پھر یہ کہ کہیں یہ لوگ عام مسلمانوں کی عقیدت کے فریب میں نہ آجائیں اور یہ کہ کہیں ان تمام چیزوں کا خمیازہ حکومت کو نہ بھگتنا پڑے، اور یہ واقعہ ہے کہ بہت سے صحابہؓ اور خصوصاً مہاجرین پر یہ قید و بند بڑی شاق تھی اور اس کا پتہ اس طرح چلتا ہے کہ حضرت عثمانؓ نے خلیفہ ہوتے ہی یہ بندش اٹھا دی اور ان کو باہر جانے کی اجازت دے دی اور وہ مختلف مقامات پر جا بسے اور حضرت عثمانؓ کی

اس پالیسی سے بہت خوش ہوئے لیکن ابھی زیادہ عرصہ نہیں گذرا تھا کہ اُن ہی لوگوں نے حضرت عثمانؓ کی جان ضیق میں ڈال دی اور وہی مصیبت پیش آئی جس سے حضرت عمرؓ ڈرتے تھے۔

حضرت عمرؓ نے ہر صحابیؓ کو اس کے مرتبے، اسلام سے اس کی اسبقیت اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی قربت کے اعتبار سے روزینہ مقرر کر دیا تھا اور اُن کی رائے یہ تھی کہ یہ روزینہ مزید کاروبار سے ان کی بے نیازی کا باعث ہونا چاہیے لیکن انھوں نے اس وظیفے کے باوجود تجارت کی اور دولت کمائی اور تجارت سے تموّل میں غیر معمولی اضافہ کر لیا۔ اِدھر وظیفہ کی مقدار بھی ترقی پذیر رہی، حضرت عمرؓ دیکھتے تھے لیکن وہ اُن کو روک نہیں سکتے تھے اس لئے کہ وہ لوگ عہد نبویؐ میں بھی کاروبار اور تجارت کرتے تھے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کو نہ کسی کاروبار سے روکا اور نہ تجارت سے، حضرت عمرؓ صحابہؓ اور غیر صحابہ کی اس قسم کی دولت وثروت کو اس فضلِ خداوندی کا ثمرہ تصوّر فرماتے تھے جو مالِ غنیمت اور سالانہ عطیات کی شکل میں ان پر تقسیم ہو رہا تھا پس جو کچھ ہو رہا تھا۔ اس سے وہ خوش نہ تھے، چنانچہ فرمایا کرتے تھے۔

| | |
|---|---|
| لو استقبلت من امری ما | جو کام میں نے بعد میں کیا اگر پہلے |
| استدبرت لاخذت من | کرتا تو دولت مندوں سے ان کی |
| الاغنیاء فضول اموالھم | بڑھی ہوئی دولت لے کر غریبوں |
| فرددتھا علی الفقراء | میں تقسیم کر دیتا۔ |

اور اگر حضرت عمرؓ کچھ دنوں اور زندہ رہتے تو تاریخ اسلامی ہمیں حیرت انگیز واقعات سُناتی۔

فتوحات کی بدولت عہد فاروقی میں مسلمانوں میں مال و دولت کی ایسی بہتات ہوئی کہ حضرت عمرؓ دنگ رہ گئے اور صحابہ سے مشورہ کیا، حضرت علیؓ کی رائے گذشتہ روایت کی حمایت میں تھی، جس میں زندگی اور اس کے تغیر اور ترقی کی رعایت نہ تھی فرمایا کہ آیا ہوا سب مال تقسیم کر دیا جائے اور سال کے آخر میں ایک درہم و دینار بھی بیت المال

میں ایسا نہ رہ جائے جو اس کے مستحق کے پاس نہ پہونچ گیا ہو، حضرت عثمانؓ کی رائے تھی کہ دولت کی موجودہ کثرت سے خدشہ ہے کہ اس کا نظم قائم نہیں کیا گیا تو معاملات کا شیرازہ بکھر جائے گا پھر حضرت عمرؓ نے رجسٹر تیار کرائے لوگوں کے لئے روزینے مقرر کیے اور جو کچھ بچ رہا اسے مسلمانوں کے عام مصالح اور مفاد کے لئے بیت المال میں محفوظ رکھا۔

ابھی زیادہ وقت نہیں گذرا تھا کہ واقعات نے حضرت عثمانؓ کی رائے کو صحیح ثابت کردیا جو ایک متمدن یا متمدن بننے والی حکومت کو پیش آنے والے معاملات کے موافق تھی، جب عام الرمادہ میں قحط کے دن آئے تو حضرت عمرؓ بیت المال کے اندوختہ سے عوام کو اس وقت تک مدد پہنچاتے رہے جب تک کہ دوسرے صوبوں سے امداد نہیں پہونچ گئی، فاروق اعظمؓ فرمایا کرتے تھے، ہم بیت المال سے مسلمانوں کو کھلاتے رہیں گے اور جب دیکھیں گے کہ بیت المال خالی ہو چکا ہے تو محتاجوں کو حسب حیثیت دولت مندوں کے گھروں میں داخل کردیں گے، اس طرح کسی مسلمان کو ہم بھوکا نہیں رہنے دیں گے،

ہر چند کہ حضرت عمرؓ کی مالی سیاست کا یہ ایک مختصر گوشہ تھا اور اس میں بھی آپ کو عوام سے ہمدردی اور ان میں بے لاگ انصاف کی روح پھونکنے کا موقع ملا، لیکن مالیات میں آپ کی نگاہیں ایک اور راستہ بھی دیکھ رہی تھیں، جس پر بہت دور تک آپ چل چکے تھے، میں خیال کرتا ہوں کہ متمدن قومیں آج اس راستے تک پہونچنے کی کوشش کر رہی ہیں، لیکن شاید وہ بڑی مشکل سے وہاں تک پہونچ سکیں۔

حضرت عمرؓ اپنی اس رائے کا اظہار فرمایا کرتے تھے کہ یہ جو خراج، جزیہ اور محاصل سے رقمیں آتی ہیں یہ سب کی سب مسلمانوں کی ملکیت ہیں، یہ کسی ایک فرد یا ایک جماعت کو نہیں دی جا سکتیں، آپ کا یہ بھی خیال تھا کہ اس مال کی حفاظت اور مستحق تک اس کو پہونچا دینے کی ذمہ داری انھیں کے سر ہے، چنانچہ فرماتے تھے کہ اگر صدقات کے اونٹوں میں سے کوئی اونٹ زمین کے دور دراز حصہ میں کہیں بھاگ جائے یا اسے کہیں

کوئی تکلیف پہنچ جاتے تو میں ڈرتا ہوں کہ قیامت کے دن خدا مجھ سے اس کے متعلق باز پرس کرے گا۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ اگر میں زندہ رہا تو وہ دن آئے گا جب جبل صنعا کے ایک چرواہے تک اس مال سے اس کا حصّہ پہنچے گا۔

آپ نے بیت المال سے ہر ایک کا روزینہ مقرر کر دیا تھا، مردوں کے لئے، عورتوں کے لئے، بچّوں کے لئے، خستہ حال بوڑھوں کے لئے، معذوروں کے لئے، سب کے لئے الگ الگ اور مطمئن تھے گویا جس انصاف کی آرزو رکھتے تھے وہ پورا ہوگیا۔ لیکن ایک رات جب آپ راہ سے گذر رہے تھے ایک بچّے کو روتے ہوئے سُنا اور چلے گئے۔ جب دوسری بار گذرے تو پھر رونے کی آواز سُنی آپ نے اس کی ماں سے رونے کا سبب پوچھا۔ اس نے یونہی کچھ کہہ کر ٹال دیا۔ لیکن جب آپ تیسری بار ادھر سے گذرے اور پھر بچّے کو روتا پایا تو اصرار کے ساتھ وجہ دریافت کی ماں نے کہا ابھی میں اس کا دودھ چھڑا رہی ہوں اس لئے کہ عمرؓ بچّوں کا روزینہ اسی وقت مقرر کرتے ہیں جب وہ دودھ چھوڑ چکا ہو، یہ جواب سُن کر بیتاب ہو گئے اور صبح ہوتے ہی اعلان کر دیا کہ بچّوں کا دودھ چھڑانے میں جلدی نہ کی جائے۔ ہم بچّوں کے لئے پیدائش کے بعد ہی سے روزینہ مقرر کرتے ہیں۔

حضرت عمرؓ صدقات کی وصولی میں احکام خداوندی نافذ فرماتے تھے لیکن وصولی اور تقسیم میں حد درجہ احتیاط ملحوظ تھی، لوگ جانتے ہیں کہ ایک اعرابی نے کسی دن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت فرمایا کہ کیا خدا نے آپ کو حکم دیا ہے کہ یہ مال آپ ہمارے دولت مندوں سے وصول کریں اور محتاجوں میں تقسیم کر دیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا۔ ہاں۔

اس کے پیش نظر حضرت عمرؓ وصول کرنے والوں کو سخت تاکید فرماتے تھے کہ وہ جس قبیلے سے بھی صدقات اکٹھا کریں وصولی میں عدل و انصاف کی پوری شدت کے ساتھ پابندی کریں۔ اور ہر قبیلے کے فقراء کو اس کے صدقات واپس کئے جائیں تاکہ وہ سوال کرنے کی ذلت سے بچ سکیں پھر جو رقم بچ جائے اسے واپس کر دیں اس قسم کی بچی ہوئی رقم جب واپس آتی تو آپ اس کو ان مصارف کے لئے محفوظ کرا لیتے جن کا تذکرہ قرآن مجید نے کیا۔ چنانچہ اس سے فقیر، مسکین، مسافر اور مقروضوں کی امداد فرماتے۔

مجھے نہ تو اشتراکیت سے بحث ہے اور نہ شیوعیت سے اس لئے کہ حضرت عمرؓ نہ سوشلسٹ
تحریک کے علمبردار تھے نہ کمیونسٹ تحریک کے لیڈر انھوں نے تو ملکیت کو تسلیم کیا ہے جس
طرح نبیؐ اور قرآن نے اس کو تسلیم کیا ہے انھوں نے سرمایہ داری اور دولت مندی کی
اجازت دی جس طرح قرآن اور نبیؐ نے اجازت دی ہے، مجھے تو یہ عرض کرنا ہے، کہ
سماجی انصاف، ملکیت کو باطل اور سرمایہ داری کو حرام کئے بغیر بھی قائم کیا جا سکتا ہے
جس کے لئے آج بعض جمہوریتیں کوشاں ہیں۔ اور چاہتی ہیں کہ مالکوں کی ملکیت اور
دولت مندوں کی سرمایہ داری کے باوجود سماجی انصاف عملی طور پر پیش کردیں۔

میرے سامنے بیورج کا نظریہ ہے، جس نے کوشش کی کہ حکومت عوام کو
بلا آلۂ کار بنائے ان کی معاش اور ضروریاتِ زندگی کی ضامن ہو، وہ بے کاری اور ذلت
سے دور رکھ کر ان کے لئے باعزت زندگی کا سامان کرے۔

میرے سامنے موجودہ جمہوریت کے دعوے اور حوصلے ہیں اور ان کی درماندگی
اور ناکامی، پھر میری نگاہ حضرت عمرؓ کے ارادوں اور ان کی تکمیل کی طرف جاتی ہے تو
بے ساختہ زبان سے نکل جاتا ہے کہ شاعر نے آپ کے لئے بالکل سچ کہا۔

| | |
|---|---|
| جزی اللہ خیرا من امام وبارکت | حضرت عمرؓ کو اللہ تعالے جزائے خیر |
| ید اللہ فی ذاک الادیم الممزق | اور برکت عطا فرمائے نعامہ پر سوار |
| فمن یجرا ویرکب جناحی نعامۃ | ہو کر بھی اگر کوئی چاہتا کہ جو کچھ آپ |
| لیدرک ما ادرکت بالامس یسبق | نے حاصل کیا ہے وہ پالے تو وہ پیچھے ہی رہ |
| قضیت امورا ثم غادرت بعدھا | جاتا آپ نے بہت سے کام انجام تک پہنچائے |
| بوائق فی اکمامھا لم تفتق | لیکن بعض باتیں کھل کر سامنے نہ آسکیں۔ |

اور پھر حضرت عمرؓ اپنے عاملوں اور والیوں کے ساتھ نرمی اور چشم پوشی کا برتاؤ روا نہیں رکھتے
تھے، بلکہ ان پر بڑی کڑی نظر رکھتے تھے، عامل بناتے وقت اس کے تمام مال و جائداد کی ایک
فہرست تیار کرواتے اور سبکدوشی کے موقع پر سخت جانچ فرماتے اگر فرق پاتے تو اس کے دو حصے
کرکے ایک حصہ بیت المال میں داخل کر دیتے علاوہ ازیں بڑی باریک بینی سے دیکھتے کر ان

عاملوں کا رعایا کے ساتھ کیا سلوک ہے اور ان کو خفیہ اور کھلم کھلا سخت تاکید فرماتے کہ مسلمانوں کو کسی قسم کی تکلیف نہ پہنچائیں نہ جسمانی اور نہ مالی اس سلسلے میں آپ نے اپنے بعض عاملوں کو سرزنش کی اور فرمایا۔

| | |
|---|---|
| مُنذُ کم تعبدتم الناس وقد | تم نے کب سے لوگوں کو غلام بنالیا ہے |
| ولدتھم امھاتھم احرارا | ان کی ماؤں نے تو ان کو آزاد جنا ہے۔ |

روزانہ جب کوئی اہم اور مشکل امر پیش آجاتا۔ تو آپ مدینہ میں رہنے والے صحابہؓ کو مشورہ کے لئے طلب فرمالیتے۔ حج کے موقعہ پر اپنے عاملوں سے ملاقات اور بات کے لئے جگہ اور وقت مقرر فرما دیتے پھر رعایا کی باتیں عاملوں سے کرتے اور عاملوں کے بارے میں رعایا سے حالات سنتے اور تمام معاملات کا ٹھیک انتظام فرماتے' میں یقین کے ساتھ کہہ سکوں گا کہ اگر حضرت عمرؓ کی زندگی کچھ اور وفا کرتی تو بلاشبہ آپ مسلمانوں کے شوریٰ کا ایک ایسا نظم تیار کر جاتے جو باقی رہتا اور مسلمانوں کو فساد و اختلاف سے اور حاکموں کو ظلم و تکبر سے بچاتا۔

میں نے ان مصائب اور مشکلات کا تذکرہ نہیں کیا جو حضرت عمرؓ کو مسلمانوں کے معاملات کے ٹھیک کرنے میں پیش آئیں اور جس کے بعد انھوں نے ملک پر ملک فتح کئے اور بڑے بڑے شہر بساتے اور ایک عظیم الشان عربی اسلامی حکومت کی بنیاد ڈالدی۔ اس لئے کہ میرے پیش نظر حضرت عمرؓ کی تاریخ لکھنا نہیں ہے اور نہ ان کی سوانح کا تذکرہ میرا مقصود ہے ان سطروں میں تو مجھے صرف یہ دکھانا تھا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو زندگی پیش فرمائی اور جس کی اتباع میں آپ کے دونوں ساتھیوں نے کوشش کی اس زندگی کی جوہری شے وہ بے لاگ اور سچا انصاف تھا جو حق کے اظہار میں کسی ملامت کرنے والے کا اثر قبول نہیں کرتا اور جس کی موجودگی میں دن ہو یا رات۔ ظاہر ہو یا پوشیدہ، ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے خدا دیکھ رہا ہے اور نگرانی کر رہا ہے اور وہ بازپرس کرے گا۔ اور پھر ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ لوگ بھی تاک میں لگے ہیں اور ان کو حکم ہے کہ ہر وقت جانچ کرتے رہیں اور خلیفہ کی اطاعت ان پر اسی وقت تک ہے جب تک وہ سیدھی راہ پر چلے اگر وہ غلطی کر رہا ہو تو اسے راہ راست پر لائیں، اگر اس کے کردار کے بارے میں شکوک و شبہات ہوں تو اس سے سوالات

کریں۔ اور یہ سب اس لئے کہ خلیفہ کی فرماں برداری علم و آگہی کے ساتھ ہو۔ بصیرت کی روشنی روشنی میں اس کو مشورہ دیا جاسکے، پختہ ارادے اور معقول اسباب کی بنا پر اس کی مخالفت کی جاسکے،

پس کیا یہ سیرت جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے پیش کی اور جس کی روشنی میں چلنے کی آپ کے صاحبین نے اپنے بس بھر کوشش کی، فوری نفع کے حریص اور فطری طور پر خود غرضی اور طمع کے دلدادہ انسان کے مناسب حال تھی، اور کیا اس سیرت میں ایسی قدرت تھی کہ وہ برقرار رہے تاآنکہ انسانوں کی طبیعتیں بدل دے،

# اسلامی نظام حکومت الٰہی نہ تھا

اس سوال کا جواب دینے کے لئے ہمیں سب سے پہلے یہ بات صاف کر لینی چاہیئے کہ اس حاکمانہ نظام کی حقیقت کیا ہے جو ہجرت کے وقت سے لے کر حضرت عمرؓ کی شہادت اور حضرت عثمانؓ کی خلافت تک قائم ہو چکا تھا بعض وہ لوگ جنہیں معاملات کی ظاہری سطح مبتلائے فریب بنا سکتی ہے، خیال کرتے ہیں کہ یہ حکومت یا زیادہ جامع تعبیر میں اس مختصر سے عہد کا نظام حکومت الٰہی تھا جس کی بنیاد سر سے پاؤں تک دین پر تھی اب دین کا مفہوم اس اس خاص ماحول میں چونکہ آسمان سے نازل شدہ ایک حقیقت ہے اس لئے اس خیال کے حامی اس کا یقین رکھتے ہیں کہ اس عہد میں جس حکومت نے مسلمانوں کا نظم سنبھالا اس کی قوت اور سلطانی کا مدار خدا اور اس کی امداد غیبی تھی۔ لوگوں کا اس میں کچھ دخل نہ تھا۔ نہ اس میں شرکت کر سکتے تھے، نہ اس پر معترض ہو سکتے تھے" اور نہ وہ اس سے انکار کے مجاز تھے۔ اس خیال کے لوگ محسوس کرتے ہوں گے کہ ان کے حق میں ایک صاف اور سچی دلیل یہ ہے کہ خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ جل شانہ کے حکم سے اس حکومت کی بنیاد رکھی۔ اسی نے آپ کو مدینہ ہجرت کر جانے کا حکم دیا اور مکہ کے مسلمانوں کو آپ کا ساتھ دینے کی ہدایت کی پھر خدا ہی نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر حکومت کے مجمل اور مفصل احکام وحی کئے سورۂ نجم

ہیں اسی کا ارشاد ہے کہ

مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوٰى وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ،

تمہارا ساتھی راہ سے بھٹکا نہیں وہ اپنی خواہش سے کچھ نہیں کہتا وہ جو کچھ پیش کرتا ہے وحی الٰہی ہے۔

اللہ نے مسلمانوں کو حکم دیا ہے کہ اس کی اور اس کے رسول کی فرماں برداری کریں اس نے کھلے طور پر اعلان کر دیا کہ مسلمان ایمان دار اسی وقت ہو سکتے ہیں جب وہ اپنے اختلافی معاملات میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم بنائیں، ان کے لئے اس دلیل میں اس سے بھی قوت پہنچ سکتی ہے کہ حضرت ابو بکرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلیفہ تھے اور حضرت عمرؓ حضرت ابو بکرؓ کے، پس مطلب یہ ہے کہ ان دونوں کو حضرتؐ نے حکم دیا اور خود حضرتؐ نے اللہ سے حکم پایا، ان وجوہ کی بنا پر اس عہد کا نظامِ حکومت بالکل الٰہی نظام تھا، بلاشبہ اس خیال سے زیادہ کوئی خیال غلط نہیں ہو سکتا اس لئے کہ اسلام کی حیثیت بہرحال ایک دین کی ہے جس نے اپنے ان احکام اور حدود میں جن کا تعلق سب سے پہلے خدا کی توحید اور پھر نبوت کی تصدیق اور اس کے بعد نیک اور صالح زندگی سے ہے عام انسانوں کو ان کی دنیاوی اور اُخروی فلاح کی طرف متوجہ کیا لیکن اس نے ان کی آزادی نہیں چھینی، ان کا پورا پورا مالک ومختار نہیں بنا۔ اور نہ ان کے ارادوں کو معطل کیا، اس نے تو مقررہ حدیں انھیں مختار بنایا۔ کل مستحبات اور تمام مکروہات گنائے البتہ عقل اور دل کی قوت ساتھ کر دی، کہ غور وفکر کریں، اور اس بات کی اجازت دی کہ بھلائی اور سچائی، رفاہِ عام اور مصالح خاص میں اپنے بس بھر حصہ لیں،

خدا نے اپنے نبیؐ کو حکم دیا کہ وہ معاملات میں مسلمانوں سے مشورہ کریں اگر حکم کا تعلق آسمان ہی سے ہوتا تو نبیؐ خدا کے حکم کے مطابق ہر بات کی تکمیل بلا کسی کے مشورہ کے کر لیتا حالانکہ ارشاد خداوندی ہے۔

وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ فَاعْفُ

اور اگر تو تندخو اور سخت دل ہوتا تو متفرق ہو جاتے تیرے پاس سے سو تو

| | |
|---|---|
| عنھم واستغفر لھم وشاورھم فی الامر | ان کو معاف کرو اور ان کے واسطے بخشش مانگ اور ان سے مشورہ لے کام میں۔ |

اور پھر اُحد کے ابتلا کے بعد اس آیت کے نزول سے قبل نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ بدر میں اپنے صحابہؓ کا مشورہ قبول کیا تھا جب آپؐ ان کو ایک مقام پر ٹھہرانا چاہتے تھے اور بعضوں نے دریافت کیا کہ اس مقام کا انتخاب تدبیر اور مصلحت کے ماتحت ہے یا اس کے لئے خدا کا حکم ہے تو آپؐ نے جواب دیا کہ یہ خدا کا حکم نہیں تو پھر آپ کو مشورہ دیا گیا کہ یہ مقام جنگی مصالح کے مناسب نہیں ہے اس لئے مسلمانوں کو یہاں سے ہٹا کر پانی سے قریب کسی جگہ جمنے کا حکم دیا جائے۔ پھر واقعہ بدر کے بعد قیدیوں کے سلسلے میں آپ نے صحابہؓ کا مشورہ قبول کیا۔ جس کے متعلق عتاب آمیز آیت نازل ہوئی اور فرمایا گیا۔

| | |
|---|---|
| مَا کَانَ لِنَبِیٍّ اَنْ یَّکُوْنَ لَہٗ اَسْرٰی | نبیؐ کو نہیں چاہیئے کہ اپنے ہاں قیدیوں |
| حَتّٰی یُثْخِنَ فِی الْاَرْضِ تُرِیْدُوْنَ | کو رکھے جب تک خوب خوں ریزی |
| عَرَضَ الدُّنْیَا وَاللّٰہُ یُرِیْدُ | نہ کرلے تم چاہتے ہو اسباب دنیا کا |
| الْاٰخِرَۃَ | اور اللہ کے ہاں چاہیئے آخرت، |

اُحد کے موقع پر جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو قریش کے آنے کی اطلاع ہوئی تو آپ نے خیال کیا کہ مدینے ہی میں قیام کریں اور باہر نکل کر ان سے مقابلہ نہ کریں ہاں اگر وہ مدینہ پر حملہ آور ہوں تو پھر مدافعت کریں لیکن صحابہؓ اور خصوصاً انصار نے آپ پر زور ڈالا کہ دشمن سے مقابلہ کے لئے نکلنا ضروری ہے چنانچہ آپ نے ان کی بات مان لی اور مقابلے کی تیاری فرمانے لگے مسلمانوں نے اس عرصہ میں ندامت سی محسوس کی کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی مرضی کے خلاف مجبور کیا، چنانچہ انھوںؓ نے آپؐ کو مسلح آتے دیکھ کر معذرت کی اور اس بات کی اجازت چاہی کہ حضرت ہی کی رائے پر عمل کیا جائے۔ لیکن آپ نے اس سے انکار کیا اور جو مشورہ منظور کر لیا تھا اسی پر اڑے رہے اگر الٰہی نظام ہوتا اور ہر کام کے لئے آسمان سے حکم کا نزول ضروری ہوتا تو مسلمان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مجبور نہیں کر سکتے تھے، خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کا مشورہ قبول نہیں فرماتے، خواہ

حالات کی نزاکت کا تقاضا کچھ ہی ہوتا، غزوۂ احزاب کے موقع پر آپ نے صحابہؓ کے مشورے اور ان کی رائے پر اعتماد کر کے خندق کھودنے کا آغاز خود کیا۔

یہ اور اسی طرح بہت سے دوسرے مواقع پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہؓ سے مشورہ کیا اور ان کی رائے پوری رضامندی کے ساتھ قبول فرمائی، حدیبیہ کا موقع تھا قریش چاہتے تھے کہ اس سال زیارت بیت الحرام کے بغیر آپ واپس ہو جائیں، قریش کی اس خواہش سے صحابہ کسی طرح متفق نہ تھے، آپ نے اس سلسلہ میں جب ان سے مشورہ چاہا تو سبھوں نے مخالفت کی، بعضوں نے حد درجہ اصرار کیا، حضرت عمرؓ نے تو یہاں تک کہدیا۔

لم نعطی الدنیۃ فی دیننا — اپنے مذہب کے معاملہ میں ہم اتنے نیچے کیوں اتریں

اب تو چہرۂ انور پر غصے کے آثار نمودار ہو گئے اور فرمایا میں اللہ کا رسولؐ اور اس کا بندہ ہوں، مسلمانوں نے محسوس کیا کہ معاملہ مشورہ اور گفت وشنید کا نہیں، شاید آسمان سے وحی نازل ہو چکی ہے، چنانچہ سبھوں نے خدا سے توبہ اور نبیؐ سے معذرت کی اور اللہ نے اِنَّا فَتَحۡنَا لَكَ فَتۡحًا مُّبِيۡنًا کی آیت نازل کی۔

اگر ہم ان تمام مواقع کی تفصیل پر متوجہ ہوں تو بات ضرورت سے بہت زیادہ لمبی ہو جائے گی، پھر جو تھوڑے سے واقعات پیش کئے گئے وہ اس ثبوت کے لئے کافی ہیں کہ عہد نبویؐ میں احکام کا نزول پوری تفصیل کے ساتھ نہیں ہوتا تھا۔ وحی خداوندی آتی تھی اور رسولؐ اور اصحاب رسولؐ کو عام اور خاص مصالح کی طرف متوجہ کر دیتی تھی بلا اس کے کہ ان کی اس آزادی کی راہ میں حائل ہو جو انھیں حق دیتی ہے کہ سچائی بھلائی اور انصاف کے حدود میں اپنے معاملات کے لئے اپنی مرضی کے مطابق تدبیریں کریں اور شاید ہمارے اس خیال کی سب سے زیادہ قطعی اور صحیح دلیل یہ ہو گی کہ قرآن کریم نے سیاسی امور کی مجمل یا مفصل کوئی تنظیم نہیں پیش کی اس نے صرف "عدل" "احسان" اور رشتہ داروں کی خبرگیری کا حکم دیا "فحشاء" "منکر" اور "بغی" سے بچنے کی تاکید کی اور اس کے لئے عام حدود مقرر کر دیئے اور پھر مسلمانوں کو آزاد چھوڑ دیا کہ وہ ان حدود کے اندر رہ کر

اپنی مرضی کے مطابق انتظامات کریں، خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی سنت کے ذریعے حکومت یا سیاست کے لئے کسی مقررہ نظم کا نقشہ نہیں بنا گئے۔ بیماری شدید ہو جانے پر بھی آپ نے مسلمانوں کے لئے اپنے صحابہ میں سے کسی کو اپنا خلیفہ کسی تحریری حکم کے ذریعہ مقرر نہیں فرمایا ہاں آپؐ نے حضرت ابوبکرؓ کو نماز پڑھانے کا حکم دیا، پھر مسلمانوں نے خیال کیا کہ صدیق اکبرؓ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے دین کے لئے پسند فرمایا تو کیا مضائقہ ہے اگر ہم انھیں اپنی دنیا کے لئے بھی پسند کر لیں؟ اگر مسلمانوں کے لئے کوئی سیاسی آسمانی نظام ہوتا تو یقیناً قرآن میں اس کی شکل بتائی جاتی اور بلاشبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس کے حدود اور اصول بیان فرماتے اور بلا کسی بحث وحجت کے مسلمانوں کے لئے اس پر ایمان لانا فرض کیا جاتا۔

ایک اور بات جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حکومت کا نظام عہد نبویؐ میں اور آپ کے دونوں خلفاء کے زمانے میں آسمانی نہ تھا بیعت کا سلسلہ ہے جس کا اجراء خود نبی کریمؐ نے اپنے عہد سے کیا سب لوگ جانتے ہیں کہ بدر کے موقع پر صحابہؓ کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صاف صاف حکم نہیں دیا تھا ہاں آپ نے تحریک کی تھی اور رغبت دلائی تھی اور اللہ کی طرف سے دو میں سے ایک نیکی کا وعدہ کیا تھا، اور انصار سے اس بات پر معاملہ طے ہوا تھا کہ آپؐ ان کو جہاد پہ نہیں لے جائیں گے البتہ اگر آپؐ پر کوئی افتاد آپڑے تو وہ مدافعت میں حصہ لیں گے ان حالات میں غزوۂ بدر کا موقع آیا تو آپؐ نے صحابہؓ سے مشورہ لیا۔ اور منتظر رہے کہ صحابہؓ اپنے خیالات پیش کریں گے بہرحال میدان جنگ میں آپ ان لوگوں کو لے کر اس وقت تک نہیں گئے جب تک انصاری سرداروں نے یہ نہیں کہہ دیا کہ اگر آپ ہمیں اس دریا میں بھی لے چلتے تو ہم یقیناً آپ کے ساتھ ہوتے، اس طرح آپ پر واضح ہو گیا کہ وہ جہاد کے لئے راضی تھے، لوگ یہ بھی جانتے ہیں کہ حدیبیہ کے دن جب آپ کو معلوم ہو گیا کہ قریش نے حضرت عثمانؓ کے ساتھ فریب کیا ہے تو آپ نے قریش سے لڑنے کا حکم نہیں دیا تھا بلکہ کچھ توجہ دلائی تھی جس پر لوگوں نے جان تک کی بازی لگا دینے کی بیعت کی۔ اس وقت اگر کوئی بیعت نہیں کرتا تو اس کے

لئے گنجائش تھی لیکن بلا استثناء سبھوں نے بیعت کی، کیونکہ وہ رسول پر اور رسول بھیجنے والے خدا پر ایمان رکھتے اور اس کی پکار کا جواب دینے کے لئے تیار تھے اسی بیعت کے متعلق سورۂ فتح میں خدا نے آیت نازل فرمائی۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِیْنَ یُبَایِعُوْنَکَ اِنَّمَا | کہ جو لوگ آپ کے ہاتھ پر بیعت |
| یُبَایِعُوْنَ اللّٰہَ ط یَدُ اللّٰہِ فَوْقَ | کر رہے ہیں وہ درحقیقت اللہ سے |
| اَیْدِیْھِمْ ج | بیعت کر رہے ہیں انکے ہاتھ پر خدا کا ہاتھ ہے |

اور پھر قرآن مجید میں بہت سی آیتیں ہیں جن میں مسلمانوں کو جہاد کے لئے دعوت اور رغبت دلائی گئی ہے ان میں اُن لوگوں کا بھی ذکر ہے جو اس فرض کی ادائیگی میں پیچھے رہ گئے اور خدا اور اس کے رسولؐ نے انہیں معذور سمجھا اور اُن لوگوں کا بھی ذکر ہے جن کا عذر نہیں سُنا گیا۔ لیکن اُن میں سے کسی کو نبیؐ نے خود کوئی سزا نہیں دی بلکہ معاملہ خدا پر چھوڑ دیا، چاہے معاف کرے چاہے سزا دے،

پھر یہ بات بھی اہمیت سے خالی نہیں کہ خلافت کی بنیاد بیعت پر قائم ہے یعنی عوام کی مرضی پر اس کے معنی یہ ہیں کہ خلافت حاکم اور محکوم کے درمیان ایک معاہدہ ہے جو ایک طرف خلفاء کو اس بات کا ذمہ دار بناتا ہے کہ وہ مسلمانوں پر حق اور انصاف کی حکومت کریں گے ان کے مصالح کی رعایت کریں گے اور ان کے معاملات میں بس بھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پر عمل کریں گے' اور دوسری طرف مسلمانوں کو ذمہ دار قرار دیتا ہے کہ وہ خلیفہ کی اطاعت کریں گے اور اس کے لئے خیر خواہی اور نصرت کا باعث ہوں گے۔

بلاشبہہ کسی خلیفہ کو یہ حق نہیں کہ وہ اپنی سلطانی اور حکمرانی مسلمانوں پر اپنی طرف سے فرض کر دے، تاآنکہ مسلمانوں سے قول و قرار نہ کرے اور ان سے بھی عہد نہ لے' اور اس طرح ایک مشترک معاہدے کی روشنی میں حکومت ہو' یہی وجہ ہے کہ اقتدار اور سلطانی نبی کریمؐ کی وراثت میں نہ تبدیل نہ ہو سکی، اور آپ نے اہل بیت کو اس کا وارث نہیں بنایا، اور خود ابوبکرؓ کو بھی یہ منصب جماعت کی بیعت اور اعتماد کے بغیر نہیں ملا' پھر ابوبکرؓ نے اپنی اولاد کو اور عمرؓ بن خطاب نے اپنے بیٹوں کو وارث نہیں

بنایا، حضرت عمرؓ کی خلافت عام مسلمانوں کے مشورے کی بنیاد پر ہے، اس لئے کہ جبتک صدیق اکبرؓ کی رائے کو ایک قابل قبول مشورہ جان کر عوام نے اپنی رضا مندی اور بیعت کا اعلان نہیں کر دیا حضرت عمرؓ خلیفہ نہیں بن سکے، چنانچہ حضرت عثمانؓ صدیق اکبرؓ کی رحلت سے پہلے ان کا مُہر کردہ لفافہ لے کر مسلمانوں تک پہنچے اور اُن سے دریافت کیا کہ کیا وہ اس لفافے میں لکھے ہوئے شخص کے ہاتھ پر بیعت کریں گے، لوگوں نے جواب دیا ہاں! کیونکہ ان کو حضرت ابوبکرؓ پر اعتماد تھا اور آپ کو اپنا سچا خیرخواہ اور مخلص دردمند یقین کرتے تھے۔ حضرت عمرؓ کا کوئی لڑکا خلافت کا وارث نہیں ہو سکا۔ آپ نے ہرگز گوارا نہیں کیا کہ آپ کے بعد آپ کا کوئی لڑکا خلیفہ ہو، ہاں آپ نے اپنے بیٹے عبداللہؓ کو مجلس شوریٰ میں شرکت کی اجازت ضرور دی لیکن اس شرط پر کہ وہ بحث میں کوئی حصّہ نہ لیں، اور یہی وجہ تھی کہ امیر معاویہؓ کے عہد میں جب حکومت میں وراثت کا پیوند لگ گیا تو عام مسلمانوں نے اپنی بیزاری کا اظہار کیا اور کہنے والوں نے کہہ دیا۔ کہ "معاویہ خلافت کو ہرقل اور کسریٰ کی چیز بنا رہے ہیں" پس ان تمام باتوں سے اگر کچھ نتیجہ نکلتا ہے تو وہ یہی کہ عہد نبوی میں جو نظامِ حکومت تھا وہ کوئی الٰہی نظام نہ تھا جس میں لوگوں کی رائے اور مشورے کو کچھ دخل نہ ہو۔ پھر جب عہد نبویؐ میں یہ بات نہ تھی جب کہ وحی کا سلسلہ جاری تھا تو پھر اس سلسلے کے ٹوٹ جانے کے بعد صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ کے دور میں تو اس کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا،

جو لوگ اس نظام کو الٰہی نظام تصور کرتے ہیں وہ حقیقت میں ان الفاظ اور کلمات سے دھوکا کھاتے ہیں جو وہ خلفا کے خطبات میں پڑھتے ہیں — نیز ان روایات سے جو خلفا کے بارے میں عام طور سے مشہور ہیں، اور جن میں اللہ کا ذکر اللہ کا حکم، اور اس کی سلطانی اور اطاعت کا تذکرہ ہے، یہ لوگ خیال کرتے ہیں کہ یہ الفاظ اور یہ روایات اس امر کا ثبوت ہیں کہ نظامِ حکومت آسمانی تھا حالانکہ ان میں صرف ایک بات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے، جو بالکل عام لیکن ساتھ ہی بڑی اہم ہے، اور وہ یہ ہے کہ خلافت خلفاء اور عام مسلمانوں کے مابین ایک معاہدہ ہے اور اللہ نے مسلمانوں

غور کیجئے کہ اس فرمان میں کس قدر تدبر اور پھر کس قدر شدت سے کام لیا گیا ہے اور یہ دونوں باتیں جنگی افسروں اور دفاع کے ذمہ داروں کے لئے کس قدر موزوں اور ضروری ہیں اور خاص طور پر توجہ کیجئے کہ حضرت عثمانؓ حضرت عمرؓ کے مقرر کردہ نظام کی پابندی کو کتنے زور کے ساتھ لازمی قرار دیتے ہیں' اس لئے کہ فاروق اعظمؓ نے اس نظام کا خاکہ انصار اور مہاجرین کی ایک جماعت کی موجودگی میں بنایا تھا خود حضرت عثمانؓ اس نظام کی تیاری میں شریک اور مشیر تھے' وہ سپہ سالاروں کو تاکید کرتے ہیں کہ حضرت عمرؓ کے مرتبہ نظام میں کوئی تبدیلی نہ کریں اور اگر انھوں نے کچھ ردوبدل کیا تو دھمکی دیتے ہیں کہ وہ معزول کر دیئے جائیں گے یا سزا کے مستحق ہوں گے' پس حضرت عثمانؓ نظامت میں' مالیات میں اور جنگ میں غرض تینوں شعبوں میں اسی مسلک کے محافظ ہیں جو حضرت عمرؓ کا تھا' پھر جس طرح حضرت عمرؓ مسلمانوں کو امر بالمعروف اور نہی عن المنکر فرماتے تھے' سنن کی طرف راغب اور بدعات سے دور رہنے کی تاکید کرتے تھے' حضرت عثمانؓ کا بھی یہی حال تھا' مختلف شہروں اور صوبوں کے عوام کے نام آپ نے جو فرمان بھیجے ہیں ان کا ترجمہ پڑھیئے۔

"حمد و صلوٰۃ کے بعد اتباع اور فرمانبرداری کی بدولت آج جو تم اس درجے پر پہونچے ہو خبردار کہیں دنیا تم کو تمھارے اصل کام سے غافل نہ کر دے اس لئے کہ یہ امت بدعات کی طرف جھک جائے گی۔

(۱) خوش حالی اور فارغ البالی کی انتہا کو پہنچ جائے گی۔

(۲) قیدی لونڈیوں سے پیدا ہونے والی اس کی اولاد جوان ہو چکی ہوگی۔

(۳) دیہاتی عرب اور عجمی قرآن پڑھ چکیں گے۔

(۴) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ کفر عجمیوں میں ہے جب کوئی بات ان کی سمجھ میں نہیں آئے گی وہ تکلف اور جدت سے کام لیں گے"

اس فرمان سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت عثمانؓ سنت کی حفاظت کرنے میں اور تکلفات اور بدعات کو روکنے میں کسی طرح بھی حضرت عمرؓ سے کم کوشاں نہ تھے انھوں نے مسلمانوں کو خبردار کیا کہ فتوحات اور اقتدار کے جس درجہ پر آج وہ ہیں یہ اتباع اور اطاعت ہی کی برکت ہے آپ نے مسلمانوں کو تنبیہ کی کہ دنیا کہیں ان کی توجہ اصل کام سے ہٹا نہ دے پھر ان کو خطرات کے تین مواقع سے ڈراتے ہیں۔

(۱) عیش و عشرت کی یہ پر لطف اور لذت بھری زندگی جو روز بروز ترقی کرتی جاتی ہے ان کو برباد کر دے گی۔

(۲) قیدیوں لونڈیوں سے پیدا ہو کر جوان ہونے والی اولاد ان کے لئے خرابیوں کا باعث ہوگی یہ نئی نسل جس کا خون خالص عربی خون نہیں ہوگا بلکہ اس میں غیر ملکی ماؤں کے خون کی آمیزش ہوگی اتباع اور اطاعت کی جگہ اپنی طرف سے اضافہ اور جدت پسند کرے گی۔

(۳) دین میں وہ باتیں داخل کی جائیں گی جو دین نہیں، سادہ اور آسان علم کو جہل اور تکلف میں الجھا دیا جائے گا جب کہ دیہاتی عرب اور عجمی اسلام میں داخل ہوں گے اور قرآن پڑھ لیں گے آیات کا صاف اور سادہ مطلب نہ سمجھ کر اسمیں اپنی طرف سے اضافے اور بناوٹ کی باتیں داخل کریں گے، فتوحات کے بعد مسلمان جن آفات میں مبتلا ہوئے حضرت عثمانؓ نے اپنے اس فرمان میں اس کی جو تصویر کھینچی ہے میں نہیں جانتا کہ اس کا نمونہ کسی اور نے پیش کیا ہے، مال اور دولت کی کسقدر بہتات ہوئی اور معیشت میں کیسی فراوانی آئی۔ اور مسلمانوں کے لئے کس طرح تعیش اور ہوسناکی کا باعث بنی، پھر ایک نئی نسل پیدا ہوئی جس نے حد سے بڑھی ہوئی جرائتیں دکھائیں بیجا تکلفات اور دور از کار جدتوں سے کام لیا قرآن مجید کو اس کے طریقوں سے سمجھنے کی کوشش نہیں کی، کہیں بالکل ڈھیل چھوڑ دی اور کہیں حد سے زیادہ سختی برتی، چنانچہ حق ان کی سخت گیریوں اور حد سے زیادہ سہل انگاریوں کے درمیان گم یا تقریباً گم ہوگیا۔

V. Imp

# عہد فاروقی کے گورنر جنکو حضرت عثمانؓ نے باقی رکھا

جن عاملوں کے نام حضرت عثمانؓ نے یہ فرمان لکھے تھے وہ سب کے سب حضرت عمرؓ کے مقرر کردہ تھے حضرت عثمانؓ نے ان کو ان کے عہدوں پر سال بھر باقی رکھا جس کی خود حضرت عمرؓ نے وصیت کی تھی، دور اندیشی اور معاملہ فہمی کے پیش نظر اس سے صحیح کوتی اور وصیت ہو بھی نہیں سکتی تھی حضرت عمرؓ کو خطرہ ہوا کہ اقتدار سے فائدہ اٹھانے میں خلیفہ کہیں عجلت سے کام نہ لے اور کچھ نئے لوگوں کا تقرر اور بعض پرانے حاکموں کو برطرف نہ کر دے، ایسی حالت میں عمال نے جن کاموں کا آغاز

کر رکھا ہے اس میں رکاوٹ یا تعطل پیدا ہو جائے گا اور اس سے سرحدوں اور شہروں میں مسلمانوں کے معاملات میں یک گونہ بدنظمی اور انتشار پھیلے گا۔ حضرت عثمانؓ نے اس وصیت پر پوری شدت کے ساتھ عمل کیا اور عاملین کے لئے ضروری قرار دیا کہ وہ عثمانی عہد میں یا اس کے پہلے سال تک اسی سیاست پر عمل درآمد کرتے رہیں جو حضرت عمرؓ چلاتے رہے۔ حضرت عثمانؓ نے پورے سال بھر عزل و نصب کی کوئی کارروائی نہیں کی اور جو کچھ عمّال کی طرف سے ہوتا رہا اسے منظور فرمایا۔

مکہ کے گورنر نافع بن عبدالحارث خزاعی تھے اور جیسا کہ آپ جانتے ہیں وہ قریشی نہیں ہیں، اور طائف کے گورنر سفیان بن عبداللہ ثقفی تھے وہ بھی قریشی نہیں ہیں، طائف بنی ثقیف کا شہر ہے، صنعاء کی گورنری پر یعلی بن منبہ تھے اور وہ بھی قریشی نہیں ہیں، بلکہ بنی نوفل بن عبد مناف کے حلیف ہیں، جند کے گورنر عبداللہ بن ابو ربیعہ تھے جو بنی مخزوم سے ہیں اور قریشی ہیں کوفہ کے گورنر مغیرہ بن شعبہ تھے، جو ثقفی ہیں، بصرہ کے گورنر ابو موسیٰ اشعری تھے جو نہ قریشی ہیں نہ مضری اور نہ عدنانی بلکہ یمنی ہیں، مصر کے گورنر عمرو بن عاص تھے جو بنی سہم سے ہیں اور قریشی ہیں، حمص کے گورنر عمیر بن سعد تھے جو انصاری ہیں اور دمشق کے گورنر معاویہ بن ابی سفیان تھے وہ بنی امیہ سے ہیں اور قریشی ہیں، فلسطین کے گورنر عبدالرحمٰن بن علقمہ تھے اور وہ کنانی ہیں بحرین اور اس کے مضافات کے گورنر عثمان بن ابی عاص ثقفی تھے۔

ان گورنروں کی اکثریت جیسا کہ آپ دیکھ رہے ہیں قریشی نہیں ہے۔ اور حضرت عمرؓ کے خاندان عدی کا تو ایک آدمی بھی نہیں ہے، حضرت عمرؓ کے گورنر بنانے کا معیار مضریت اور عدنانیت نہ تھی آپ نے تو ان ہی عربوں کو پسند کیا جن کے اسلام اور قابلیت میں عمدگی پائی اور پھر جیسا کہ معلوم ہے دینی اور دنیاوی حیثیتوں سے آپ اپنے گورنروں کی سخت نگرانی کرتے تھے بہر حال گورنروں کے عزل و نصب میں حضرت عمرؓ کے پیش نظر کوئی خاندانی عصبیت نہ تھی،

## وظیفوں میں اضافہ

حضرت عثمانؓ نے وصیت کے مطابق ان گورنروں میں کوئی تبدیلی نہیں کی اور اپنی خلافت کے پورے ایک سال تک نہ کوئی جدید تقرر کیا اور نہ کسی کو معزول، لیکن اس کے سوا معاملات میں انہوں نے اقدامات کئے، چنانچہ عبیداللہ بن عمرؓ کے مقدمہ کا فیصلہ کرنے، گورنروں، افسروں اور عوام کے نام فرامین لکھنے کے بعد سب سے پہلا کام

جو آپ نے انجام دیا۔ وہ لوگوں کے وظیفوں میں اضافہ کر دیتا تھا۔ آپ نے مقررہ رقم دینے میں سواس کا اضافہ کر دیا، حالانکہ آپ کی خلافت اور حضرت عمرؓ کے وصال پر ابھی جمعہ جمعہ آٹھ دن بھی گذرنے نہ پائے تھے اور اس وقفے میں کوئی ایسی تبدیلی بھی نہیں ہوئی تھی جسے اس غیر معمولی اضافے کا باعث بتایا جا سکے تب اس کا مطلب یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ اپنی خلافت کا آغاز لوگوں کی خوشحالی اور فارغ البالی سے کرنا چاہتے تھے، لیکن معلوم نہیں خلیفہ اس قسم کی عام خوشحالی کے لئے بیت المال سے اخراجات کرنے کا کہاں تک مجاز ہے؟ جب کہ نہ تو لوگوں کی ضروریات کا تقاضا ہو اور نہ بیت المال کی آمدنی غیر معمولی طور پر بڑھ گئی ہو۔

بہر حال یہ تو ماننا پڑے گا کہ حضرت عثمانؓ کا یہ اضافہ، حضرت عمرؓ کے مالی مسلک سے کچھ تھوڑا سا انحراف ضرور ہے جس میں بیت المال کی بچت اور بقدر ضرورت خرچ، دونوں باتیں پیش نظر تھیں، بلکہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ حضرت عثمانؓ کو حضرت عمرؓ کی مالی سیاست میں ایک قسم کی سختی محسوس ہوتی تھی اور وہ دل ہی دل میں اس شدت کو ناپسند فرماتے تھے اور خیال کرتے تھے کہ فاروق اعظمؓ جو کچھ لوگوں کو دیتے ہیں بیت المال میں اس سے زیادہ گنجائش ہے، لیکن یہ بالواسطہ حضرت عمرؓ کی اس زندگی پر تنقید ہے جس کا تعلق بیت المال کی سیاست سے ہے؟

اور کیوں نہ ہم اشارات اور کنایات کا پردہ ہٹا کر کھلے طور پر عرض کریں کہ حضرت عثمانؓ نے خود عوام کے خرچ پر عوام تک پہونچنے کی کوشش کی کہ بیت المال خلیفہ کا نہیں عام مسلمانوں کا تھا، اور ایسا کرنے میں وہ حق بجانب تھے اس لئے کہ اگر وہ مسلمانوں کی طرف سے اس کے مجاز تھے کہ ان کے روزینے مقرر کریں، تو وہ اس کے بھی حقدار تھے کہ بیت المال کے حالات کے ماتحت وظیفوں کی مقدار بڑھا دیں یا گھٹا دیں لیکن یہ بھی اپنی جگہ ایک حقیقت ہے کہ حضرت عثمانؓ کے اس اضافے نے وہ دروازہ کھول دیا جس کے بند کرنے کی کوئی صورت نہ تھی اس لئے کہ اضافے کی تو حد ہی نہیں ہے پھر خلیفہ اگر آج عوام کے وظیفے بڑھا سکتا ہے تو کل اپنے خواص کے لئے بھی گنجائش نکال سکتا ہے اور پھر اس کے بعد عوام میں دولت کے لئے حرص و طمع کی راہیں کھل جاتی ہیں، حضرت عثمانؓ ایک فیاض اور دریا دل سخی تھے اللہ کی راہ میں اپنی دولت بے حساب خرچ فرماتے تھے، اپنے دوستوں اور عزیزوں پر بھی بے شمار صرف کرتے تھے، ان کا یہ عمل نہ صرف یہ کہ قابل اعتراض نہیں بلکہ خدا کے لئے جزائے خیر کا مستحق بھی ہے لیکن

حضرت عثمانؓ کی دولت بہرحال عوام کی گنجائش کے لئے تنگ تھی اور وہ اس میں سے عوام کے وظیفوں کی مقدار نہیں بڑھا سکتے تھے، اس لئے انھوں نے خود عوام ہی کی دولت سے ان کے روزینوں میں اضافہ کر دیا، اور ایک ایسا دروازہ کھول دیا جس میں داخل ہوتا تو لوگ جانتے تھے لیکن اس سے نکلنا انھیں معلوم نہ تھا۔

پس یہ بات صحیح نہیں کہ حضرت عثمانؓ اپنی خلافت کے ابتدائی ایام میں بڑی احتیاط کے ساتھ حضرت عمرؓ کے طریقِ کار کے پابند رہے، محض منصب خلافت کے حاصل ہونے پر یکایک وظیفوں میں اضافہ فاروق اعظمؓ کا طریقِ کار نہ تھا، حضرت عثمانؓ نے لوگوں کے ساتھ حسن سلوک کیا اور ان کی روزی بڑھادی ظاہر ہے کہ یہ بات عوام کی نگاہ میں قابلِ اعتراض نہیں ہو سکتی، اس لئے کہ اپنی خوشحالی میں اضافہ سے کوئی رنجیدہ نہیں ہوتا بلکہ فطری بات تو یہ ہے کہ لوگوں نے اس بات پر ٹھنڈی سانس لی ہوگی کہ حضرت عثمانؓ نے خلیفہ ہوتے ہی ان کی آمدنی بڑھادی، اُن کو فاروقی شدت سے رہائی دلائی اور ان کی معتدل فراغت میں جو حضرت عمرؓ کی مالی سیاست کا نتیجہ تھی غیر معمولی وسعت پیدا کر دی بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عمرؓ نے زندگی بھر اس سلسلے میں قرآن مجید کی یہ آیت پیش نظر رکھی۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُولَةً | اور نہ رکھ اپنا ہاتھ بندھا ہوا اپنی گردن |
| اِلٰى عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا | کے ساتھ اور نہ کھول دے اس کو بالکل |
| كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُوْمًا | کھول دینا۔ پھر تو بیٹھ رہے الزام کھایا |
| مَحْسُوْرًا ، | ہارا ہوا ، |

### وظیفوں میں اضافہ اور وفود کی طلبی

پھر حضرت عثمانؓ نے وظیفوں میں اضافے ہی پر اکتفا نہیں کیا بلکہ بقول مورخین شہروں سے وفود طلب کئے تاکہ لوگ وظیفے اور مراعات پا سکیں، اخراجات میں اضافے کی یہ وہ مد تھی جس کا حضرت عمرؓ خیال بھی نہیں فرما سکتے تھے، حضرت عمرؓ نے مدینہ والوں کے لئے رمضان کے دنوں میں جو خصوصی اضافہ منظور فرمایا تھا وہ ہر ایک کے لئے روزانہ ایک ایک درہم اور ازواجِ مطہراتؓ کے لئے دو دو درہم تھا یہ اضافہ ان کی فارغ البالی کے لئے کافی تھا اور وہ بال بچوں سمیت اس سے خوش تھے حضرت عمرؓ نے لنگر خانوں میں بھی اضافہ فرمایا جب آپ نے محسوس کیا کہ اس طرح لوگوں کی خودداری بھی باقی رہتی ہے

اور ان افراد کے لئے بھی سہولت ہوتی ہے جو دوسروں کے کفیل ہیں لیکن حضرت عثمانؓ کے عہد میں رمضان کے دن آئے تو انہوں نے فاروقی اضافے کے علاوہ لنگر خانوں کو تمام ضرورتمندوں اور بروقت آنے والوں کے لئے عام کر دیا۔

بلاشبہ حضرت عثمان کا یہ عمل نیکی اور سلوک میں ڈوبا ہوا عمل تھا، لیکن اس میں بھی شک نہیں کیا جا سکتا کہ اس سے عوام کے مال میں لوگوں کے لئے حرص وطمع کی ایک راہ نکلتی تھی اور زیادہ سے زیادہ اپنا بھلا کرنے کا جذبہ رغبت پا رہا تھا، ہر آدمی اپنی خواہش پر اتنا قابو یافتہ کہاں کہ انتہائی مجبوری ہی پر لنگر خانوں میں داخل ہو، بلکہ بہت سے لوگ ایسے ہو سکتے ہیں کہ اپنے عام مقررہ روزینے میں روزے کا اضافہ شامل کر لینے کے بعد بھی لنگر خانے چلے آئیں اور ضرورتمندوں اور تازہ واردوں کی طرح شکم سیر ہوں،

یہ سب کچھ حضرت عثمانؓ کی فیاضی اور دریا دلی ہے اور یقیناً اس میں اچھائی اور بھلائی کے مواقع ہیں لیکن بعض ان خطرات سے خالی نہیں جو سیاسی اور اخلاقی پہلو رکھتے ہیں پھر اس میں بدگمانی اور فضول گوئی کے لئے بھی گنجائش ہے اور ایک نقاد کو کون روک سکتا ہے کہ وہ خود خیال کرے یا لوگوں تک اپنا یہ خیال پہنچائے کہ یہ دریا دلی درحقیقت ایک پبلسٹی تھی جو ایک خلیفہ نے اپنے حق میں سخاوت اور فیاضی کے نام پر کی

## صحابہ کبارؓ کو عطیات

پھر حضرت عثمانؓ کی سخاوت یہیں ختم نہیں ہو جاتی بلکہ جیسے جیسے دن گذرتے گئے اور آپؓ کی خلافت آگے بڑھتی گئی آپؓ نے ممتاز صحابہؓ کو ان کے مقررہ وظیفے پر مستزاد عطیات دیئے، ابن سعد کی روایت کے مطابق آپؓ نے زبیر بن عوام کو ۶ لاکھ طلحہؓ کو دو لاکھ عطیہ دیا اور ان پر آپ کا جو کچھ قرض تھا وہ بھی معاف کر دیا، ابن سعد کہتے ہیں کہ زبیرؓ کو جب یہ عطیہ ملا تو وہ لوگوں سے پوچھتے پھرتے کہ کوئی بہتر سے بہتر کاروبار بتاؤ، جس میں اپنا سرمایہ لگا کر نفع حاصل کر سکوں چنانچہ انہیں بتایا گیا کہ شہروں اور صوبوں میں مکانات تعمیر کرا لیجئے۔

عام معاملات میں فاروق اعظم کی سیرت سے ہٹنے میں حضرت عثمان یہیں آکر نہیں رک گئے بلکہ انہوں نے اس سے بھی زیادہ خطرناک مخالف قدم اٹھایا اور جلیل القدر صحابہؓ کو اجازت دے دی کہ وہ حجاز سے باہر نکلیں اور مختلف مقامات پر جا کر بسیں حالانکہ حضرت عمرؓ نے ان کو مدینہ ہی میں روک رکھا تھا اور اپنی خاص اجازت کے بغیر کسی کو باہر نہیں جانے دیا۔

فاروق اعظمؓ فرماتے تھے کہ "میں قریش اور فتنہ وفساد کے درمیان ایک دیوار ہوں"، حضرت عثمانؓ نے یہ دیوار گرا دی، (عمر فاروق اعظم از محمد حسین ہیکل)

جب حضرت عثمان نے لوگوں کے گذارے میں اضافہ کر دیا، اور انعام واکرام کے طور پر بڑی بڑی رقمیں عنایت کر دیں پھر ان انعام واکرام پانے والوں کو اس بات کی اجازت بھی دیدی کہ وہ ممالک محروسہ میں جہاں جی چاہے جا کر فاتح فوجیوں اور محکوم رعایا سے اپنے تعلقات بڑھائیں تو اس میں تعجب کی کیا بات ہے کہ ایک طرف ان کی ثروت اور دولت میں غیر معمولی ترقی ہو' دوسری طرف ان کے متبعین اور ماننے والوں کی تعداد بڑھے' اور پھر اُن میں سے ہر ایک اپنی پارٹی کا لیڈر بنے اور اپنے کو مسلمانوں کے معاملات کا والی بننے کا زیادہ حقدار خیال کرنے لگے اور اس کے لئے فرصت اور مواقع کی تلاش میں بھی رہنے لگے۔

ابھی ابھی ہم نے وہ فرامین نقل کئے ہیں جن میں حضرت عثمانؓ نے فاروق اعظمؓ اور صدیق اکبرؓ کے طرز عمل کی اتباع اپنے لئے ضروری قرار دی ہے لیکن اس کے باوجود انھوں نے کیوں ایک دوسری راہ اختیار کی؟ اس میں شک کی مطلق گنجائش نہیں کہ دین کے بارے میں انہوں نے کوئی لیپا پوتی نہیں کی' یہ بھی یقینی ہے کہ ایک لمحہ کے لئے بھی انھوں نے اپنے مسلک کو شیخینؓ کے طرز عمل کا مخالف نہیں سمجھا آپ نے جو کچھ کیا اس کا مقصد جان بوجھ کر کوئی زیادتی یا ہوس نہ تھی' لوگوں کا مال تھا لوگوں تک پہنچا دیا۔ بیت المال میں دولت جمع دیکھی، اس کے باقی رکھنے کی زیادہ فکر نہیں کی' لوگوں کو دیدینا زیادہ مناسب جانا' اور اس میں کیا حرج ہے کہ وہ اس مال میں سے کم یا زیادہ نبیؐ کے اُن اصحاب کو بطور صلہ دیدیں جو اسلام کے امام اور حکومت کے بانی کی حیثیت رکھتے ہیں، جنھوں نے نبیؐ کی زندگی میں بڑی مصیبتیں برداشت کیں اور شدید ترین آزمائشوں میں مبتلا کئے گئے۔ اللہ نے دولت کی فراوانی کر کے اپنا وعدہ پورا کیا۔ پھر ان مہاجرین کے علاوہ کون لوگ ہیں جنھیں اس دولت سے مستفید ہونے کا حق ہے؟

بلاشبہہ حضرت عثمانؓ کے وہم وگمان میں بھی یہ بات نہیں آئی کہ وہ موروثہ سنت کی کوئی خلاف ورزی کر رہے ہیں، انھوں نے جو کچھ کیا وہ ان کی کریمانہ افتاد طبع تھی اور مسلمانوں کو خوش حال بنانے کا جذبہ۔ نیز اصحاب رسولؐ پر نظر عنایت

اور ان میں سے ایک بات بھی ایسی نہیں جسے گناہ کہا جا سکے یہ تو آپ کی خوبی تھی بھلائی تھی اور نیکی ہے،

لوگوں کو بھی اس میں کوئی حرج کی بات نظر نہ آئی، انھیں دولت ملی انھوں نے ناپسند نہیں کیا، اور نہ واپس کیا، اُن میں سے کسی کو اس میں بھی کوئی حرج نظر نہیں آیا کہ نبیؐ کے ممتاز اصحاب اور مہاجرین میں سے سابقین اولین انعام واکرام کے مستحق نہیں اور میرا خیال ہے کہ اگر حضرت عثمانؓ عوام کی خوشحالی اور جلیل القدر صحابہؓ کی قدر دانی پر ہی اکتفا فرماتے تو لوگ ان سے ناراض نہ ہوتے اور شاید اسی مفہوم کی تعبیر مؤرخین کا یہ متفقہ بیان ہے کہ حضرت عثمانؓ کی خلافت کا ابتدائی دور سکون اور خوش دلی کا دور تھا، نرمی سہولت اور چشم پوشی نے مسلمانوں میں عثمانی خلافت کو حضرت عمرؓ کے مسلک سے کہیں زیادہ مقبول بنایا جس کی بنیاد شدت اور تدبر پر تھی، شدت اور تدبر کا تقاضا ہے کہ لوگ صبر کریں، غیر معمولی ثابت قدمی اور ناقابل برداشت مصائب برداشت کریں

مناسب ہوگا کہ ہم حضرت عثمانؓ کو ان کی خلافت کے پہلے برس یا ابتدائی برسوں میں نرم اور فیاض پالیسی پر گامزن رہنے دیں اور ایک نظر اس جماعت پر ڈالیں جو اس عثمانی مسلک کی پیدا کردہ تھی تاکہ اس بات کا اندازہ لگایا جا سکے کہ حضرت عثمان کی سیاست کامیابی سے ہم کنار ہو بھی سکتی تھی یا نہیں ؟

## حضرت عثمانؓ کی رعایا

طبری سری سے اور وہ شعیب سے اور وہ سیف سے اور وہ عمارہ بن قعقاع سے اور وہ حسن بصری سے روایت کرتے ہیں کہ

حضرت عمرؓ نے ممتاز قریشی صحابہؓ پر پابندی لگا رکھی تھی کہ وہ مدینہ چھوڑ کر باہر نہ جایا کریں اور اگر جانا ہو تو مقررہ مدت کے لئے اور وہ بھی خاص اجازت لے کر اور جب ان لوگوں نے اس کی شکایت کی اور یہ شکایت حضرت عمرؓ تک پہونچی تو آپ کھڑے ہوئے اور فرمایا۔ سُن لو میں نے اونٹ کی طرح اسلام کی منزلیں مقرر کی

ہیں، ابتدا میں اونٹ نوخیز ہوتا ہے، پھر اس کے آگے کے دانت ٹوٹتے ہیں پھر اس کے بازوکے، اس کے بعد وہ سدیس ہوتا ہے یعنی عمر کا پختہ اس کے بعد بازل یعنی بوڑھا بوڑھے سے ترقی کی اُمید نہیں کی جا سکتی، ہاں سُن لو کہ یہ اسلام کے لیئے انحطاط کا دور ہے، قریش والے چاہتے ہیں کہ اللہ کا مال اس کے بندوں کے سوا دوسری ضرورتوں میں رکھ لیں لیکن یاد رکھو جب تک عمر کی جان میں جان ہے ایسا نہیں ہو سکتا، میں مکہ کے پہاڑ حرہ کی گھاٹی پر قریش کی گردن اور کمر پکڑے کھڑا رہوں گا، اور ان کو آگ میں کودپڑنے سے روکے رکھوں گا"

طبری ہی نے ہتری سے اور وہ شعیب سے اور وہ سیف سے اور وہ محمدؐ اور طلحہ سے روایت کرتے ہیں کہ

"جب حضرت عثمانؓ خلیفہ ہوئے تو انھوں نے اُن ممتاز صحابہؓ پر وہ نظر نہیں رکھی جو حضرت عمرؓ رکھتے تھے چنانچہ وہ شہروں میں جا بسے جہاں جاکر انہوں نے دنیا دیکھی اور دنیا نے ان کو دیکھا پھر کیا تھا عوام کا وہ طبقہ جس کا کسی ایثار اور قربانی میں حصّہ نہ تھا اور جو کسی اسلامی خصوصیت کا مالک نہ تھا جماعتیں بن بن کر ان حضرات کے گرد جمع ہونے لگا ان کو ہر قسم کی امیدیں دلائیں اور حوصلے بڑھائے تاکہ ان کے مقتدر ہونے کے بعد اس کو مقرب اور ساتھی بننے کا موقع ملے یہ سب سے پہلا رخنہ تھا جو اسلام میں پڑا اور یہ سب سے پہلا فتنہ تھا جس کے عوام شکار بنے"

پھر طبری ہی ہتری سے اور وہ شعیب سے اور وہ سیف بن عمر اور شعبی سے روایت کرتے ہیں کہ

حضرت عمرؓ کا وصال اس حالت میں ہوا کہ قریش ان سے تنگ آچکے تھے جن کو انھوں نے مدینہ ہی میں بند کر رکھا تھا اور اُن کو مخاطب کر کے فرماتے تھے کہ مجھے قوم کے لئے سب سے زیادہ خطرہ شہروں میں تمہارے پھیل جانے سے ہے، ان میں سے اگر کوئی جہاد میں جانے کی اجازت بھی چاہتا تو آپ فرماتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جہاد میں شرکت کر کے تم نے اپنے لئے بہت کچھ کر لیا ہے اب تو تمہارے لئے جہاد سے بھی اچھا یہ ہے کہ نہ تم دنیا دیکھو اور نہ دنیا تم کو دیکھے، پھر جب حضرت عثمانؓ خلیفہ ہوئے تو انہوں نے ان کے

لئے راستہ صاف کر دیا اور وہ شہروں میں پھیل گئے۔ اور لوگ ان کی طرف جھک پڑے چنانچہ اس نقطۂ نظر سے حضرت عثمانؓ حضرت عمرؓ سے زیادہ مقبول تھے۔[1]

## قریش رعایا

اب ہم حضرت عثمانؓ کی قریش رعایا سے بحث کی ابتدا کرتے ہیں اور بتانا چاہتے ہیں کہ اس رعایا کے متعلق حضرت عمرؓ کا نقطۂ نظر کیا تھا؟ فاروق اعظمؓ کو قریش سے جس قدر خطرہ تھا اتنا کسی اور سے نہ تھا۔ ساتھ ہی وہ اس سے بھی انتہائی خائف تھے کہ کہیں خود قریش فتنوں کا شکار نہ ہو جائیں، اس لئے کہ وہ اس قبیلے کی رگ رگ سے واقف تھے وہ خوب جانتے تھے کہ اس میں بڑی سے بڑی خوبی کیا ہے اور چھوٹی سے چھوٹی کمزوری کہاں ہے؟ واقعہ یہ ہے کہ قریش جس میں خود حضرت عمرؓ نے پرورش پائی تھی اسلام کی حلقہ بگوشی سے پہلے قوت اور کمزوری یا خوبی اور خرابی دونوں میں ممتاز حیثیت کا مالک قبیلہ تھا، اس کی قوت کا سرچشمہ اس کا وہ پوزیشن تھا جو کعبۃ اللہ کی وجہ سے اس کو حاصل تھا، حج کے مناسک تمام تر اسی کے ساتھ وابستہ تھے یہی قبیلہ تمام عربوں کو حج کراتا تھا اور ان پر ایک رہنمایانہ فوقیت اور غلبہ رکھتا تھا، اور یہ اس کا وہ امتیاز تھا جس میں کوئی اس کا شریک یا حصہ دار نہ تھا اور اس لئے وہ خیال کرتا تھا کہ تمام دوسرے عربی قبائل پر اس کو ایک سیادت اور سرداری حاصل ہے، اور خود عربوں کو اس کی برتری اور سرداری کا اعتراف تھا۔ اس لئے نہیں کہ وہ کوئی غیر معمولی جنگ جو اور بہادر قبیلہ ہے یا اس کی تلوار کی دھاک بیٹھی ہوئی ہے۔ قریشی تو عربوں کی نگاہ میں لڑاکو اور نبرد آزما تھے ہی نہیں، بلکہ اس لئے کہ دین کے تمام معاملات کا اسی قبیلے سے تعلق تھا اور دین کی ہر چھوٹی بڑی بات اسی کے ذریعے انجام پاتی تھی، اس کی قوت اور اقتدار کا دوسرا سرچشمہ اس کی وہ زبردست اور غیر معمولی تجارت تھی جو پورے عرب کے کاروبار پر غالب اور حاوی تھی، ان قوتوں کی بنا پر قریش نے اپنے قدم جمار کھے تھے اور حرم اور اس کے گرد و پیش کے مقامات کو امن اور سلامتی کا گہوارہ بنا دیا تھا۔ قوت کے ان ہی دو چشموں نے ان میں ہمت، حوصلہ، تدبر، اور چالاکی کے وہ اوصاف پیدا کر دیئے تھے جن سے بنی ثقیف کے علاوہ تمام عربی قبیلے محروم تھے، بیوپار اور تجارت کی سرگرمیوں نے ان کو اس درمیانی کڑی کا درجہ دے دیا تھا جو مشرق قریب کو مغرب بعید سے ملا دیتی ہے اور اس اتصال کی وجہ سے

[1] تاریخ طبری ۳۵ھ کے حالات

مشرق اور مغرب کے یا یوں کہیئے کہ روم اور ہندوستان کے درمیان تعلقات کا سبب یہی قریش تھے قریشیوں نے اپنے اس پوزیشن کی بدولت غیر معمولی دولت پیدا کی اور دولت سے بھی کہیں بڑھ کر تجربات حاصل کئے اور معاملات میں پختگی پیدا کی، پھر مال و دولت کی کثرت نے ان کو حرص کا سبق بھی دیا، حفاظت کرنا اور انتہائی احتیاط اور باریک بینی سے نفع اندوزی کے لئے سرمایہ لگانا بھی سکھایا پھر مسلسل تجربات، مختلف قوموں سے معاملات اور میل جول، نیز دور دراز مقامات کے لمبے لمبے سفروں نے ان کو مشکلات کا مقابلہ کرنا، مصائب سے گذر جانا اور دشواریوں پر قابو پالینا سکھایا، ان تمام باتوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ قریش عربی قبائل میں سب سے زیادہ پختہ کار ماہر اور چالاک قبیلہ بن گیا،

یہ وہ اسباب تھے جس کے نتیجے میں قریشیوں کے حوصلے بڑھے، اُن کی خواہشوں کی کوئی حد نہ رہی ۔ ان کی طاقت برداشت نے مصائب کو آسان کر لیا، مشکلات کی ہنسی اڑائی اور ان کو حل کیا، وہ اس سے بھی آگے بڑھے اور اس سے بھی خطرناک منزل میں قدم رکھا، انھوں نے سماج کی مقررہ قدروں کو پامال کیا، عوام کے مراسم اور دینی معتقدات کا مضحکہ اڑایا، اور اپنے نزدیک یا دور کے مفاد کی راہ میں سب کچھ مباح کر دیا، وہ دین کی امانت کا پردہ اپنی تدبیروں کے لئے استعمال کرتے رہے، حالانکہ دین سے ان کو کوئی تعلق نہ تھا، اس لئے کہ قریش کے سردار دین کو زیادہ سے زیادہ وسیلہ تصوّر کرتے تھے مقصد نہیں، اُن کی نگاہ میں بتوں کے مجسمے رزق اور اقتدار کا ذریعہ تھے، اور کچھ نہیں، قریش کا ایک مطلبی، چالاک اور دبنگ سردار جب مشکلات میں گھر جاتا تو وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ بھنور سے کس طرح صحیح سلامت نکل سکے گا۔

حضرت عمرؓ قریش کا یہ سب کچھ دیکھ چکے تھے، اس لئے ان کے فریب میں نہ آسکے اور اپنی رائے اُن کے متعلق اس وقت بھی نہ بدل سکے جب قریشی اسلام کی طاقت کا یقین کر کے اس کے حلقہ بگوش ہو چکے، یہی وجہ تھی کہ آپ نے پوری احتیاط برتی اور اپنے مسلک میں ان کے لئے کسی نرمی اور چشم پوشی کی گنجائش نہیں رکھی، اور کبھی یہ گوارا نہیں کیا کہ ان کو ہوس پورا کرنے، بڑے بڑے مقاصد پالینے کا، اپنی شان بڑھانے اور دوسروں کو گھٹانے کا موقع ملے، بلاشبہہ حضرت عمرؓ کی نگاہوں سے مہاجرین کی فضیلت اور امتیاز کا وہ درجہ اوجھل نہیں تھا جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مقرر کیا تھا

چنانچہ انھوں نے ان کو ہر طرح مکرم اور معزز رکھا اور اپنی بہت سی عنایتوں اور الطاف سے نوازتے رہے لیکن اعزاز و اکرام کی یہ تمام باتیں حضرت عمرؓ کو اس بات پر مطمئن اور رضامند نہ کرسکیں کہ اپنی خلافت کے دور میں مہاجرین کو من مانے مقاصد کے لئے آزاد چھوڑ دیں، قریش کے بارے میں حضرت عمرؓ کا نقطۂ نظر آپؓ کے اس طرز عمل سے واضح ہو جاتا ہے پھر آپ کا یہ فرمانا کہ میں حرا کی گھاٹی پر کھڑا قریش کو آگ میں کودنے سے روکے رکھوں گا، اسی طرح جہاد میں شرکت کی اجازت مانگنے والے مہاجر صحابہؓ سے آپؓ کا یہ ارشاد کہ آپؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جہادوں میں شرکت کرکے اپنے لئے بہت کچھ کرلیا ہے اب آپ کے لئے جہاد سے بھی افضل یہ ہے کہ دنیا کا منہ نہ دیکھیں اور نہ دنیا آپ کا منہ دیکھے' آپؓ کے نقطۂ نظر کو اور واضح کر دیتا ہے اور غالباً حضرت خالد بن ولیدؓ کے معاملے میں شدت اور ان کی معزولی اور ان پر سخت احتساب، بحث کے وہ پہلو ہیں جو حضرت عمرؓ کے نقطۂ نظر کو سب سے زیادہ اجاگر کرتے ہیں، حالانکہ خالد بن ولیدؓ خدا کی ان پر رحمت ہو عہد نبوی میں، پھر دور صدیقیؓ میں، عربی رومی جنگ کے سلسلے میں تمام آزمائشوں میں ثابت قدم رہ چکے ہیں لیکن حضرت عمرؓ کے اس طرز عمل کا سبب یہی تھا کہ وہ قریش کو اچھی طرح جانتے تھے اور سمجھتے تھے کہ قوت مل جانے کے بعد وہ کس طرح غلط استعمال کرنے لگتے ہیں اور اپنی کمزوریوں پر غالب آجاتے ہیں، اوپر کی سطروں میں قریش کی جس قوت کی ہم نے تصویر کھینچی ہے یہی درحقیقت اس کمزوری یا خرابی کا سرچشمہ ہے، اس لئے کہ یہی قوت انہیں حد سے بڑھ جانے پر آمادہ کرتی اور وہ نخوت اور تکبر کے بھنور میں پھنس جاتے یہی قوت ان میں مال کی محبت اور پھر مال کی حرص پیدا کرتی جس کے نتیجے میں وہ استحصال اور ناحق وصولی کی زد میں آجاتے، یہی قوت ان کو اپنا بھلا چاہنے پر راغب کرتی اور وہ تیار ہو جاتے کہ فوری اور سہولت سے حاصل ہونے والے منافع سے لطف اندوز ہوں اور اس قسم کے منافع بسا اوقات گناہ سے خالی نہیں ہوتے، یہی قوت ان کو حرص و طمع کی دعوت دیتی جس کی کوئی حد ہی نہیں ہے، چنانچہ حرص و طمع کے ہاتھوں وہ حدود سے بڑھ جاتے، جن باتوں کی خواہش مناسب نہیں، ان کے حوصلے کرتے، اسی طرح جبر اور زیادتی کے مواقع بھی آجاتے، فاروق اعظمؓ کو جب ان مہاجرین سے بھی یہ سارے خطرات تھے جنہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طویل صحبت حاصل تھی جو تمام مواقع پر آزمائشوں میں ثابت قدم رہے تو پھر وہ قریشی جو بہت بعد میں مسلمان ہوئے ان سے تو حضرت عمرؓ کو بہت زیادہ محتاط اور پرحذر رہنا ضروری تھا،

یہ بعد میں اسلام لانے والے قریشی جن میں بہت سے جوان اور بوڑھے شامل ہیں ہنسی خوشی مسلمان نہیں ہوئے تھے، کچھ لوگوں نے تو فتح کے نقارچی بن کر جب دیکھا کہ اسلام کا پلہ بھاری نظر آتا ہے تو اس طرف جھک پڑے اور کچھ لوگ مجبور ہوئے کہ سارا مکہ امڈ آیا ہے اب ان کے لئے اسلام کے سوا کوئی چارۂ کار نہیں، بہر حال اسلام کے متعلق ان ایمان لانے والوں کا یہ خیال نہیں تھا کہ وہ ایک دین ہے جس کا تعلق دلوں کی دنیا سے ہے جو اللہ کے شعائر اور حقوق سے وابستہ ہے بلکہ وہ تو اس کو ایک غیر معمولی "چانس" تصور کرتے تھے جس طرح کہ وہ اور بہت سے مواقع سے کبھی اپنے ملک میں اور کبھی بیرونی ممالک میں فائدہ اٹھاتے رہے اسلام قبول کرتے وقت ان کے پیش نظر تھا کہ نبی ؐ نے قریش سے اسلامی دعوت کے سلسلہ میں وعدہ کیا ہے کہ وہ دنیا کی عزت اور عقبیٰ کا ثواب دونوں دیں گے، چنانچہ بہت سے تو دنیا کی عزت اور خوشحالی کے خیال سے اور کچھ لوگ آخرت کے ثواب کا خیال کر کے مسلمان ہوئے، پھر اسی خیال سے انہوں نے جہاد اور فتوحات کی راہ میں مصائب برداشت کئے اور قربانیاں کیں اور یہ مصائب اور قربانیاں بعض مواقع پر اوروں سے بڑھ چڑھ کر رہیں،

پھر بہتوں نے ان میں سے خلوص یا خود غرضی سے یہ چاہا کہ نبی ؐ کے ساتھ غزوات میں شرکت نہ کرنے اور مصیبتیں برداشت نہ کرنے کی تلافی، اس وقت کی فتوحات میں شریک ہو کر اور اس کی راہ میں مصیبتیں اٹھا کر دیں، چنانچہ جب عربوں نے اس طرف رخ کیا تو اس قسم کے لوگ دوڑ پڑے، ان میں بہتوں کا مقصد تو دنیا تھی، اور کچھ تھوڑے سے آخرت کے چاہنے والے بھی تھے، ان کے لیڈر اور سردار خوب سمجھ رہے تھے کہ وہ فتح مکہ کی امان یافتہ پیداوار ہیں، اور ان کا درجہ اسلام کے سابقین اولین سے کم ہے یہ احساس ان کے لئے سخت کوفت کا باعث تھا اور ان میں احساس کمتری کے جذبات پیدا کر رہا تھا، پھر وہ یہ بھی جانتے تھے کہ ان کے بارے میں حضرت عمرؓ کی رائے کیا ہے؟ اور اسی وجہ سے وہ فاروق اعظمؓ سے برہم تھے اور چاہتے تھے کہ جہاد میں شرکت کر کے اور شدائد و مصائب کا مقابلہ کر کے ثابت کر دیں کہ ان کے متعلق خلیفہ ثانی کی رائے حقیقت سے کس قدر دور ہے اور یہی مطلب ہے اس جملے کا جو خالد بن ولیدؓ کی زبان سے اس وقت نکلا جب وہ شام کی کسی لڑائی میں گر پڑے اس وقت عکرمہ ابن ابو جہل کی ران پر اپنا سر رکھے ہوئے انہوں نے کہا "حنتمہ کا لڑکا سمجھتا ہے کہ ہم لوگ اللہ کی راہ میں جان دینا نہیں جانتے"۔
حنتمہ حضرت عمر کی والدہ کا نام ہے۔

پس قریش کے لئے حضرت عمرؓ کے مسلک میں جو شدت تھی اس کی بنیاد یہ تھی کہ وہ ان کے اندرونی حالات سے اچھی طرح باخبر تھے، وہ جانتے تھے کہ ان کی طبیعت کیسی ہے، اپنا پوزیشن باقی رکھنے اور متوقعہ درجات تک پہنچنے کے وہ کتنے حریص اور کتنے ہیں چاہے اس سلسلہ میں خود خلیفہ مشکلات اور مصیبتوں کا شکار ہوجائے، ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی مصلحت سے حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ کو ریشم کا کرتا پہننے کی اجازت دیدی تھی، ایک دن عبدالرحمٰنؓ حضرت عمرؓ کے پاس آئے اُن کے ساتھ اُن کا نوجوان لڑکا بھی تھا، جس کے جسم پر ریشمی قمیص تھی، حضرت عمر نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے فرمایا یہ کیا؟ اور گریبان میں ہاتھ ڈال کر نیچے تک قمیص چاک کردی، عبدالرحمٰنؓ نے کہا کیا آپ نہیں جانتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ریشمی کپڑے پہننے کی اجازت دے رکھی ہے، حضرت عمرؓ نے فرمایا ہاں میں جانتا ہوں تمھاری ایک مجبوری پر تم کو اجازت دی گئی، لیکن تمھارے لڑکے کو تو اس کی اجازت نہیں۔

اس طرح حضرت عمرؓ کو خطرہ لگا رہتا کہ مہاجرین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تھوڑی سی دی ہوئی رخصت کو بڑھا کر زیادہ کر دیں گے، حضرت عمرؓ دریا کے خطرات سے مسلمانوں کو محفوظ رکھنے کے لئے امیر معاویہؓ کو بحری جہاد سے روکتے رہے لیکن گمان غالب یہ ہے کہ اس احتیاط میں حضرت عمرؓ کا نقطۂ نظر یہ تھا کہ بحری جہاد میں جس پر امیر معاویہؓ کو بڑا اصرار تھا مواقع سے فائدہ اٹھانے کے امکانات رہا کرتے ہیں، جس کے لئے قریش ہر وقت پابرکاب رہا کرتے، حضرت عمرؓ یہ اپنی ذمہ داری تصور فرماتے تھے کہ وہ عام مسلمانوں کو قریشی نوجوانوں کی اُن معرکہ آرائیوں سے دور رکھیں جن میں مواقع سے فائدہ اٹھا لینے کے وہ جذبات کام کر رہے ہوں، یہ تو آپ پہلے ہی پڑھ چکے ہیں کہ حضرت ابوبکرؓ کی خلافت نے قریشیوں کو ایک جدید امتیاز کا مالک بنا دیا تھا، حضرت عمرؓ اسی امتیاز میں خطرہ دیکھ رہے تھے کہ اس کی حدبندی کردی جائے اور اس کو بے لگام نہ ہونے دیا جائے۔

حضرت عثمانؓ جس رعایا کے خلیفہ بنے اس کے ایک طبقے کا یہ حال تھا اور اس کے پیش نظر ذی النورین کے سامنے دو ہی راستے تھے، یا تو وہ فاروق اعظمؓ کی طرح شدت سے کام لیتے اور ممتاز مہاجر صحابہؓ کو مدینہ میں روکے رہتے، قریشیوں سے اپنے اندیشوں کا اظہار کرتے رہتے اور ایک

مقررہ حد سے ان کو آگے نہ بڑھنے دیتے، حکومت کے معاملات اور حکمرانی کے عہدوں پر عام عربوں، بلکہ عام مسلمانوں میں سے اُن ہی افراد کو مقرر فرماتے جو ذمہ داری سنبھالنے کے پورے اہل ہوتے' یا پھر نرمی کی راہ اختیار فرماتے اور قریش کے لئے راستہ صاف کر دیتے جس پر چل کر وہ ذاتی مفاد کی نہ ختم ہونے والی منزل پر پہنچتے، آگے کی سطروں میں آپ پڑھیں گے کہ حضرت عثمانؓ نے اپنی مرضی سے کہیئے یا مجبور ہو کر بھی دوسرا راستہ اختیار کیا۔

## انصار رعایا

حضرت عثمانؓ کی رعایا میں دوسرا طبقہ انصار کا تھا اسلام میں انصار کا درجہ بیان سے بے نیاز ہے، قرآن مجید میں ان کی تعریف محفوظ ہے نیز نبیؐ نے ان کے لئے رعایت کے جو احکام دیئے ہیں وہ بھی برحق و برقرار ہیں، تم یہ جانتے ہو کہ حضرت ابوبکرؓ کی اس روایت کے بعد کہ "امامت قریش میں ہے" خلافت میں انصار کا حصہ نہیں رہا، تمھیں یہ بھی معلوم ہے کہ صدیق اکبرؓ نے فرمایا تھا "ہم امیر اور تم وزیر" چنانچہ حضرت ابوبکرؓ انصارؓ سے مشورہ لیا کرتے تھے، یہی حال حضرت عمرؓ کا بھی تھا، حضرت عثمانؓ نے بھی انصار سے مشورہ لینے میں کبھی کوتاہی نہیں کی لیکن یہ تینوں خلفاء اُن انصار سے مشورہ لیا کرتے تھے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ تھے لیکن انصار کی وہ نئی نسل جو صدیق اکبرؓ کے زمانے میں قابل ذکر نہ تھی، لیکن حضرت عمرؓ کے عہد میں وہ کچھ سمجھنے بوجھنے لگی اور حضرت عثمانؓ کے عہد میں تو اُس کے احساس میں کافی شدت پیدا ہو چکی تھی اس نئی نسل اور اس کے نوجوانوں کو عام عربوں میں کوئی امتیازی شان حاصل نہ تھی، حضرت عمرؓ حکمرانی کے عہدوں کے سلسلے میں صرف قریش تک اپنی تلاش محدود نہیں رکھتے تھے بلکہ آپ کی نگاہِ انتخاب پورے عرب کی طرف اٹھتی تھی اور اگر فاروق اعظمؓ زندہ رہتے تو وہ انصار کے نوجوانوں کو مطمئن کر دیتے کہ حکومت دوسروں کی طرح ان کے حقوق کا بھی خیال رکھتی ہے اور اس سلسلے میں اس کی طرف سے کوئی بے نیازی یا کوتاہی نہیں ہو سکتی" اور اس میں کچھ شک نہیں کہ حضرت عمرؓ اور حضرت ابوبکرؓ کے طرزِ عمل سے ممتاز انصاری صحابی پورے اخلاص کے ساتھ خوش تھے۔ لیکن اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ عام انصاری اور خاص طور پر نوجوان طبقہ قریش کی امتیازی سیادت اور چودھری پنے سے سخت تنگ اور نالاں تھا۔ اور کیوں نہ ہوتا۔ بدر کے موقع پر انصار ہی نے تو قریشیوں کو نیچا دکھایا تھا مہاجرین کے ساتھ مکہ میں داخل ہونے والے اور ہر طرف سے آئے ہوتے انصار ہی تو تھے، ان

حالات میں انصار کی تسلی اور ان کے سکون کا یہ بہت بڑا سامان تھا کہ حضرت عمرؓ قریشیوں کے لئے بڑے سخت تھے ۔ اور ان کو عام مسلمانوں پر کوئی فوقیت اور امتیاز نہیں دینا چاہتے تھے، پس حضرت عثمانؓ کے خلیفہ ہو جانے کے بعد انصار کے نقطۂ نظر کا دارو مدار خلیفہ کے طرز عمل پر تھا، اگر خلیفہ حضرت عمرؓ کے نقش قدم پہ چلا تو ان کو بھی دوسرے مسلمانوں کی طرح دنیاوی امور میں حصہ لینے کا پورا پورا موقع ہوگا، اور اگر اس نے قریش کو ترجیح دی اور ان کی طرفداری کی تو انصار یہ سمجھنے پر مجبور ہوں گے کہ یہ ایک مطلق العنان اور مطلبی سیادت ہے، اور ان کا درجہ قریش کے بالمقابل متبعین کا درجہ ہے، اور وہ امامت کے علاوہ معاملات میں بھی ان کی برابری کے نہیں ہو سکتے، آگے چل کر آپ پڑھیں گے کہ حضرت عثمانؓ نے جبراً قہراً یا خوشی خوشی قریش کو ترجیح دی اور اس ترجیح کا انصار کے دلوں پہ بہت برا اثر پڑا جس کے نقوش بعد میں ہونے انقلابات اور فتنوں میں نمایاں طور پہ دیکھے جا سکتے ہیں،

## حضرت عثمانؓ کی رعایا میں تیسرا گروپ

مذکورہ بالا دو طبقوں کے علاوہ حضرت عثمانؓ کی رعایا میں ایک تیسرا گروپ ان عام عربوں کا تھا جو دل سے یا با دل ناخواستہ مسلمان ہوئے تھے، اور حضرت ابو بکرؓ اور حضرت عمرؓ نے ان کو جہاد اور فتوحات کے لئے روانہ کر دیا تھا، یہ لوگ فتوحات کے بعد اپنے شہروں اور سرحدوں میں مقیم ہو گئے تھے، یہی لوگ ایک طرف مسلمانوں کی حفاظت کے لئے دیوار کا مرتبہ رکھتے تھے اور دوسری طرف مسلمانوں کی فوجی طاقت تھے جس سے مزید فتوحات کا سلسلہ بڑھتا جا رہا تھا، اسلام نے ان سب سے وعدہ کیا تھا کہ سب لوگ مساوی ہیں، برابری کا درجہ رکھتے ہیں، ہاں فضیلت کی چیز تقویٰ، اہلیت اور آزمائش ہے، پس یہی عام عرب درحقیقت اسلام کا سرمایہ اور اس کی دولت تھے، جیسا کہ حضرت عمرؓ فرمایا کرتے تھے، ان ہی لوگوں نے ممالک فتح کئے دشمن کو زیر کیا اللہ کا دین دنیا کے گوشوں تک پہنچایا، اس لئے یہی حقدار ہیں ان کے سوا کسی کو ترجیح نہ دی جائے،

لیکن ان تمام خصوصیات کے بعد چونکہ یہ نئے نئے مسلمان ہیں، عہد جاہلیت سے قریب ہیں، ابھی وہ بھولے نہیں کہ ان میں سخت دشمنی کے، عصبیت اور تفاخر کے جذبات ہیں، تکبر اور غرور کے جو اوصاف وہ رکھتے تھے اب ان میں بعض جدید امتیازات کا اضافہ ہو چکا ہے۔ جو پہلے سے زیادہ شاندار ہے اسلئے ان لوگوں کے لئے مدبرانہ سیاست یہی تھی کہ اول ان کے دلوں سے وہ پرانی عصبیت اور گھمنڈ

مٹایا جائے، پھر خالص اسلامی تربیت کے اثرات ان میں پیدا کئے جائیں ا عدل و مساوات کی وہ عملی مثال ان کے سامنے پیش کی جائے جس کا خدا نے وعدہ کیا ہے، حضرت عمرؓ نے اسی سیاست کو عملی جامہ پہنانا چاہا تھا، چنانچہ انہوں نے حتیٰ الامکان دلوں کی گہرائیوں میں چھپی ہوئی عصبیت اور دماغوں میں بیٹھی ہوئی کدورت کو دور کیا، ان شاعروں تک کو تنبیہ کیا جو اشعار و قصائد میں عہد جاہلیت کے مفاخر نظم کرتے تھے بڑے بڑے شہروں میں صحابہؓ کو مقرر فرمایا کہ وہ شہر والوں کو قرآن مجید کی تعلیم اور احادیث نبوی کا درس دیں، اور دین کی تعلیمات انہیں سکھائیں، اور اس طرح ایک خالص اسلامی سماج پیدا کریں، حضرت عمرؓ نے ایک فریق کو دوسرے پر فوقیت اور امتیاز کا موقع نہیں دیا اور نہ حکومت کے معاملات میں کسی ایک قبیلے اور محلے کو ترجیح دی بلکہ عام لوگوں کو بالکل مساویانہ مواقع پیش کئے چنانچہ گورنری کے لئے مضر ربیعہ اور یمن سے افراد کا انتخاب کیا پھر ان سب پر سخت نگرانی رکھی، حضرت عثمانؓ کے فرمانوں میں تم نے پڑھا ہوگا کہ وہ یعنی حضرت عثمانؓ اور اُن کے گورنر فاروق اعظمؓ کی پالیسی پر عمل پیرا ہوں گے لیکن آگے چل کر تم دیکھو گے کہ حضرت عثمانؓ نے گورنروں کو ایک سال تک باقی رکھنے کی وصیت کے پورا ہوتے ہی اپنی پالیسی مجبور ہو کر یا خوشی سے بہرحال بدل دی، اور قریش عربوں پر ممتاز اور مسلط ہو گئے، چنانچہ بڑے شہروں اور اونچے عہدوں پر قریش ہی مقرر کئے گئے دوسروں کو یہ موقع نہیں دیا گیا،

## حضرت عثمانؓ کی رعایا کا چوتھا عنصر

مفتوحہ ممالک کے شہری حضرت عثمانؓ کی رعایا میں چوتھا عنصر تھے ان کے بارے میں اسلام کا مسلک بالکل صاف ہے کہ جو کچھ ان پر واجب ہو ان سے وصول کیا جائے اگر وہ اپنا حق ادا کر دیں تو پھر ان کے لئے وہی تمام حقوق ہیں جو مسلمانوں کے لئے ہیں حضرت عثمانؓ اس مسلک سے بخوبی واقف تھے اور جیسا کہ ان کے فرمانوں میں بتایا گیا ہے، وہ اور ان کے گورنر اس مسلک کے پابند بھی تھے۔

لیکن حضرت عثمانؓ کے دور میں ذمیوں کی کوئی آواز کہیں سے کانوں میں نہیں پڑتی، اس لئے نہیں کہ اُن کے ساتھ اسلامی مسلک کے مطابق سلوک کیا گیا بلکہ اس کی وجہ یہ تھی کہ وہ مغلوب اور بے بس تھے، اور سیاست میں قابل ذکر حصہ لینے کا ان کو موقع نہ تھا۔ ورنہ کوئی بتاتے کہ اس گفتگو کا کیا مطلب ہے

جو ایک دن حضرت عثمانؓ اور حضرت عمرو بن العاصؓ کے درمیان ہوئی، حضرت عثمانؓ عمرو بن العاصؓ کو مخاطب کرتے ہوئے فرماتے ہیں،

قد درّت تلك اللقاح — اے عمرو تمھارے بعد اس اونٹنی

بعدك یا عمرو! — نے تو خوب دودھ دیا۔

عمرو بن العاصؓ نے جواب دیا کہ

نعم وهلكت فصالها — ہاں مگر بچے تو سب مر گئے،

حضرت عثمانؓ کے سوال کا مطلب یہ ہے کہ بیت المال میں حضرت عمرو بن العاصؓ کے زمانہ گورنری میں جو رقم آیا کرتی تھی وہ عثمانی عہد کے گورنر ابن ابی سرح کی رقم سے کم تھی، حضرت عمرو بن العاصؓ کے جواب کا مطلب یہ ہے کہ آمدنی کا یہ اضافہ ذمیوں پر زیادتی کی بنا پر تھا، پھر اس واقعے سے دو ہی نتیجے نکالے جا سکتے ہیں، یا تو عمرو بن العاصؓ خراج کی آمدنی کا کچھ حصہ اپنی ذات کے لئے بچا لیتے ہوں گے اور بیت المال میں داخل نہ کرتے ہوں گے، یا پھر یہ کہ ابن ابی سرح ذمیوں سے اور اہل معاہدہ سے مقررہ رقم سے زیادہ وصول کرتے ہوں گے اور یہ دونوں باتیں بری ہیں،

اور پھر معاملہ رعایا کے ساتھ ناہموار پالیسی تک محدود نہیں رہا، حضرت عمرؓ تو قریش کے لئے نہایت سخت تھے وہ قریش کی سطح عام عربوں کی سطح کے برابر تصور فرماتے تھے وہ کسی قبیلے کو دوسرے قبیلے پر کوئی فضیلت اور فوقیت نہیں دیتے تھے حضرت عثمانؓ یہ مساوات بھی قائم نہ رکھ سکے، چنانچہ انھوں نے قریش کو تمام عربوں پر قصداً یا سہواً فوقیت دی بلکہ وہ تو ایک قبیلہ قریش میں بھی مساوات باقی نہ رکھ سکے اور اس کی ایک پارٹی کو دوسری پارٹی پر ممتاز کر دیا، اور دانستہ یا نادانستہ ایک کو بڑھایا یا دوسرے کو گھٹایا، کہا جاتا ہے کہ حضرت عمرؓ کو کچھ خطرہ سا تھا کہ مساوات پورے طور پر باقی نہ رہ سکے گی اور انصاف نہ چل سکے گا اسی لئے حضرت عثمانؓ سے انھوں نے اپنی اس خواہش کا اظہار کر دیا تھا کہ اگر خلیفہ ہو جانا تو عوام پر بنی امیہ اور ابو معیط کا خاندان مسلط نہ کر دینا اسی طرح آپ نے حضرت علیؓ سے بھی چاہا تھا کہ اگر خلافت کی مسند مل جائے تو عبد المطلب اور بنی ہاشم کے ہاتھ میں عوام کی لگام نہ دے دینا، حضرت عثمانؓ نے حضرت عمرؓ کی بات نہیں مانی اور لوگوں کی گردنوں پر بنی امیہ اور ابو معیط کو سوار کر دیا کہا جاتا ہے کہ حضرت علیؓ نے بھی فاروق اعظمؓ کا کہنا نہیں مانا اور جب وہ خلیفہ ہوئے تو اپنے چچا کی اولاد میں سے تین کو بصرہ، مکہ اور یمن پر حاکم بنا دیا اور مالک اشتر کو کہنا پڑا "جب یہی کرنا تھا تو بوڑھے کی جان کیوں لی گئی"

لیکن اس کے باوجود میرے نزدیک حضرت عثمان کے عمل اور حضرت علی کے اقدام میں بہت بڑا فرق ہے خود حضرت علیؓ نے گورنروں کے بارے میں جب حضرت عثمان پر اعتراض کیا تو انھوں نے جواب دیا کہ حضرت عمرؓ نے بھی توکوفہ پر مغیرہ بن شعبہؓ کو مقرر کیا تھا حالانکہ ان میں کوئی بات نہ تھی، اور پھر انہوں نے معاویہؓ کو حاکم بنایا اُس جواب پر حضرت علیؓ نے فرمایا کہ حضرت عمرؓ اپنے گورنروں پر رعب اور شدید نگرانی رکھتے تھے، اور تمھارے گورنر تو من مانے حاکم ہیں، ان کو تمھاری کچھ پرواہ نہیں، اپنی طرف سے احکام جاری کرتے ہیں اور نام خلیفہ کا لگاتے ہیں، اور آپ ان کے احکام میں کچھ ردوبدل بھی نہیں کرسکتے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ حضرت علیؓ کا طرزِ عمل اپنے عزیز گورنروں کے ساتھ حضرت عمرؓ کا سا تھا، وہ انکی کڑی نگرانی کرتے تھے، خلاف ورزی یا کوتاہی کی صورت میں کوئی طاقت معزولی سے ان کو روک نہیں سکتی تھی حالانکہ حضرت عثمان اس درجہ بے بس تھے کہ بنی امیہ اور آلِ معیط میں سے کسی بھی گورنر کو اس وقت تک معزول نہ کرسکے جب تک رعایا نے مجبور نہ کر دیا۔

بہرحال حضرت عثمانؓ کی رعایا وہی تھی جو حضرت عمرؓ کی تھی اور اس میں خفیف سی تبدیلی اس وقت ہوئی جب عثمانی دور کا ایک حصہ گذر چکا اور حضرت عمرؓ کا مسلک وہ واحد راہ تھی جس پر چل کر یہ رعیت کامیاب اور بامراد ہوتی لیکن ہر مدعی کے لئے دار و رسن کہاں، سب لوگ فاروق کی سیرت نہیں پاسکتے ہر ایک میں حضرت عمرؓ کی وہ شدت جو حق کی راہ میں نرمی نہیں جانتی، جو انصاف اور مساوات قائم کرنے میں کسی کی پرواہ نہیں کرتی، کہاں سے آئے خود حضرت عثمانؓ بھی اس حقیقت سے اچھی طرح واقف تھے چنانچہ ایک مرتبہ اپنے مخاطبین سے جب کہ دسترخوان پر نرم غذا حاضر تھی فرمایا "ہر آدمی عمرؓ کی سی طبیعت کہاں سے لائے" اور ایک مرتبہ بیت المال سے داد و دہش پر ملامت کرنے والوں سے خطاب کرتے ہوئے کہا "ہم میں عمرؓ جیسا کون ہے؟" اور ایک مرتبہ نبیؐ کے منبر سے کھڑے ہو کر فرمایا،

"ابن الخطاب نے تمھیں زد و کوب کیا، منہ توڑ جواب دیا، تم اُن سے ڈرتے رہے اور اُن سے ان باتوں پر خوش رہے جن پر مجھ سے ناراض ہو اور یہ اس لئے کہ میں نے تم پر ہاتھ نہیں اٹھایا، تمھارے خلاف زبان نہیں کھولی"

پس دونوں میں بڑا فرق ہے، طبیعت میں فرق ہے، مزاج میں فرق ہے اور عمر میں بھی فرق ہے لیکن یہ فرق فتنے کی جڑ نہیں ہیں، فتنے کے اسباب کچھ اور بھی ہیں، جن کا دفع کرنا حضرت عثمانؓ کے بس سے باہر تھا، آئندہ فصل میں ہم بعض ان اسباب پر روشنی ڈالیں گے۔

# اپنے اختیار سے گورنروں کا تقرّر

خلافت کا پہلا سال ختم ہوا، اور حضرت عمرؓ کی یہ وصیّت کہ "گورنروں کو ایک سال تک ان کے عہدوں پر باقی رکھنا" پوری ہوئی، اب حضرت عثمانؓ کو آزادی ملی اور وہ حاکموں کے تقرر اور معزولی میں اپنی طبیعت اور اقتدار سے کام لینے لگے، اس براہِ راست اقدام میں کچھ جلد بازی ضرور تھی، لیکن پھر بھی کافی غور و فکر کے بعد اقدام کیا گیا تھا، آپؓ نے ایسے صوبوں کی طرف کوئی توجہ نہیں کی جن کی سیاسی اعتبار سے کوئی اہمیت نہ تھی اور نہ انتظامی اور جنگی نقطہ نظر سے وہ قابل ذکر تھے، چنانچہ ان میں آپؓ نے حضرت عمرؓ کے مقرر کردہ گورنروں کو ہی برقرار رکھا، ہاں ضرورت پڑنے پر کوئی معمولی سی تبدیلی بلا کسی خاص توجہ اور اہتمام کے کر دی، اس زمانے میں صوبوں کی حیثیتیں مختلف تھیں، بعض صوبے سیاسی، انتظامی اور جنگی نقطۂ نظر سے غیر معمولی اہمیت رکھتے تھے، خصوصاً وہ تمام علاقے جو مسلمانوں نے فتح کیے تھے، اور بعض وہ جو رومی مملکت سے کٹ چکے تھے، اور جن پر فارسی عنصر غالب تھا۔ ایسے اہم صوبے چار تھے، شام، مصر، کوفہ، بصرہ، ان میں سے ہر صوبہ ایسا تھا جس کی سرحدیں حفاظت اور مدافعت کی محتاج تھیں، ہر ایک کے سامنے دارالحرب تھا جس پر مسلمانوں کو گہرے غور و خوض کی ضرورت تھی، شام کے سامنے خود رومی آبادیاں اور سمندر کی سطح تھی، مصر کے بالمقابل دریا کی موجیں اور شمالی افریقہ تھا، عراق کے دونوں شہروں کوفہ اور بصرہ کے سامنے فارس کے مفتوحہ اور غیر مفتوحہ علاقے تھے، اسلامی قوت کے یہی چار مرکز تھے، انہیں میں اسلامی فوجیں مقیم تھیں، انہیں کے بالمقابل وہ سرحدیں تھیں جنہیں لڑنے والی فوجیں کبھی کوچ اور کبھی قیام کرتی رہتی تھیں، یہی چار صوبے مسلمانوں کی دولت اور ثروت کے بھی سرچشمہ تھے، ان ہی میں تہذیب و تمدن کا شاندار اور پربہار دور تھا، ان میں وہ زرخیز زمینیں تھیں جن میں خدا کا دیا بہت کچھ پیدا ہوتا، یہی صوبے خراج کی وصولی کے مرکز تھے، ان ہی میں وہ ذمی آباد تھے جو جزیہ ادا کرتے تھے، اور پھر یہی وہ صوبے تھے جنہیں کہنا چاہیئے کہ فتوحات کے دست و بازو تھے، یہیں ہر سال فاتحین مالِ غنیمت لاتے اور یہیں سے اس کا پانچواں حصہ مدینہ منورہ بھیجا جاتا، پس اگر عرب فوجی قوت کے اعتبار سے اسلام کی ایک طاقت تھے، تو یہ چاروں صوبے مالیاتی

نقطہ نظر سے اسلام کا غیر معمولی سرمایہ تھے، ان حالات کے پیشِ نظر کوئی تعجب کی بات نہیں اگر حضرت عثمانؓ نے ان صوبوں کی طرف خاص توجہ فرمائی اور دوسرے ایسے صوبوں کو نظر انداز کر دیا جن کی کچھ اہمیت نہ تھی، بلاشبہ مکہ مکرمہ طائف اور یمن بھی صوبے تھے اور ان کا بھی درجہ ہے، لیکن اول تو یہ کہ یہ صوبے کسی میدانِ جنگ کی زد میں نہ تھے اور پھر وہ آمدنی کا ذریعہ بھی نہ تھے، ان سے کسی ایسے سازو سامان اور ایسی قوت کی توقع نہ تھی جو کسی نئی حکومت کے استحکام کا ضروری جز ہو سکے، ان صوبوں کی اہمیت اور قدر و قیمت فتوحات سے قبل غیر معمولی تھی جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کوشش میں مصروف تھے کہ پورے عرب ملک میں اسلام پھیلا دیں، لیکن فتوحات کے بعد جب کہ عربی سرزمین اللہ کی پرستش سے معمور ہو گئی اور اسلام محفوظ ہو گیا۔ تو ان کی اہمیت دوسرے درجہ میں آگئی اور پہلا درجہ ان صوبوں کو ملا، جن کی فتح میں مسلمانوں نے ان عربی صوبوں سے کہیں زیادہ جانی اور مالی قربانیاں پیش کی تھیں، ان ہی باتوں کی وجہ سے ہم دیکھتے ہیں کہ مدینہ چھوڑ کر جانے والے مسلمانوں نے مکہ، طائف یا یمن کا رخ نہیں کیا بلکہ عراق، شام، مصر کا ارادہ کیا، ان جانے والوں میں جو نیک اور مخلص تھے ان کے پیش نظر فتوحات میں وسعت کے ساتھ ساتھ سرحدوں کی حفاظت اور آخرت کا ثواب تھا، اور جو کاروباری تھے وہ دنیاوی مقاصد رکھتے تھے، تاجر تجارت کرتا اور کاشتکار زراعت اس طرح مختلف طبقے مختلف طریقوں سے فوائد حاصل کرنے میں مصروف تھے۔

# کوفہ پر سعد ابنِ ابی وقاصؓ کا تقرّر

## اور معزولی

حضرت عمرؓ نے جب وفات پائی تو کوفہ کے گورنر مغیرہؓ بن شعبہ ثقفی تھے اور بصرہ کے گورنر ابوموسیٰ اشعریؓ، ان دونوں کو حضرت عثمانؓ نے پہلے سال باقی رکھا لیکن سال کے خاتمہ پر مغیرہؓ کو کوفہ کی گورنری سے معزول کر دیا، اور ان کی جگہ پر سعد بن ابی وقاصؓ زہری کو والی بنایا، یہ تقرر حضرت عثمانؓ نے حضرت عمرؓ کی اس خواہش کی بنا پر کیا تھا کہ میں نے سعد بن ابی وقاصؓ کو کسی خیانت کی بنا پر معزول نہیں کیا، میرے بعد اگر وہ خلیفہ نہ ہو سکے تو ان کا تعاون حاصل کرنا ضروری ہے، لیکن سعد بن ابی وقاصؓ کوفہ کی گورنری پر ایک سال اور کچھ دن سے زیادہ نہ رہ سکے، اس کے بعد حضرت عثمانؓ مجبور ہوئے کہ ان کو معزول کر دیں،

مؤرخوں کا بیان ہے کہ حضرت عثمانؓ سعد بن ابی وقاص کو معزول کر دینے پر مجبور ہو گئے ہوا یہ کہ عبداللہ بن مسعودؓ بیت المال کے خزانچی اور سعد بن ابی وقاصؓ کے درمیان اختلاف ہوا ایسا اختلاف جس نے حضرت عثمانؓ کو دونوں پر سخت برہم کر دیا۔ اور آپ نے دونوں کے خلاف ارادہ فرما لیا۔ لیکن پھر رک گئے اور سعد بن ابی وقاص کی معزولی پر اکتفا کیا۔

اس اختلاف کی بنیاد بھی واقعۃً حیرت انگیز ہے، کہا جاتا ہے کہ سعد بن ابی وقاصؓ نے بیت المال سے کچھ قرض لیا، اور اس کا وثیقہ لکھ دیا۔ اب عبداللہ بن مسعودؓ نے قرض ادا کر دینے کا مطالبہ کیا، حضرت سعدؓ نے مہلت کی درخواست کی، عبداللہ بن مسعودؓ اس پر راضی نہیں ہوئے نتیجہ یہ ہوا کہ دونوں نے ایک دوسرے کے خلاف کوفہ والوں کی ایک جماعت کی حمایت حاصل کی، ابن مسعودؓ اپنی حامی جماعت کی امداد سے چاہتے تھے کہ سعدؓ قرض ادا کر دیں اور سعدؓ کی کوشش یہ تھی کہ اپنے حامیوں کے ذریعہ ابن مسعودؓ سے مہلت حاصل کریں، بالآخر دونوں اکٹھا ہوتے ہیں اور بات گستاخی کی حد تک پہنچتی ہے

بقول راویوں کے حضرت سعد ارادہ کرتے ہیں کہ ابن مسعودؓ کے حق میں بد دعا کریں، یہ دیکھ کر ابن مسعودؓ گھبراتے ہیں اور اٹھ کھڑے ہوتے ہیں، حضرت عبد اللہ ابن مسعودؓ جانتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خدا سے دعا کی ہے کہ "جب کبھی سعد کوئی دعا کرے تو اُسے قبول کر لیجیو" راوی کہتے ہیں کہ حضرت سعدؓ نے اپنے دونوں ہاتھ اٹھائے اور فرمایا "اَللّٰھُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ وَالارض" اتنا سُن کر ابن مسعودؓ نے کہا "سعدؓ مُنہ سے اچھا کلمہ نکالنا، یہ کہہ کر فوراً وہاں سے لوٹ آئے، اب معاملہ حضرت عثمانؓ تک پہنچا، آپ دونوں پر سخت غُصّہ ہوئے اور دونوں کے خلاف کارروائی کا ارادہ کیا لیکن بعد میں رک گئے اور سعدؓ کو معزول کر دیا اور ان سے جو کچھ ان پر تھا وصول کر لیا اور کوفہ کے لئے ایک نئے گورنر کا تقرر کر دیا۔

تمام راوی اس واقعہ پر متفق ہیں، لیکن میں اس مقام پر انتہائی احتیاط برتنا چاہتا ہوں میری اس احتیاط کے کئی سبب ہیں، حضرت سعدؓ کے متعلق حضرت عمرؓ کی آنے والے خلیفہ سے یہ سفارش تھی کہ انھیں موقع دیا جائے۔ اور یہ کہ انھوں نے کسی خیانت کی بناء پر معزول نہیں کیا تھا اور مذکورہ بالا قصے کا کم ازکم اتنا تو مفہوم ہے کہ حضرت سعدؓ نے بیت المال سے کچھ قرض لیا تھا اور اس قرض کی ادائگی میں تاخیر کر رہے تھے یا ٹال مٹول سے کام لے رہے تھے پھر یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ وہ شخص جسے فاروق اعظمؓ نے مجلسِ شوریٰ کے لئے پسند کیا ہو، جسے منصب خلافت کا امیدوار بنایا ہو اور اگر خلیفہ نہ ہو سکے تو اس کے تعاون کو ضروری قرار دیا ہو۔ وہ ایسی کمزوری دکھائے اور یہ تو سب جانتے ہیں کہ حضرت عمرؓ سے یہ ممکن نہیں کہ عوام کی بھلائی اور خیر خواہی کے خلاف کسی ایک شخص کے لئے ذاتی فائدے کے خواہاں ہوں انہوں نے تو ہمیشہ عام مسلمانوں کے مفاد کو مقدم رکھا۔ بلاشبہ جب وہ خلیفہ سے سفارش کر رہے تھے کہ سعد سے کام لینا، ان کو گورنر بنانا تو اس کا مطلب سعدؓ کو خوش کرنا یا ان کی طرفداری کرنا یا اپنے ساتھیوں پر ان کو مقدم کرنا نہ تھا، بلکہ آپ خلیفہ اور مسلمانوں کو مخلصانہ مشورہ دے رہے تھے اور ہدایت فرما رہے تھے کہ سعدؓ کی قابلیت اور جنگی معاملات میں ان کی مہارت سے فائدہ اٹھانا، اس لئے کہ ایرانی علاقوں کے معاملات مسلمانوں کی منشاء کے مطابق اطمینان بخش نہ تھے، ایرانی اقتدار کا بڑی حد تک خاتمہ ضرور ہو چکا تھا، لیکن ابھی اس کی شوکت ٹوٹی نہ تھی، کسریٰ یزد گرد شکست کھا چکا تھا لیکن وہ مارا نہیں گیا تھا اور نہ قید کیا جا سکا تھا، وہ اپنے ملک میں تھا اور شہروں اور دیہاتوں میں بھاگا بھاگا پھرتا تھا۔ فارس میں بہت

سے شہر تھے۔ بعض تو ایسے تھے جہاں اب تک مسلمان پہنچ ہی نہ سکے تھے اور بعض ایسے تھے جن سے مسلمانوں کی صُلح ہو چکی تھی، لیکن مطلع ہنوز غبار آلود تھا، ایسے مقامات فرصت کے منتظر اور دقت کی تاک میں تھے کہ جیسے ہی موقع ملے، بغاوت کر بیٹھیں، سرزمین ایران پر فتوحات کی ابتدا ہوئی تو بڑی تیزی کے ساتھ سلسلہ آگے بڑھا۔ لیکن فتح کی تکمیل بہر حال نہیں ہو سکی، اور معرکہ قادسیہ کے مردِ میدان سعدؓ بن ابی وقاص ہی کسریٰ کی حکومت کے فاتح تھے، ایسی حالت میں یہ کوئی حیرت کی بات نہ تھی کہ حضرت عمرؓ کے دماغ میں سعد ابن ابی وقاصؓ کے متعلق یہ خیال آئے کہ فتوحات کا جو سلسلہ انھوں نے شروع کر دیا تھا وہی اس کی تکمیل کر دیں اور غالب گمان ہے کہ اگر فاروق اعظمؓ زندہ رہتے تو سعدؓ کو پھر کوفہ پر واپس کر دیتے کہ وہ آگے بڑھیں یہانتک کہ ان کے ہاتھوں فتح کی تکمیل ہو جاتی، اور یہ سعدؓ اسلام کی طرف سبقت کرنے میں مشہور ہیں، چنانچہ وہ اپنے متعلق کہا کرتے تھے کہ میں تو ثلث الاسلام" ہوں اُن کے کہنے کا مطلب یہ تھا کہ میں صدیق اکبرؓ کے بعد مسلمان ہوا ہوں اور اس طرح نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ابوبکرؓ اور ان کے بعد میں اور اگر حضرت ابوبکرؓ اور زید ابن حارثہؓ کے بعد وہ مسلمان ہوتے ہوں تو وہ ان تین میں سے ایک ہیں جو سب سے پہلے اسلام لائے، اور پھر حضرت سعدؓ باتفاق محدثین لبطن رابغ جانے والے فوجی دستہ "سریہ" کے سب سے پہلے تیرانداز ہیں یہ دستہ عبیدہ ابن حارثؓ ابن عبد المطلب کی قیادت میں جا رہا تھا۔

علاوہ بریں حضرت سعدؓ ہی وہ صحابی ہیں جن کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُحد کے موقع پر اُن کی پامردی اور استقلال کے پیش نظر فرمایا "فداہ امی وابی" کسی اور صحابی کے لئے آپ نے ماں اور باپ دونوں کو جمع نہیں کیا، سعدؓ بہترین تیر انداز تھے، اور اُحد کے معرکے میں سرفروش مجاہدوں کے ساتھ انھوں نے اپنے تیروں سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کی تھی،

چنانچہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے "ارم سعد ابی وامی" پس جو شخص ایسی قسمت والا ہو کہ اسے نہائی اسلام کہا جائے، اسلام کا پہلا تیر انداز کہا جائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر اپنے ماں باپ فدا کریں، اُس سے خوش ہوں اور اسے اُن دس آدمیوں میں شمار فرمائیں جن کے لئے جنت کی ضمانت دی، جو ایرانی سلطنت کا خاتمہ کر دینے والا اور قادسیہ کا فاتح ہو جس کو حضرت عمرؓ نے مجلس شوریٰ میں حاضری کا حکم دیا ہو، جس کو خلافت کا امیدوار بنایا ہو جسے

خلافت نہ ملنے پر گورنر بنانے کی خواہش ظاہر کی ہو، جس کے مقدر میں یہ ساری فضیلتیں اور خوبیاں ہوں ممکن نہیں وہ بیت المال کے قرض کے بارے میں خواہ کم ہو یا زیادہ ٹال مٹول سے کام لے ممکن نہیں کہ اس کے بارے میں عبداللہ بن مسعودؓ شک و شبہ کریں، یہ نہیں ہو سکتا کہ حضرت عثمان اس پر غصہ ہوں، اس کے خلاف اقدام کا ارادہ کریں اور پھر بقایا وصول کر کے معاف کر دیں۔ غالب گمان تو یہی ہے کہ حضرت عمرؓ نے خلیفہ کو سعدؓ کے لئے کسی بھی گورنری کی طرف متوجہ نہیں کیا بلکہ خاص طور پر کوفہ کی گورنری کا اشارہ کیا ہے اس لئے کہ وہی ایک ایسا شہر تھا جس میں سعدؓ کا قیام ضروری تھا تاکہ فتوحات کی تکمیل کر کے جنگ کا خاتمہ کیا جا سکے، ابن مسعودؓ کی سعدؓ کے ساتھ بدگمانی بھی حقیقت میں حیرت انگیز ہے وہ جانتے تھے کہ سعدؓ السابقون الاولون میں ہیں، نبیؐ کی نگاہ میں اور شیخینؓ کی نظر میں ان کا خاص مرتبہ ہے خود نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ان کے بارے میں کیا رائے ہے اس لئے کہ ابن مسعودؓ آنحضرتؐ کی صحبت میں بہت زیادہ رہے، صحابہؓ میں سب سے زیادہ حدیثوں کے راوی، سب سے زیادہ قرآن مجید کے حافظ، صحابہؓ میں سب سے زیادہ اس بات کے واقف کہ کس کے بارے میں آنحضرتؐ کی کیا رائے ہے، اور اس سے بھی زیادہ حیرت کی بات یہ ہے کہ وہ سعدؓ کے متعلق شک کریں، اور قرض ادا کرنے کا بار بار تقاضا کریں یہاں تک کہ جب وہ بددعا کرنے کا ارادہ کریں تو ڈریں، اور گھبرا کر ان کو رضامند کر لیں، اور بہت جلد وہاں سے چلدیں، بات یہ ہے کہ سعد بن ابی وقاصؓ فتنے کے موقع پر غیر جانب دار رہے، اور فریقین میں سے کسی کا ساتھ دینے سے انکار کر دیا، اور کہا میں اس اختلاف میں اسی وقت حصہ لوں گا۔ جب مجھے کوئی ایسی تلوار لادے جو خود بولے کہ فلاں فریق حق پر ہے اور فلاں حق پر نہیں، اُن کی یہی غیر جانب داری اس عجیب و غریب قصے کی بنیاد ہے، اگر سعدؓ حضرت علیؓ کے حامیوں کی طرف داری کرتے تو یقیناً شیعہ ان کی طرف سے جواب دہی کرتے اور اگر وہ حضرت عثمانؓ کے حامیوں کی طرف داری کرتے تو وہ اُن کی طرف سے مدافعت کرتے، لیکن سعدؓ نے دونوں برسرپیکار جماعتوں سے اپنے آپ کو علیحدہ رکھا، نتیجہ یہ ہوا کہ دونوں جماعتوں کے لوگ سعدؓ سے کنارہ کش رہے اور کسی نے اُن کی طرف سے مدافعت نہیں کی۔

# ولید ابن عقبہ کا تقرّر اور اُس کے نتائج

میں تو اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ حضرت سعد کی معزولی کے بارے میں صحیح بات یہ ہے کہ بنی امیہ اور ابو معیط کے خاندان والے حکومت کے عہدے حاصل کرنے میں عجلت سے کام لے رہے تھے اور اس سلسلے میں ہر قسم کی تدبیریں اور حیلے کر رہے تھے، اور حضرت عثمان پر دباؤ ڈالتے تھے کہ وہ ان کے مقاصد کے لئے راہیں نکالیں اور مواقع فراہم کریں، اس بات کا پتہ اس طرح بھی چلتا ہے کہ سعد کی معزولی کے بعد حضرت عثمان نے بڑے بڑے انصار و مہاجر صحابہؓ میں سے کسی کو کوفے کا گورنر مقرر نہیں کیا، نہ طلحہؓ کو نہ زبیرؓ کو نہ عبدالرحمٰنؓ کو نہ محمد بن مسلمہؓ کو نہ ابوطلحہؓ کو بلکہ ولید بن عقبہ ابن ابی معیط کو موقع دیا حالانکہ خود عام مسلمان ولید بن عقبہ سے مطمئن نہ تھے، اس لئے کہ اس نے خود نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دھوکا دیا اور آپؐ پر بہتان باندھا، اسلام کے بعد کفر کی آلائش سے آلودہ ہوا، اللہ نے قرآن میں آیت نازل کی

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ جَاۗءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْٓا اَنْ تُصِيْبُوْا قَوْمًۢا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوْا عَلٰي مَا فَعَلْتُمْ نٰدِمِيْنَ ۔

صورتِ واقعہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ولید بن عقبہ کو قبیلہ بنی المصطلق میں اس تصدیق کے لئے بھیجا کہ کیا واقعی اس قبیلہ کے لوگوں نے صدقات کے ادا کرنے سے انکار کر دیا ہے؟ تو ولید نے آکر اطلاع دی کہ ہاں یہ خبر صحیح ہے، لیکن جب آنحضرتؐ مقابلے کی خاطر نکلے تو راہ میں ولید کی مکاری کھل گئی اور خدا نے حقیقت حال سے باخبر کر دیا، پھر اس کے بعد ولید اسی وقت اسلام لایا جب مسلمان ہوئے بغیر چارہ نہ تھا اور حتی الامکان اپنی اصلاح کر لی، کہا جاسکتا ہے کہ حضرت عمرؓ نے بھی تو ولید کو بنی تغلب سے صدقات وصول کرنے کے لئے مقرر کیا تھا، لیکن حضرت عمرؓ اور ان کے کسی حاکم کا ولید کو جزیرہ کے کسی دیہاتی حصہ میں ایک نصرانی قبیلے سے صدقات وصول کرنے پر مقرر کرنا اور حضرت عثمانؓ کا سب سے بڑے اسلامی شہر جس کی کئی سرحدیں ہوں اس کو گورنر بنا دینا اور وہ

# پورا شام امیر معاویہؓ کے اقتدار میں

عثمانی عہد میں امیر معاویہؓ تمام گورنروں سے زیادہ خوش نصیب اور ہر حیثیت سے کامیاب گورنر تھے، حضرت عمرؓ نے ان کو دمشق کا حاکم بنایا تھا، جب ان کے بھائی یزید بن ابی سفیانؓ کا انتقال ہوا جو اُردن کے حاکم تھے تو حضرت عمرؓ نے ان کا کام بھی امیر معاویہؓ کے سپرد کر دیا، ابوسفیانؓ نے اس پر حضرت عمرؓ کا شکریہ ادا کیا، لیکن امیر معاویہؓ، فاروق اعظمؓ کی نگاہ میں بہت پسندیدہ نہ تھے اور نہ بھائی کا منصب اُن کو دے کر ابوسفیان کے ساتھ کوئی غمخواری یا ہمدردی کی بات صرف اتنی تھی کہ آپ نے معاویہؓ میں قابلیت، ہمت اور دُوراندیشی دیکھی اور چاہا، کہ اُردن کا کام سنبھال لیں انہوں نے سنبھال لی، حضرت عمرؓ کی وفات کے وقت ان دونوں شہروں کے امیر معاویہؓ تھے حضرت عثمانؓ نے نے ان کو بدستور باقی رکھا جس طرح سال بھر تک انھوں نے حضرت عمر کے تمام گورنروں کو ان کے عہدوں پر باقی رکھا اس کے بعد فلسطین کے حاکم علقمہ کنانی کا انتقال ہوتا ہے اور حضرت عثمانؓ فلسطین کی حکومت بھی امیر معاویہؓ کے سپرد کر دیتے ہیں، پھر حمص کے فاروقی حاکم امیر بن سعد انصاری بیمار ہوتے ہیں اور حضرت عثمان سے استعفا کی درخواست کرتے ہیں، حضرت عثمانؓ ان کی درخواست منظور کر کے حمص کی حکومت بھی امیر معاویہؓ کے حوالے کر دیتے ہیں۔ اس طرح شام کی سرزمین بتمام وکمال حضرت امیر معاویہؓ کے زیر حکومت آجاتی ہے اور وہ عثمانی عہد کے سب سے زیادہ اہم اور عظیم الشان گورنر بن جاتے ہیں، ان کی حکومت میں چار بڑے شہر جمع ہو جاتے ہیں، اور جغرافیائی مرکز کے اعتبار سے ان کی قوت غیر معمولی حد تک بڑھ جاتی ہے، اُن کی حکومت حجاز اور مصر کے درمیان واقع تھی، حجاز خلافت کا مرکز اور امیرالمومنین کا مستقر تھا، مصر قوت اور شوکت میں شام کی برابری کا صوبہ تھا، اور زرخیزی اور دولت میں اس سے بڑھا ہوا، ان کی حکومت ایک طرف بحر روم کے سواحل اور دوسری طرف رومی سرحدوں تک پھیلی ہوئی تھی، جہاں سے وہ ضرورت پڑنے پر خلیفہ سے مدد لے سکتے تھے اور خلیفہ کو مدد پہنچا بھی سکتے تھے،

اسی طرح مصر سے بھی بروقت امداد لی اور دی جاسکتی تھی، علاوہ ازیں ان کے سامنے جہاد کے دو بڑے دروازے کھلے تھے، ایک بحری سمت کا اور دوسرا رومی سرحدوں کی بری سمت کا، پس ان کے امکان میں تھا کہ وہ اپنی شان بلند کریں اور حکومت کی بھی، اور اسلام کا بول بالا کر کے اپنے لئے عزت کا ایسا بلند مقام حاصل کریں جہاں تک کسی گورنر کی رسائی نہ ہو سکے،

امیر معاویہؓ کا دور شام میں کافی لمبا دور رہا، حضرت عمرؓ کی پوری خلافت پھر حضرت عثمانؓ کا پورا عہد، اس طویل مدت میں ان کو شام کے جاننے پہچاننے کا کافی موقع ملا وہ شام والوں سے خوش اور شام والے ان سے خوش تھے، پھر دونوں خلیفہ بھی ان سے راضی رہے، رعایا کے ساتھ ان کے گہرے اور اچھے تعلقات نے اور حکومت کی طویل مدت نے ان کو گورنر نہیں، بادشاہ جیسا بنا دیا تھا۔ خلافت کی تاریخ ایسا کوئی گورنر نہیں جانتی جس کی حکومت ان کی حکومت کی طرح طویل مضبوط اور بتدریج وسعت پذیر ہوئی ہو، پس کوئی حیرت کی بات نہ ہوگی اگر وہ اپنے کو کامیاب اور خوش قسمت تصور کریں، وہ دیکھتے تھے کہ حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ کی خلافت کے دور میں وقتاً فوقتاً حاکموں کی برطرفی ہورہی ہے اور وہ اپنی جگہ برابر جمے ہوئے ہیں، اور یکے بعد دیگرے صوبے ان کی حکومت میں ضم ہو رہے ہیں، اگر امیر معاویہؓ اپنے کاموں میں کوتاہی کرتے یا رعایا پر زیادتی کرتے تو حضرت عمرؓ ہرگز ان کو باقی نہ رہنے دیتے اور نہ صرف معزول کر دیتے بلکہ اگر ضرورت پڑتی تو سزا بھی دیتے، حضرت عمرؓ کی وفات سے حضرت عثمانؓ کے خلیفہ ہونے تک غالباً امیر معاویہؓ نے شام والوں کے ساتھ اپنے طرز عمل میں کوئی تبدیلی نہیں کی، اور انقلاب خلافت کے بعد بھی اپنا سابقہ سلوک باقی رکھا اور اس بات کی ضرورت باقی نہ سمجھی کہ ایک سخت گیر اور متشدد خلیفہ کے عہد میں جس طرز عمل کے پابند رہے ایک نرم اور چشم پوش خلیفہ کے وقت اس میں تبدیلی کر دیں یہی وجہ ہے کہ دوسرے صوبوں کی رعایا نے اپنے حاکموں کی بدنامی اور خلیفہ کی بغاوت میں جو کارروائیاں کیں شام کی رعایا اس سے بالکل الگ رہی چنانچہ حضرت عثمانؓ کا محاصرہ کرنے والے کوفے سے، بصرہ سے اور مصر سے آئے لیکن شام سے ایک آدمی بھی نہیں گیا اور یہی وجہ ہے کہ حضرت عثمانؓ جب کسی کو اپنی یا اپنے کسی گورنر کی مخالفت کی وجہ سے جلا وطن کرنا چاہتے تو خواہ وہ مدینہ کا ہو اس کو شام بھیج دیتے، آگے چل کر تم کو معلوم ہوگا کہ جب آپ ابوذرؓ سے تنگ

ہوتے تو ان کو شام بھیج دیا تاکہ مدینہ کے لوگ ان کی زبان اور ان کی تحریک سے محفوظ رہیں، چنانچہ وہ بسلسلہ جہاد شام پہنچ گئے اور وہاں کے دفتر میں ان کا نام لکھا گیا،

پس امیر معاویہؓ کا تدبر اور اُن کی دور اندیشی وہ سہارا تھا جو حضرت عثمانؓ اس وقت لیتے جب اپنے یا اپنے عمال کے کسی شدید مخالف کو سیدھا کرنا چاہتے، اور ہمیں اعتراف کرنا چاہیئے کہ امیر معاویہؓ خود حضرت عثمانؓ سے بھی بڑے مدبر اور دور اندیش تھے، وہ ان جلا وطنوں سے ملتے، ان کی اصلاح کی کوشش کرتے، ہاں جب مایوس ہو جاتے تو حضرت عثمان سے معذرت خواہ ہوتے، اور حضرت عثمانؓ ان کی کوئی درخواست رد نہیں فرماتے،

امیر معاویہؓ نے اپنی کامیابی اور خوش قسمتی سے فائدہ اٹھانے میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی، چنانچہ وہ شام میں چین سے بیٹھے صرف حکومت کے کاموں پر قانع نہیں رہے بلکہ معرکوں اور فتوحات کے لئے بے چین تھے فاروق اعظمؓ کے عہد میں تو اُن کی کیفیت اُس گھوڑے کی سی تھی، جو دوڑنے کی بے تابی میں لگام چباتا رہے، لیکن حضرت عمرؓ اُن کو روکتے تھے اور اجازت نہیں دیتے تھے، بحری لڑائیوں کے لئے وہ جس طرح اصرار کے ساتھ درخواست کرتے تھے حضرت عمرؓ اسی شدت کیساتھ اسکو مسترد فرما دیتے تھے، ایک مرتبہ تو نوبت یہاں تک پہنچی کہ حضرت عمرؓ نے ان کو تنبیہ کر دی کہ آئندہ وہ سمندر کی بات نہ کریں، پھر جب حضرت عثمانؓ خلیفہ ہوئے تو انھوں نے وہی درخواست ان کے سامنے پیش کر دی، حضرت عثمانؓ نے اس شرط پر منظور کر لی کہ مجاہدوں کا انتخاب وہ خود نہ کریں اور نہ قرعہ اندازی سے فیصلہ ہو بلکہ لوگوں کے اختیار کی بات ہو چنانچہ جس نے اپنی مرضی سے حصّہ لینا پسند کیا، اس کو منظور کیا اور اس کی مدد کی اور جس کا جی نہ چاہا اس کو عافیت سے رہنے دیا، تھوڑے ہی دنوں بعد امیر معاویہؓ نے بحری بیڑہ تیار کیا اور پچاس یا اس سے بھی زیادہ بحری لڑائیاں لڑیں، یہ دیکھ کر مصر کے گورنر عبداللہ ابن ابی سرح کی رگ حمیت بھی پھڑکی، اور ان کے نقش قدم پر چل پڑا۔ مورخین لکھتے ہیں کہ قبرص پر شام کی طرف سے امیر معاویہؓ نے اور مصر کی طرف سے ابن ابی سرح نے حملہ کیا اور دونوں کی

فوجیں جزیرے میں آکر مل گئیں،

رومی شہروں سے متصل سرحدوں کی حفاظت بھی امیر معاویہؓ کا ایک فرض تھا، چنانچہ وہ سرما اور گرما دونوں موسموں میں دشمنوں سے نبرد آزما رہتے اور اس طرح کافی مال غنیمت حاصل کر کے ایک طرف فوج کو خوش کرتے اور دوسری طرف بیت المال کو کامیاب بناتے،

اس میں شک نہیں کہ حضرت عثمانؓ ہی نے امیر معاویہؓ کے لئے وہ راستہ ہموار کیا، جس پر چل کر ان کو موقع ملا کہ وہ ایک دن ابی سفیان کی اولاد میں خلافت منتقل کر کے اس کو بنی امیہ کے لئے مستقل کر دیں، حضرت عثمانؓ ہی نے حمص اور فلسطین کو ضم کر کے امیر معاویہؓ کے حدود حکومت میں وسعت کر دی، اور ایک شامی وحدت بنا دی، جس کے گوشے دور دور تک پھیلے ہوئے تھے، حضرت عثمانؓ ہی نے بڑے بڑے مرکزی شہروں کی قیادت ان کو دی جس کی وجہ سے مسلمانوں کی سب سے بڑی اور سب سے قوی فوج ان کے قبضے میں تھی، پھر حضرت عثمانؓ اپنی خلافت کے پورے دور میں حکومت کے معاملات میں ان کو موقع دیتے رہے جیسا کہ حضرت عمرؓ نے دیا، پھر شام کے معاملات میں انھوں نے حضرت عمرؓ سے بھی زیادہ اُن کو اختیار اور آزادی دے دی، پھر جب فتنے کے دن آئے تو امیر معاویہؓ نے دیکھا کہ حاکموں میں وہ سب سے زیادہ پرانے گورنر ہیں ان کی فوج سب سے زیادہ طاقتور فوج ہے، اور وہ تمام حاکموں سے زیادہ اپنی رعایا پر قابو رکھتے ہیں،

اگر حضرت عثمانؓ حضرت عمرؓ کے نقش قدم پر چلنا چاہتے، تو ان کے بس میں تھا کہ وہ دمشق اور اُردن پر امیر معاویہؓ کو رکھتے، اور حمص اور فلسطین کی حکومتوں کو براہ راست مدینہ سے ملا دیتے اگر وہ ایسا کرتے، تو ایک طرف حضرت عمرؓ کی اتباع کرتے اور دوسری طرف ممتاز صحابہؓ اور نوجوان عربوں کے لئے ایسے کام مہیا کر سکتے جن سے اُن کی بیکاری دور ہوتی، ان کی ناراضی اور غصّے کی بھی روک تھام ہوتی، اور مخالفت اور بغاوت پر آمادہ کرنے والے جذبات بھی مردہ ہو سکتے اگر حضرت عثمانؓ ایسا کرتے تو فتنے کی آگ بھڑک اٹھنے پر امیر معاویہؓ من مانے اقدامات نہ کر سکتے، اور مسلمانوں کو موقع ملتا کہ وہ اپنے معاملات شوریٰ کے ذریعے طے کرتے

لیکن امیر معاویہؓ کو ان کی وسیع اور مضبوط حکومت نے قدم جمانے کا موقع دیا، اور ایسی فرصت مہیا کی، کہ وہ مصر میں اپنا آدمی بھیج کر اس کو مرکزی خلافت سے الگ کر دیں، حجاز اور دوسرے عربی بلاد میں حضرت علیؓ کے خلاف اپنی حمایت کی فضا پیدا کریں، اور حضرت علیؓ جب آنکھ کھولیں تو ان کو معلوم ہو کہ امیر معاویہؓ حکومت کے بہترین شہروں اور صوبوں پر قابض ہیں، یہ سب امیر معاویہؓ کی مہارت اور ان کی زبردست حکومت کا کرشمہ ہے،



# عمرو بن العاصؓ کی معزولی
# اور
# ابن ابی سرح کا تقرر

شام کو چھوڑ کر اگر ہم مغرب کی طرف چل پڑیں تو مصر پہونچیں گے، حضرت عمرؓ نے مصر پر عمرو بن العاصؓ کو حاکم مقرر کیا تھا، حضرت عثمانؓ نے اُن کو دوسرے فاروقی حاکموں کی طرح باقی رکھا، لیکن جیسے ہی ایک سال پورا ہوا اُن کے رشتہ داروں کی نگاہیں ادھر اُٹھنے لگیں، عمرو بن العاصؓ کی معزولی اور ان کی جگہ ابن ابی سرح کے تقرر میں اختلاف ہے۔ بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ مصریوں نے حضرت عثمانؓ سے عمرو بن العاصؓ کی شکایت کی اس پر انہوں نے اُن کو برطرف کیا، کچھ لوگ کہتے ہیں کہ عمرو بن العاصؓ کی معزولی مصریوں کی ناراضی یا شکایت کی بنا پر نہیں ہوئی بلکہ وہ ایک چال تھی جس سے ایک حاکم معزول اور اس کی جگہ دوسرا مقرر ہو گیا، راویوں کے بیانات سے جو بات نمایاں ہوتی ہے وہ یہ کہ حضرت عثمانؓ اپنے رضاعی بھائی عبداللہ ابن ابی سرح کو کسی بڑے کام کے لئے پیش کر رہے تھے، راویوں کا بیان ہے کہ عمرو بن العاصؓ نے افریقیا پر حملہ کیا اور مختصر سا مال غنیمت لے کر واپس آ گئے، اس سلسلے میں مناسب بات یہی تھی کہ حضرت عثمانؓ اپنے مصر کے حاکم ہی کو یہ موقع دیتے کہ وہ اپنی سرحدوں پر پہلے اطلاعی اور پھر فاتحانہ اقدام کرتا، جیسا کہ کوفہ، بصرہ اور شام کے صوبوں میں وہاں کے حاکم کرتے رہتے ہیں، لیکن حضرت عثمانؓ نے عمرو بن العاصؓ کو مزید اقدام سے روک دیا، اور افریقیا ایک فوج بھیجی جو مصر کے گورنر کے ماتحت نہ تھی۔ بلکہ اس کا تعلق براہ راست مدینہ سے تھا، اور اس فوج کا امیر عبداللہ بن سعد ابن ابی سرح کو مقرر کیا، اور اس کو کہا کہ اگر تو نے افریقیا فتح کر لیا تو مالِ غنیمت میں تجھ کو خمس کا پانچواں حصہ ملے گا۔

ایک فطری بات تھی کہ حضرت عثمانؓ کے اس طرز عمل سے عمرو بن العاصؓ ناراض ہوں اس لئے

کہ اس طرح انھوں نے اہم عہدوں میں مصر کے والی کا درجہ کم کردیا، حضرت عمرؓ اس سے قبل سرحدوں پر خود فوجیں نہیں بھیجا کرتے تھے یہ معاملہ صوبوں کے گورنروں کا تھا، رومی سرحدوں پر امیر معاویہؓ اور سرزمینِ فارس میں بصرہ اور کوفہ کے حاکم معرکہ آرا تھے، ان معرکوں میں خلیفہ کا مشورہ ضرور لیاجاتا تھالیکن اصل کمان اور نگرانی گورنروں کی تھی، جن کو نظرانداز نہیں کیاجاسکتا تھا

حضرت عثمانؓ نے افریقیا کی فتح پر غیر معمولی توجہ کی اور ابن ابی سرح کی نصرت اور قوت کے لئے لوگوں کی ایک بڑی تعداد ساتھ کردی، جس میں چند صحابہؓ اور کچھ قریش کے نوجوان اور بہت سے انصاری شریک تھے، اور تاکید کردی کہ افریقیا کی فتح سے فارغ ہوکر فوج کا ایک دستہ بحری راستے سے اندلس سے مقابلہ کے لئے بھیجدینا۔ ابن ابی سرح نے افریقیا فتح کرلیا، اور بہت سا مال غنیمت لوگوں میں تقسیم کیا اور خمس کا پانچواں حصّہ لے کر باقی حضرت عثمانؓ کی خدمت میں بھیجدیا، کہا جاتا ہے کہ اس پانچویں حصے کو مروان بن الحکم نے ایک لاکھ یا دولاکھ دینار میں خرید لیا، اور قیمت کا کچھ حصہ ادا کیا باقی حضرت عثمانؓ نے اس کو ہبہ کردیا، راویوں کا بیان ہے کہ ابن ابی سرح کے ساتھ حضرت عثمانؓ کے اس امتیاز سے فوجی سخت ناراض ہوتے اور اس سلسلے میں گفت وشنید کے لئے ایک وفد حضرت عثمانؓ کی خدمت میں بھیجا، حضرت عثمانؓ نے جواب دیا کہ میں نے عبداللہ کو اس کے حصے سے کچھ زیادہ دیا ہے، اگر تمھیں بھی منظور ہو تو رہنے دو اور اگر تم ناراض ہوتے ہو تو عبداللہ کو واپس کرنا ہوگا۔ وفد نے جواباً کہا کہ ہم سب سخت ناراض ہیں، حضرت عثمانؓ نے کہا تو پھر وہ واپس ہے اس کے بعد وفد نے مطالبہ کیا کہ عبداللہ کو برطرف کردیا جائے اس لئے کہ انھوں نے جو کچھ کیا اس کے بعد ہمارے ان کے تعلقات اچھے نہیں رہ سکتے، یہ بات حضرت عثمانؓ نے مان لی، اور عبداللہ کو لکھا کہ جو کچھ اس نے لیا ہے وہ واپس کردے، اور برطرف ہوجائے عبداللہ اس کے بعد مصر آتے، اور ان کا دل ناکامی اور حسرت کے جذبات سے ملول تھا کہ اللہ نے ان کے ہاتھ پر ایک اہم سرزمین کی فتح لکھی تھی، اور پھر ان کو اپنی مفتوحہ سرزمین سے واپس آنا پڑا، اور اس مال سے بھی محروم ہونا پڑا، جو حضرت عثمانؓ کا عطیہ تھا، اس میں شک نہیں کہ حضرت عثمانؓ کے رشتہ دار عبداللہ ابن سعد کے اس واقعے سے برہم ہوتے اور چاہا کہ ان کو اس سے بہتر سے بہتر معاوضہ بہرحال ملے، چنانچہ وہ حضرت عثمانؓ کے ساتھ لگے رہے، تاآنکہ

انھوں نے عبداللہ کو مصر میں خراج کی وصولی کا افسر مقرر کیا اور عمرو بن العاصؓ کے ذمے جنگ اور انتظام کے معاملات رکھے۔ اس کا لازمی نتیجہ دونوں میں اختلاف کے سوا کچھ نہیں ہو سکتا تھا، ہو سکتا ہے کہ عمرو بن العاصؓ نے عبداللہ کو بعض ایسی کارروائیوں پر آمادہ کیا ہو جس کے نتیجہ میں افریقیا کی حکومت بھی گئی اور جو کچھ ملا تھا وہ بھی چھن گیا، واقعہ کچھ بھی ہوا ہو بہر حال دونوں میں بدمزگی اور اختلاف پیدا ہو گیا، اس کے بعد عبداللہ نے حضرت عثمانؓ کو لکھا کہ خراج کی وصولی کی راہ میں عمرو بن العاصؓ رکاوٹ پیدا کر رہے ہیں، اور عمرو بن العاصؓ نے یہ شکایت کی کہ عبداللہ جنگی تدابیر میں رخنہ اندازی کرتے ہیں، اس موقع پر حضرت عثمانؓ کے لئے مناسب یہ تھا کہ وہ عبداللہ کو مدینہ بلا لیتے اور مصر کی حکومت عمرو بن العاصؓ کے ماتحت رہنے دیتے، فاروق اعظمؓ دنیا سے ان کی حکومت سے خوش گئے تھے، اور اگر تبدیلی کے بغیر چارہ نہ تھا تو دونوں کو برطرف کر دیتے اور مصر کے معاملات کسی دوسرے قریشی یا غیر قریشی کے حوالے کرتے اس طرح عمرو بن العاصؓ کے غصے کا زور توڑ دینا اور کچھ دلوں کے لئے قریش کی یاری موقوف کر دینا ایک معقول بات ہوتی، لیکن انھوں نے عمرو بن العاصؓ کو معزول کر دیا، اور مالیات اور انتظام دونوں شعبے عبداللہ کے سپرد کر دیئے، اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ انھوں نے عمرو بن العاص کو اپنا ایک مستقل مخالف بنا لیا۔

حضرت عثمانؓ اور عمرو بن العاصؓ میں بدمزگی یہیں تک آ کر نہیں رکی بلکہ بات کچھ اور آگے بڑھی، حضرت عثمانؓ نے ایک مرتبہ اشارتاً اور دوسری مرتبہ صراحتہً عمرو بن العاص کی دیانت پر شک بھی کیا، چنانچہ عمرو بن العاص ایک دن حضرت عثمان کے پاس بھر تو جبہ پہن کر آئے خلیفہ نے سوال کیا کہ جبے میں کیا ہے؟ جواب ملا عمرو بن العاصؓ، حضرت عثمانؓ نے کہا میرا مطلب یہ نہیں ہے یہ تو میں بھی جانتا ہوں کہ جبے میں تم ہو میرا مقصد یہ ہے کہ جبے میں روئی بھری ہے یا کوئی اور شئے،

ابن ابی سرح نے مصر سے حضرت عثمانؓ کی خدمت میں بہت سا مال بھیجا، یہ مال جب حضرت عثمانؓ کے پاس پہنچ رہا تھا، تو عمرو بن العاصؓ وہاں موجود تھے، حضرت عثمانؓ نے کہا عمرو! تمہیں کچھ پتہ ہے اس اونٹنی نے تمہارے بعد بہت زیادہ دودھ دیا، عمرو بن العاصؓ نے

جواب دیا کہ ہاں لیکن اس کے بچے سب مر گئے ۔ امیر المومنین حضرت عثمانؓ یہ بتانا چاہتے تھے کہ عمرو بن العاصؓ مال کا کچھ حصّہ خود رکھ لیا کرتے تھے ، عمرو بن العاصؓ نے اپنے جواب میں بتایا کہ حضرت عثمانؓ کا عامل مصریوں سے ناقابل برداشت خراج وصول کرتا ہے ،

عبداللہ بن سعد راست باز آدمی نہ تھا ، مسلمان بھی اس سے خوش نہ تھے پھر یہ وہ شخص ہے جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر زیادتی کی ، اور حد سے بڑھا ہوا مذاق کیا ، قرآن مجید نے اُس کی تکفیر اور بُرائی کی ہے ، یہ عبداللہ قرآن مجید کا مذاق کرتے ہوئے کہا کرتا تھا کہ اللہ کی طرح میں بھی قرآن نازل کروں گا ، آنحضرتؐ نے فتح مکہ کے دن جن لوگوں کے خون کا اعلان کیا تھا اُن میں یہ عبداللہ بھی تھا ، لیکن حضرت عثمانؓ اس کو مسلمان بنا کر حضرتؐ کی خدمت میں لائے ، تب آپ مجبور ہو گئے[1] اور اس میں کچھ شک نہیں کہ مصری عبداللہ کے طرز عمل سے خوش نہ تھے ، وہ اُن کی طاقت کے باہر اُن سے وصول کرتا تھا جس کی طرف ، عمرو بن العاصؓ نے اشارہ کیا ہے ، معلوم یہ ہوتا ہے کہ عبداللہ مصر کے غیر قریشی عربوں پر فوقیت اور برتری کا ایسا مظاہرہ کرتا تھا ، جس نے ان کو سخت مخالف اور برداشتہ خاطر بنا دیا ، اور انھوں نے حضرت عثمانؓ سے اس کی شکایت کی ، حضرت عثمانؓ نے عتاب نامہ بھیجا ، جس میں عبداللہ کو سخت تنبیہ کی اور حکم دیا کہ رعایا جس بات سے ناخوش ہو اس سے باز رہے ، لیکن عبداللہ نے اس کی کچھ پرواہ نہ کی ، الٹے شکایت کرنے والوں کو سزا دی اور ایک کو تو اتنا مارا کہ وہ مر ہی گیا[1] ، اس کے بعد تو نہ صرف مصری ہی ناراض ہوئے بلکہ صحابہؓ کرام کو بھی غصّہ آگیا ، اور انھوں نے حضرت عثمانؓ پر زور ڈالا ، تب آپ نے اس کو معزول کر دیا ، اور محمد بن ابوبکرؓ کو فرمان ولایت لکھ کر دیا اور ان کے ساتھ مہاجرین اور انصار کی ایک جماعت کر دی کہ عبداللہ اور مصریوں کے درمیان جو جھگڑا ہے اس کی تحقیقات کریں اس لئے کہ حضرت علیؓ نے حضرت عثمان سے مطالبہ کیا تھا کہ پہلے تو وہ عبداللہ کو معزول کر دیں اور پھر اس پر قتل کا جو الزام ہے اس کی تحقیقات کرائیں ، اگر الزام ثابت ہو جائے تو قصاص لیں ، حضرت عثمانؓ کا محمد بن ابوبکرؓ کو مصر کا والی بنانا مسلمانوں کے لئے بڑی نحوست

[1] انساب الاشراف بلاذری مطبوعہ قدس ص ۲۶

کا سبب بنا ۔ اس لئے کہ حضرت عثمانؓ کے خلاف بغاوت کرنے والی پہلی ٹولی یہیں سے نکلی ، پھر عراق کے دونوں شہروں کوفہ اور بصرہ کے لوگ بھی اس ٹولی کے شریک ہو گئے ۔

ہاں عبداللہ ایک بہادر ، جری اور بے باک اور فتوحات میں کامیاب تھا ، افریقیا سے رومیوں کو مار بھگایا ، قبرص کی جنگ میں حصّہ لیا ، مقام ذات الصواری میں رومی بیڑے کو شکست دی ، لیکن بہرحال وہ ایک دنیا دار آدمی تھا ، دین سے اس کو کچھ نسبت نہ تھی ،



# محمدؓ بن ابو حذیفہ اور محمدؓ ابن ابو بکرؓ

مصر میں حضرت عثمانؓ اور ان کے حاکم کی پالیسی سے بحث نامکمل رہے گی، اگر ہم ان دو قریشی جوانوں کا تذکرہ نہ کریں جن کا اس پالیسی کے انجام یعنی بغاوت سے بہت گہرا تعلق ہے یہ دونوں جوان محمدؓ ابن ابو حذیفہؓ اور محمدؓ ابن ابو بکرؓ ہیں، اول الذکر ایک معزز خاندان والے شریف باپ کے شریف بیٹے ہیں، ان کے باپ کا قریشی سرداروں میں ایک ممتاز درجہ ہے ان کا نام عتبہ ابن ربیعہ ہے ان کی لڑکی کا نام ہند ہے جو ابو سفیانؓ کی بیوی اور امیر معاویہؓ کی ماں ہیں، ابو حذیفہؓ اسلام کے سابقین میں ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دار الارقم میں داخل ہونے اور اسلام کی دعوت دینے سے پہلے اسلام لائے پھر اپنی بیوی سہلہ بنت سہیل بن عمرو کے ساتھ ہجرت کرکے حبشہ گئے اس کے بعد دوسرے مہاجرین کے ساتھ مدینہ منورہ آئے ان تمام اوصاف پر مزید یہ کہ دین کے سلسلے میں کڑی مصیبتیں اٹھائیں، ایمان، یقین اور پورے جوش وخروش کے ساتھ بدر کے معرکے میں شریک رہے، ان کے ایمان کا کیا کہنا خود اپنے باپ کو مقابلے کی دعوت دی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تمام معرکوں میں شریک رہے پھر آخر میں صدیق اکبر کے دور میں یمامہ کے معرکے میں شہید ہوئے یہ محمدؓ ان کے لڑکے حبشہ میں پیدا ہوئے تھے، باپ کی شہادت کے وقت بالکل نوجوان تھے چودہ یا پندرہ سال کی عمر تھی،

باپ کا سایہ سر سے اٹھ جانے کے بعد حضرت عثمانؓ نے کفالت کی اور اپنی زیر نگرانی رکھا پھر جب حضرت عثمانؓ خلیفہ ہوئے تو اس نوجوان نے خیال کیا کہ دوسرے قریشی نوجوان خصوصاً حضرت عثمانؓ کے عزیزوں کی طرح اس کو بھی حکومت میں کوئی حصہ ملے گا، لیکن راویوں کے بیان کے مطابق یہ نوجوان دین کا زیادہ پابند نہ تھا، کہتے ہیں کہ اس نے شراب پی، اور حضرت عثمانؓ نے اس پر حد جاری کی، معلوم نہیں یہ بات مستند ہے یا نہیں؟ لیکن قابل ذکر

بات یہ ہے کہ ایک دن اس نوجوان نے حضرت عثمانؓ سے درخواست کی کہ کوئی خدمت اس کے سپرد کی جائے، حضرت عثمانؓ نے انکار کرتے ہوئے اس سے کہا اگر میں تم میں کوئی اہلیت پاتا تو ضرور کسی خدمت پر مامور کر دیتا۔ لیکن تم اہل نہیں ہو، نوجوان نے کہا پھر مجھے کہیں جانے کی اجازت دیجئے اور میری مدد کیجئے حضرت عثمانؓ نے اس کو کچھ دیا اور اجازت دیدی کہ جہاں چاہو چلے جاؤ، پس وہ مصر چلا آیا، اس میں کچھ شک نہیں کہ وہ حضرت عثمانؓ کے پاس سے ناراض ہو کر نکلا، اس کی ناراضی کا سبب خواہ شراب کی سزا رہی ہو اگر پینے کی بات صحیح ہے یا گورنری کا نہ ملنا جو ولید، سعید اور عبداللہ بن عامر جیسوں کو مل چکی تھی، اس نے مصر پہنچتے ہی حضرت عثمانؓ کی پالیسی کی مخالفت اور ان کے گورنر عبداللہ بن ابی سرح کے خلاف شور و غوغا شروع کر دیا

دوسرا نوجوان محمد ابن ابوبکرؓ، تو اُن کی بزرگی اور شرافت کے لئے یہی کہدینا کافی ہے کہ وہ صدیق اکبرؓ کے بیٹے، اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کے بھائی ہیں، پھر وہ بھی ایک قریشی نوجوان ہیں، ان کو بھی تمام قریشیوں کی طرح اپنی برتری کا احساس تھا، اُن کو اپنے باپ اور بہن پر ناز تھا، جو مردوں اور عورتوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہ میں عزیز ترین تھے، یقیناً وہ حضرت عثمانؓ سے متوقع تھے کہ اُن کے درجے کا خیال رکھیں گے اور ان کے باپ اور بہن کا احترام ملحوظ رکھتے ہوئے انہیں کہیں کا والی بنا دیں گے جس طرح وہ اپنے متعلقین کو نواز رہے ہیں، جن کی حیثیت نہ ان سے بلند ہے اور نہ اول، لیکن حضرت عثمانؓ نے کچھ خیال نہیں کیا، اور ان کو کوئی وزن نہیں دیا، اور وہ تمام قریشی نوجوانوں کو یا ان کی اکثریت کو والی بنا بھی نہیں سکتے تھے۔ اس لئے کہ نوجوان تو بہت تھے اور عہدے بہر حال کم لیکن حضرت عثمانؓ نے قریشی نوجوانوں کی ایک جماعت کو منظور نظر اور دوسروں کو نظر انداز کر کے ناکام نوجوانوں میں ایک قسم کی دشمنی اور حسد پیدا کر دیا تھا چنانچہ محمد بن ابوبکرؓ مدینہ سے مصر کے ارادے سے نکلے، محمد بن ابو حذیفہ بھی نکل چکے تھے، ان دونوں کی ملاقات راستے میں یا مصر پہنچ کر ہوئی، ان دونوں کے مصر پہنچتے ہی عبداللہ بن سعد نے سمجھ لیا کہ یہ کسی نیک ارادے سے نہیں آئے، چنانچہ اُس نے اُن کو ڈرایا دھمکایا، لیکن انہوں نے اس کا کچھ بھی اثر نہیں لیا

محمد ابن ابو حذیفہؓ اپنی تنقید میں زیادہ صاف گو اور خلیفہ اور اس کی مخالفت میں سخت تھے اتنے سخت کہ حاکم کو اس کے منہ پر اور لوگوں کے سامنے برا بھلا بولنے میں ان کو ذرا بھی جھجک نہیں ہوتی تھی، راویوں کا بیان ہے کہ وہ عام لوگوں کو متوجہ کرنے اور حاکم کو چیلنج دینے کے خیال سے مسجد میں جب حاکم نماز سے فراغت پاتا تو بلند آواز سے اللہ اکبر کہتے تھے، کہتے ہیں کہ عبداللہ بن سعد نے ان کو بلا کر منع کیا کہ وہ ایسا نہ کیا کریں لیکن وہ باز نہ آتے، عبداللہ نے انہیں احمق کہا اور دھمکی دی کہ وہ اپنی تیزی کم کریں لیکن نوجوان نے ذرا بھی توجہ نہ کی، اور کچھ بھی اثر نہیں لیا، پھر عبداللہ رومیوں سے جنگ کے لئے نکلا تو یہ دونوں محمد بھی نکلے عبداللہ اس ڈر سے کہ کہیں ان لوگوں کی وجہ سے فوج متاثر نہ ہو ان کو ایسے جہاز میں سوار ہونے پر مجبور کیا جس میں اُن کے سوا کوئی مسلمان نہ تھا سب کے سب قبطی تھے، ایک روایت یہ بھی ہے کہ محمد ابن ابو بکرؓ بیمار ہوگئے اس لئے وہ مصر ہی میں مقیم رہے، اور محمد ابن ابو حذیفہؓ نکلے، غالب گمان یہ ہے کہ اُن میں سے ایک مصر میں رہ گیا تاکہ عبداللہ کی غیر حاضری میں فضا خراب کرے اور دوسرا فوج میں اپنی تحریک کی اشاعت کرے،

اس معرکے میں مسلمانوں کو فتح ہوئی، عبداللہ رومی بیڑے کو شکست دے کر کامیاب واپس آیا، لیکن ابن ابو حذیفہؓ لشکر میں اپنا کام کر چکے تھے، عبداللہ اور خلیفہ دونوں کے خلاف فوج میں برے خیالات کی اشاعت کر دی تھی، وہ مجاہدین کو مخاطب کر کے کہا کرتے تھے کہ تم جہاد جہاد چلاتے ہو، حالانکہ جہاد کا میدان مدینہ منورہ ہے جہاں عثمانؓ مقیم ہیں، اور امت پر کتاب وسنت اور شیخینؓ کے طرز عمل کے خلاف حکومت کر رہے ہیں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ کو معزول کرتے ہیں، اور مسلمانوں پر مسخروں اور فاسقوں کی ایک ٹولی مسلط کر رہے ہیں، تم اپنے حاکم اور جہاد کے افسر ہی کو دیکھ لو یہی تو وہ آدمی ہے جس کے کفر کا خود قرآن شاہد ہے، جس کے خون کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعلان کیا تھا، لیکن اس کے باوجود عثمانؓ نے اس کو تمہارا والی بنا دیا، اس لئے کہ وہ ان کا رضاعی بھائی ہے، ذرا اس پر تو نظر ڈالو کہ تمہارے ساتھ اس کا طرز عمل کیا ہے، کیا تم اس کو آنحضرت صلعم اور شیخینؓ کی راہ پر پاتے ہو؟ کیا تم نہیں دیکھتے کہ وہ تمہارے کاموں اور مالوں میں کم و بیش

کرتا ہے اور تم کو ایسے کام اور مال کا مکلف کرتا ہے جس کی تم میں طاقت نہیں، یہ وہ خیالات اور افکار ہیں جو محمد ابن ابی حذیفہؓ فوجیوں میں اور محمد ابن ابو بکرؓ مصریوں میں پھیلاتے تھے جنگ سے واپسی پر مصری ان دونوں کے پاس جمع ہونے لگے اور ان کی باتیں سننے لگے، اب عبداللہ بن سعد کو ان سے خطرہ پیدا ہوگیا اور انہوں نے حضرت عثمانؓ کو اس کی اطلاع کردی، اور ان کے خلاف کارروائی کرنے کی اجازت چاہی، کہا جاتا ہے کہ عمار بن یاسرؓ کو حضرت عثمان نے مصر بھیجا کہ وہ ان دونوں کی رپورٹ دیں، اور نصیحت کرکے ان کو ٹھنڈا کریں، اور خود عبداللہ کے بارے میں بھی اطلاع دیں لیکن بقول راویوں کے عمار بن یاسرؓ مصر پہنچتے ہی ان دونوں نوجوانوں کے ساتھی بن گئے اور ان کے ہمنوا ہوکر عوام کو حضرت عثمانؓ کے خلاف بھڑکانے لگے، عبداللہ یہ دیکھ کر چلا اٹھا اور حضرت عثمانؓ کو خط لکھا جس میں پوری قوت کے ساتھ ان تینوں سے مواخذہ کی اجازت پر سخت اصرار کیا، لیکن حضرت عثمانؓ نے اس کو جواب میں سخت سست کہا اور حکم دیا کہ عمارؓ کے ساتھ نرمی اور شفقت کا برتاؤ کرے اور عزت واحترام کے ساتھ مدینہ واپس کردے اور صدیق اکبرؓ اور عائشہ صدیقہؓ کے احترام کے پیش نظر محمد ابن ابو بکرؓ سے درگذر کرے اور محمد بن ابو حذیفہؓ کو بھی چھوڑ دے وہ میرا لڑکا ہے میرا پروردہ اور قریش کی چڑیا

میں اس فیصلے پر پہنچا ہوں کہ عمارؓ کو مصر نہیں بھیجا گیا، اور نہ انھوں نے ان دونوں نوجوانوں کے ساتھ مل کر بغاوت پر آمادہ کرنے کے کام میں حصہ لیا، بلکہ یہ ایک افسانہ ہے جو حضرت عثمانؓ کی طرف سے معذرت کرنے والوں نے اس قضیہ سے متاثر ہوکر گڑھا، جو عمار بن یاسرؓ اور حضرت عثمان کے درمیان تھا، اور جس کا ذکر آگے آئے گا لیکن جو بات ناقابلِ انکار ہے وہ یہ کہ یہ دونوں محمد مصر آئے اور عوام کو حضرت عثمانؓ اور ان کے حاکم کے خلاف بھڑکایا، اور حضرت عثمانؓ نے نرمی اور نیک سلوک کرکے اُن کو راضی کرنا چاہا، کہا جاتا ہے کہ آپ نے محمد ابن حذیفہؓ کو کچھ مال اور کپڑا بھیجا، جسے مسجد میں مسلمانوں کے سامنے پیش کرکے محمد نے کہا دیکھو، عثمانؓ مجھے یہ رشوت دے کر میرے مسلک سے پھرانا چاہتے ہیں،

یہ دونوں محمد اسی طرح مصریوں میں مخالفت اور مقابلے کی تحریک پھیلاتے رہے تا آنکہ ایک بڑی تعداد ان کی ہمنوا بن گئی، ایسی ہمنوا کہ مصریوں سے زیادہ حضرت عثمانؓ کا مخالف اور باغی کوئی

نہ تھا، ہمارا خیال ہے کہ ان دونوں جوانوں کے غیض وغضب کا باعث حضرت عثمانؓ کا یہ طرز عمل ہے کہ آپ نے قریشی نوجوانوں کی ایک جماعت کو موقع دیا اور دوسروں سے بے توجہی برتی اور یہ کہ ان قابل اور اہلیت کے مالک افراد کو نظرانداز کیا جنھوں نے اسلام کی راہ میں مصائب اور مشقتیں برداشت کی تھیں، اور ان لوگوں کو خدمتوں پر مامور کیا جن کی قابلیت اور درجہ خواہ کتنا ہی اونچا رہا ہو، لیکن وہ سابقین میں نہ تھے اور نہ سیرت اور کیرکٹر کی عمدگی کے اعتبار سے ان میں کوئی امتیاز تھا، حضرت عثمانؓ سے لوگوں اور خصوصاً نوجوانوں کی ناراضی اور غصے کا اندازہ کرنا ہو تو وہ خط پڑھنا کافی ہوگا جو اشتر نے حضرت عثمانؓ کو اس وقت لکھا تھا جب کوفہ والوں نے سعید بن العاص کو اپنی ناراضی کی بنا پر واپس کر دیا تھا اور حضرت عثمانؓ نے ان کو نصیحت کرتے ہوئے دانائی سے کام لینے کی تاکید کی تھی، اور پوچھا تھا کہ وہ کیا چاہتے ہیں؟

## اُشتر کا خط حضرت عثمانؓ کے نام

اُشتر نے حضرت عثمانؓ کو لکھا:-

مالک ابن حارث کی طرف سے اس خلیفہ کے نام جو آلودہ اور خطاکار ہے جو اپنے نبیؐ کی راہ سے ہٹا ہوا ہے جس نے قرآن کے حکم کو پس پشت ڈال دیا ہے۔

امابعد - ہم نے آپ کا خط پڑھا، آپ کو آپ کے عمّال کو ظلم وزیادتی سے باز آجانا چاہیئے، بزرگوں اور نیکوں کو شہر بدر نہیں کرنا چاہیئے، ہمیں آپ کی اطاعت منظور ہے، آپ کا خیال ہے کہ ہم نے خود زیادتی کی ہے، یہی آپ کی وہ بدگمانی ہے جس نے آپ گڑھے میں ڈال رکھا ہے، اور جس کی وجہ سے آپ کو ظلم انصاف اور باطل حق نظر آتا ہے، اب رہی ہماری محبت تو آپ ہمارے بزرگوں پر زیادتی کرنے سے، ہم کو اور ہمارے صالحین کو جلاوطن کرنے سے اور ہم پر نوجوانوں کو حاکم بنانے سے باز آجائیے، توبہ کیجیئے، اور خدا سے مغفرت کی طلب کیجیئے اور ہمارے شہر کا حاکم عبداللہ ابن قیسؓ ابوموسیٰ اشعریؓ اور حذیفہؓ کو بنائیے، کہ ہم ان سے راضی اور خوش ہیں، اور اپنے ولید، اپنے سعید، اور اپنے گھرانے کے اپنی پسند کے حاکموں سے ہم کو

معاف رکھیئے ـــــ والسلام [1] "

تم نے دیکھا اشتر نہ حضرت عثمانؓ کی اطاعت سے گریز کرتا ہے اور نہ ان کی امامت کا انکار ہاں ان پر ظلم کرنے کا، سنت ترک کرنے کا اور قرآن مجید پس پشت ڈال رکھنے کا الزام لگاتا ہے، نوجوانوں کو حاکم بنانے کا اور مسلمانوں کو جلاوطن کرنے کا الزام بھی لگاتا ہے اور مطالبہ کرتا ہے کہ وہ اس سے رک جائیں اور یہ کہ کوفہ کے انتظامی اور جنگی معاملات کا والی ابوموسیٰؓ کو خراج کی وصولی کا حاکم حذیفۃ الیمانؓ کو مقرر کریں، اگر ایسا کردیں تو کوفہ والوں کی اطاعت ان کے سامنے ہے،

اشتر کے اس جملے پر غور کیجئے :-

"ہم کو اپنے سعید، اپنے ولید اور اپنے گھر کے اپنی پسند کے حاکموں سے باز رکھیئے"

اس لئے کہ اس میں اس غیظ و غضب کی تصویر کھینچی گئی ہے جو کوفہ والوں کو حضرت عثمانؓ سے اس لئے تھا کہ وہ اپنے گھر والوں کو موقع دیتے تھے، اور ابوموسیٰؓ، اور حذیفہؓ جیسی شخصیتوں کو نظر انداز کرتے تھے، راویوں کا بیان ہے کہ جب حضرت عثمانؓ نے یہ خط پڑھا تو فرمایا "اے خدا میں توبہ کرتا ہوں" اور ابوموسیٰؓ اور حذیفہؓ کو لکھا کہ کوفہ والے تم سے راضی ہیں اور ہم کو بھی تمہارا اعتماد حاصل ہے پس ان کے معاملات اپنے ہاتھ میں لو اور حق کے ساتھ حکمرانی کرو خدا ہماری اور تمہاری مغفرت کرے،

حضرت عثمانؓ تک عتبہ بن دعل کا یہ شعر پہنچا،

تصدق علینا یا بن عفان واحتسب

وامر علینا الاشعری لیالیا

اے عفان کے بیٹے چند راتوں ہی کے لئے ہم پر ابوموسیٰ اشعریؓ کو امیر بنا دے۔

حضرت عثمانؓ نے فرمایا اگر میں باقی رہا تو چند راتیں نہیں مہینوں تک کے لئے [2]

[1] انساب الاشراف بلاذری صفحہ ۴۶ مطبوعہ القدس، [2] انساب الاشراف بلاذری صفحہ ۴۷ مطبوعہ القدس

# عبداللہ بن سبا

ایک قصہ اور ہے جسے پچھلے راویوں نے بڑی اہمیت دی ہے اور بہت سے نئے اور پرانے لوگ اس کو حضرت عثمانؓ کی مخالفت کا سبب خیال کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ مسلمانوں کی اب تک نہ مٹنے والی فرقہ بندی کا باعث یہی ہے، یہ قصہ عبداللہ ابن سبا کا ہے جسے ابن السوداء بھی کہتے ہیں راویوں کا بیان ہے کہ عبداللہ ابن سبا صنعاء کا رہنے والا ایک یہودی تھا، اس کی ماں حبشی تھی وہ حضرت عثمانؓ کے زمانے میں مسلمان ہوا، اس کے بعد شہروں کا گشت کرنے لگا، جہاں جاتا خلیفہ کی مخالفت کرتا لوگوں بھڑکاتا اور ان میں ایسی نئی باتیں پھیلاتا جن سے مذہب اور سیاست دونوں کے بارے میں عوام کے خیالات خراب ہوں کہتے ہیں کہ وہ بصرہ آیا، اور ابھی قیام بھی نہیں کر سکا تھا کہ لوگوں نے عبداللہ بن عامر کو اس کی اطلاع کردی جس نے اس کو بصرہ سے نکالدیا، پھر وہ شام چلا گیا اور وہاں ابوذرؓ سے ملا، امیر معاویہؓ کو برا بھلا کہا کہ وہ مسلمانوں کے مال کو اللہ کا مال بتاتے ہیں، ابوذرؓ پر اس کی باتوں کا بڑا اثر ہوا اور انھوں نے امیر معاویہؓ سے اس کے متعلق گفتگو کی، اس کے بعد عبداللہ ابن سبا نے عبادہ بن صامتؓ سے ملاقات کی اور چاہا کہ ابوذرؓ کی طرح ان سے بھی کچھ کہے لیکن عبادہؓ اس کو پکڑ کر امیر معاویہ کے پاس لے گئے اور فرمایا کہ اس سے ملک کے لئے خطرہ ہے تب امیر معاویہؓ نے اس کو شام سے نکال دیا، اس کے بعد وہ مصر چلا گیا، جہاں اس کو اپنے مکروفریب اور اپنی نئی باتوں کے لئے زرخیز زمین ملی چنانچہ لوگوں سے کہنا شروع کیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے زیادہ حق دار تو رسول اللہ علیہ وسلم ہیں، کہ پھر لوٹ کر آئیں قرآن مجید میں ہے اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ - اسی طرح اس نے کہا کہ ہر نبی کا ایک وصی ہوتا ہے آنحضرتؐ کے وصی علیؓ ہیں، اور حضرت علیؓ خاتم الاوصیاء ہیں جس طرح آنحضرتؐ خاتم الانبیاء ہیں،

حضرت عثمانؓ کے زمانے میں اسلامی شہروں میں جو فتنے اور فسادات رونما ہوئے

بہت سے لوگ اس کو اسی عبداللہ ابن سبا کی طرف منسوب کرتے ہیں، کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ وہ اپنا مکر بہت مضبوط کر چکا تھا، چنانچہ شہروں میں خفیہ انجمنیں بنائی تھیں جن میں پوشیدہ طور پر شر و فساد کی دعوت دی جاتی تھی، پھر جب تدبیریں مکمل ہو گئیں تو خلیفہ پر ٹوٹ پڑے، اور بغاوت، محاصرہ اور شہادت کے واقعات ہوئے۔

میرا خیال ہے کہ ابن سبا کی بات کو اتنا بڑھانے چڑھانے والے اپنی ذات پر اور تاریخ پر بڑی زیادتی کرنے والے ہیں، سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ وہ اہم مصادر جن میں حضرت عثمانؓ کی مخالفت کی تفصیل ہے، ابن سبا کے ذکر سے خالی ہیں، چنانچہ ابن سعد حضرت عثمانؓ کی خلافت اور لوگوں کی ان سے مخالفت کے حالات بیان کرتے ہیں ابن سبا کا کوئی تذکرہ تک نہیں کرتے اسی طرح انساب الاشراف میں بلاذری اس کا کوئی ذکر نہیں کرتے اور میرا خیال ہے کہ انساب الاشراف سب سے زیادہ اہم ماخذ ہے، جس میں حضرت عثمانؓ کے واقعات پوری تفصیل کے ساتھ لکھے گئے ہیں، ہاں طبری نے سیف ابن عمر کی روایت سے ابن سبا کا ذکر کیا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بعد کے آنے والے مورخین نے طبری ہی سے لیا ہے۔

میں نہیں کہہ سکتا کہ حضرت عثمانؓ کے زمانے میں ابن سبا کی کچھ بات تھی بھی یا نہیں، لیکن اس کا مجھے یقین ہے کہ اگر اس کی کوئی بات تھی تو وہ ناقابل ذکر، مسلمان حضرت عثمانؓ کے دور میں اتنے گئے گذرے نہ تھے کہ ان کے افکار اور اقتدار سے ایک اجنبی اہل کتاب شوخی کرتا، جو ابھی عثمانی عہد میں مسلمان ہوتا ہے اور مسلمان ہوتے ہی تمام اسلامی بلاد میں فتنہ و فساد پھیلانے کی ذمہ داری بھی اپنے ذمے لے لیتا ہے، اگر عبداللہ ابن عامر یا امیر معاویہؓ اس اجنبی کو جو یہودی تھا پکڑتے اور بازپرس کرتے تو اس کے سوا مفر نہ تھا کہ وہ مسلمانوں کو دھوکا دینے والا ایک مکار ثابت ہوتا پھر تو وہ حضرت عثمانؓ کو مطلع کرتے اور یہ اپنی سزا کو پہنچ جاتا، اور اگر کہیں عبداللہ ابن ابی سرح اس کو پا لیتے تو کسی حالت میں بھی معاف نہیں کرتے اور وہ سزا دیتے جو حضرت عثمانؓ کے خوف سے دونوں محمدوں کو نہیں دے سکے تھے۔

اور جو شخص ابن ابوبکرؓ کو، ابن ابو حذیفہؓ کو اور بعض روایات کے مطابق عمار بن یاسرؓ کو سزا دینے کی حضرت عثمانؓ سے اجازت چاہتا ہو، وہ ایک کتابی کو کس طرح معاف کر سکتا تھا

جس نے اسلام کو مسلمانوں میں نفاق اور تفرقے کا ذریعہ بنالیا تھا، اور مسلمانوں کو ان کے خلیفہ بلکہ پورے دین کی طرف سے مشکوک کرتا تھا اور پھر گورنروں کے لئے یہ بالکل آسان تھا کہ وہ اس اجنبی پر نظر رکھتے اور گرفتار کر کے سزا دیتے، خصوصاً ایسی حالت میں کہ وہ اپنے مخالفین اور مقابلہ کرنے والوں کا پتہ چلاتے، ان کو شہر بدر کرتے، امیر معاویہؓ یا عبدالرحمٰن بن خالد بن ولیدؓ تک پہنچانے میں کافی مہارت رکھتے تھے،

اس عبداللہ ابن سبا کے متعلق جو بات سب سے عجیب کہی جاتی ہے وہ یہ کہ اس نے ابوذرؓ کو امیر معاویہؓ کے اس خیال پر کہ مال سب اللہ کا ہے تنقید بتائی، اور بتایا کہ صحیح یہ ہے کہ وہ مسلمانوں کا مال ہے، اب تو یہ کوئی دور کی بات نہیں ہے کہ یہ بھی کہہ دیا جائے کہ ابن سبا ہی نے ابوذرؓ کو امرا اور دولت مندوں پہ تنقید کرنا سکھایا، میرے خیال میں اس سے بڑھ کر کوئی زیادتی نہیں ہو سکتی، ابوذر قطعاً بے نیاز تھے کہ ایک نومسلم اجنبی ان کو بتائے کہ محتاجوں کا مالداروں پر کچھ حق ہے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ چاندی سونا جمع کرنے والوں اور اس کی راہ میں خرچ نہ کرنے والوں کو عذاب الیم کی بشارت دیتا ہے، اور یہ کہ جو مال دشمن پر غلبہ پانے کے وقت مسلمان پاتے ہیں، یا وہ مال جو زکوٰۃ یا خراج کے طور پر بیت المال میں ادا کرتے ہیں یا وہ مال جو ذمی سے جزیہ یا خراج میں وصول ہوتا ہے یہ سب مال مسلمانوں کا ہے جو اُن کو فوراً مل جانا چاہئے، یا ملنے کا حکم ہو جانا چاہیے، ابوذرؓ کو اسلامی حقائق کی ان ابتدائی باتوں کو سیکھنے کے لئے اس اجنبی کی ضرورت بالکل نہیں وہ تو انصارؓ میں سب سے پہلے اسلام لانے والوں میں ہیں، اور بہت سے مہاجرین سے بھی پہلے وہ مسلمان ہوئے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں رہے اور عرصہ تک رہے، قرآن مجید حفظ کیا اور خوب کیا، حدیث کی روایت کی اور اتقان کے ساتھ کی حقوق اور مالیات کے سلسلے میں آنحضرتؐ اور شیخینؓ کی روش اور طریقے کا اچھی طرح مشاہدہ کیا، دوسرے صحابہ کی طرح حلال حرام سمجھا،

پس جو لوگ خیال کرتے ہیں کہ ابن سبا نے اپنی ملاقات میں ابوذرؓ کو بعض باتیں سکھائیں وہ اپنے اوپر اور حضرت ابوذرؓ پر ظلم کرتے ہیں اور ابن سبا کا درجہ اتنا اونچا کرتے ہیں جہاں تک پہنچنے کی خود ابن سبا کو بھی ہمت نہ تھی،

راویوں کا بیان ہے کہ شام سے مدینہ واپس آنے کے بعد ایک دن حضرت ابوذرؓ نے حضرت عثمانؓ سے کہا کہ زکوٰۃ ادا کر دینا ہی کافی نہیں، سائل کی ضرورت پوری کرنا، بھوکے کو کھانا کھلانا اور اللہ کی راہ میں خرچ کرنا بھی ضروری ہے؛ اس موقع پر کعب احبارؓ حاضر تھے، انھوں نے سن کر کہا، جس نے زکوٰۃ ادا کر دی بس اس کے لئے کافی ہو گیا، حضرت ابوذرؓ غصہ ہوئے اور کعب سے کہا، یہودی کے بچے! یہ کہنے والا تو کون؟ کیا تو ہم کو ہمارا دین سکھاتا ہے؟ اور پھر اپنی لکڑی سے اُن کو مارا بھی، اس کا مطلب یہ ہے کہ ابوذرؓ کعب احبارؓ سے بھی دین سیکھنے کے روادار نہیں اور مسلمانوں کے معاملے میں کعبؓ کو اپنی رائے ظاہر کرنے کا حق دار بھی خیال نہیں کرتے، حالانکہ کعبؓ ابن سبا سے بہت پرانے مسلمان ہیں وہ دن رات مدینہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ کیساتھ رہتے تھے حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ کے ساتھ اُٹھتے بیٹھتے تھے پھر بھی ابوذرؓ عبداللہ بن سبا جیسے آدمی سے اسلام کا ایک اصول قرآن کا ایک حکم سیکھنے میں ذرا بھی جھجک کا اظہار نہیں کرتے ہیؔ کہ یہ صحابیؓ حیرت انگیز ہیں کہ کعبؓ سے دین کے متعلق گفتگو کرنا بھی پسند نہیں کرتے، اور عبداللہ ابن سبا جیسے آدمی سے دین سیکھتے ہیں،

ابن سبا کے متعلق روایات میں جو کچھ ہے اس کے صحیح مان لینے پر، غالب گمان یہ ہے کہ اس نے جو کچھ کیا اور کہا، وہ فتنہ اور اختلافات بڑھ جانے کے بعد، اس نے فتنہ جگایا نہیں فتنوں سے فائدہ اٹھایا، اسی طرح غالب گمان یہ ہے کہ اموی اور عباسی دور میں شیعوں کے مخالفین نے عبداللہ ابن سبا کے معاملے میں بڑے مبالغے سے کام لیا، تاکہ ایک طرف بعض ان واقعات کو مشکوک کر دیا جائے جو حضرت عثمانؓ اور ان کے حاکموں کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں، اور دوسری طرف حضرت علیؓ اور شیعوں کی برائی کی جائے اور ان کے بعض خیالات کی بنیاد ایک ایسے نومسلم یہودی کو قرار دیا جائے جو مسلمانوں کو فریب دینے کے لئے مسلمان بنا تھا اور اس سے تو آپ واقف ہی ہیں کہ شیعوں اور ان کے مخالفین نے باہم ایک دوسرے کے ساتھ بدکلامیوں کی اور برائیوں کی حد کر دی ہے،

ان وجوہ کی بنا پر ہم کو سخت احتیاط اور پرہیز کی ضرورت ہے، صدر اسلام کے مسلمانوں کا درجہ ہماری نگاہوں میں اس سے اونچا ہونا چاہیے، کہ صنعاء سے آنے والے ایک آدمی جس کا باپ یہودی اور ماں حبشی تھی، جو خود بھی یہودی تھا پھر خوف یا اخلاص کی بنا پر نہیں

بلکہ دھوکہ دینے اور مکر پھیلانے کی غرض سے اسلام لایا، اس کی یہ مجال ہو کہ وہ ان کے دین، ان کی سیاست، ان کی عقل اور ان کی حکومت کے ساتھ مذاق کرے اور اس کو کامیابی کا موقع بھی ملے، چنانچہ اس نے مسلمانوں کو اتنا بھڑکایا کہ انھوں نے اپنے خلیفہ کا خون کر دیا، اور پھر ان کو فرقوں اور جماعتوں میں منتشر کر دیا،

اس قسم کی باتیں نہ معقول ہیں نہ تنقید کے معیار پر پوری اتر سکتی ہیں، اور نہ ایسی باتوں پر تاریخ کی بنیاد ہونی چاہیئے۔ بالکل کھلی ہوئی بات جس میں شک کی گنجائش نہیں یہ ہے کہ اس وقت کی اسلامی زندگی کا ماحول قدرتی طور پر چاہتا تھا کہ رایوں میں اختلاف اور خواہشوں میں فرق ہو باہم مختلف اور متضاد سیاسی مسلک قائم ہوں ایک طرف وہ لوگ جو قرآن کی آیات، نبیؐ کی سنت اور شیخینؓ کی سیرت کا دامن مضبوطی سے تھامے ہوئے تھے، دیکھ رہے تھے کہ ایسے نئے نئے معاملات پیش آرہے ہیں، جن سے ان کی واقفیت نہیں وہ چاہتے تھے کہ ان معاملات کا مقابلہ حضرت عمرؓ کی طرح دوراندیشی، شدت اور استقلال اور رعایا کو سنبھال کر کریں، دوسری طرف قریشی اور غیر قریشی عرب نوجوان ان پیش آنے والے معاملات کا اپنی نئی زندگیوں سے استقبال کر رہے تھے، جس میں حرص تھی، اور حوصلہ بھی، غرض تھی اور بڑی بڑی امیدیں بھی اور ایسا ارادہ بھی جو کہیں رکنا جانتا نہ تھا، اور ان تمام باتوں کے ساتھ عہدوں اور منصب سے متعلق سب چیزوں میں مقابلہ کی نہایت تیز اسپرٹ تھی، پھر یہ نئے معاملات بجائے خود ایسے تھے جو بوڑھوں اور نوجوانوں کو اسی منزل پر لے جائیں جہاں وہ پہنچے، زمین کے بڑے بڑے خطے فتح ہو رہے تھے، ان خطوں سے بے شمار دولت پہنچ رہی تھی، ایسی حالت میں حیرت اور تعجب کی بات نہیں اگر وہ ان مفتوحہ علاقوں کی حکمرانی اور انتظام چلانے میں اور دولت سے نفع اٹھانے میں باہم مقابلہ کریں اور ابھی بہت سے ممالک فتح بھی نہیں ہوتے تھے اور حالت یہ تھی کہ ہر چیز ان کو فتح کی دعوت دے رہی تھی، تو کیوں نہ ان میں یہ جذبہ پیدا ہو کہ وہ ان ممالک کے فتح کرنے میں سبقت کریں، اور کیوں نہ فاتحوں کی طرح، اگر دنیا کے طالب ہیں تو مال غنیمت، اور درجات کی بلندی میں، اور اگر عقبیٰ کے خواہاں ہیں تو اجر و ثواب کے حاصل کرنے میں ایک دوسرے کا مقابلہ کی کوشش کریں، اور پھر اتنی طویل و عریض

حکومت کے چلانے میں اور اتنی زبردست دولت و ثروت کے استعمال میں کیوں نہ آپس میں رایوں کا اختلاف ہو، ہرگز ہرگز حیرت کا مقام نہیں اگر قریش کے حریص اور حوصلہ مند جوان ان دروازوں کی طرف پل پڑیں جو ان کے سامنے کھولا گیا تاکہ وہ عزت، حکومت اور دولت تک پہنچ سکیں۔ اور نہ اس پر تعجب کرنا چاہیئے کہ ان قریشی نوجوانوں کے مقابلے کے لئے انصار اور دوسرے عرب قبیلے کے نوجوان ہمت کریں اور یہ دیکھ کر کہ خلیفہ ان کی راہ میں حائل ہے اور تمام بڑے اور اہم عہدوں پر صرف قریش اور بنی امیہ کے متعلقین کا تقرر کرتا ہے ان کے دل غیظ و غضب اور کینے سے بھر جائیں،

اس میں شک کی مطلق گنجائش نہیں کہ حضرت عثمانؓ نے سعدؓ کو معزول کر کے ولید اور پھر سعید کو کوفہ کا گورنر بنایا، ابو موسیٰ کو معزول کر کے بصرے کا حاکم عبداللہ ابن عامر کو بنایا امیر معاویہؓ کو سارے ملک شام کی حکمرانی دے کر ممکنہ حد تک ان کی حکومت وسیع کر دی حالانکہ شام متعدد صوبوں کا مجموعہ تھا اور وہاں کے حکمرانوں میں قریش اور دوسرے عرب شریک رہا کرتے تھے، مصر سے عمرو بن العاصؓ کو معزول کر کے عبداللہ بن ابی سرح کو مقرر کیا اور یہ سب حکمران حضرت عثمانؓ کے رشتہ دار ہیں، کوئی رضاعی بھائی ہے کوئی ماں کی طرف سے اُن کا بھائی ہے، کوئی ماموں ہے کوئی اُمیہ بن عبد شمس سے قریبی نسبت رکھنے کی وجہ سے آپ کا عزیز ہے۔

یہ وہ حقیقتیں ہیں جن کا انکار نہیں کیا جا سکتا، اور ہم نہیں جانتے کہ ان تقررات اور معزولیوں کے لئے حضرت عثمانؓ کو ابن سبا نے آمادہ کیا تھا، اور پھر تمام زمانے میں لوگوں نے یہ بات معیوب سمجھی ہے کہ بادشاہ اور امرا حکومت کے معاملات میں اپنے رشتہ داروں کو ترجیح دیں، تو یہ لوگ جو حضرت عثمانؓ کی رعایا تھے وہ کوئی نئے قسم کے انسان نہ تھے۔ وہ بھی لوگوں کی طرح جو چیز بری تھی، اس کو معیوب سمجھنے لگے،

# مخالفت کی ابتدا کب اور کہاں سے ہوئی

بلاشبہ حضرت عثمانؓ کے زمانے میں مخالفت کی جو فضا تھی حضرت عمرؓ کا زمانہ اس سے بڑی حد تک پاک تھا، دور دراز شہروں کی کیفیت ہم اس سے قبل بتا چکے ہیں، لیکن خود مدینہ میں حضرت عثمانؓ کے قریب مخالفت کے جذبات پیدا ہو چکے تھے، اب تک ہم نے اس کا نقشہ پیش نہیں کیا، آنے والی فصل میں ہم اس سے بحث کریں گے اب تک ہم ناظرین کے ساتھ اہم اہم شہروں میں چکر لگا رہے تھے، جس سے وہاں کے باشندوں کا وہاں کے ہونے والے واقعات کا ہم کو پتہ چلا، لیکن اب جو سوال قابل بحث ہے اور جس کا جواب دینے کی ہم کوشش کریں گے وہ یہ کہ حضرت عثمانؓ کے طرز عمل کی مخالفت کہاں سے شروع ہوئی؟ مدینہ منورہ سے، جو دارالخلافہ تھا؟ یا دوسرے شہروں سے، دوسرے لفظوں میں یوں کہئے کہ مخالفت کی ابتدا نبیؐ کے صحابہؓ مہاجر اور انصار سے ہو کر شہر وں تک اور شہروں میں مقیم فوجوں تک پہنچی یا پہلے فوج میں ہوئی اور پھر صحابہؓ تک مدینہ میں پہونچی؟

کھلی بات ہے کہ اس سوال کا جواب بڑا نازک اور اہم ہے، مدینے میں مخالفت کی ابتدا کا مطلب یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ کی بعض باتوں کو سب سے پہلے نبیؐ کے صحابہؓ نے ناپسند کیا پھر لوگوں نے اس کی اتباع کی، اتباع میں بعض لوگ اعتدال کی راہ پر رہے، کچھ لوگ حد سے آگے بڑھ گئے، اور شہروں میں مخالفت کی ابتدا کا مطلب یہ ہے کہ فوجیوں نے قدم اٹھایا اور مخالفت میں اس طرح سرپٹ دوڑے کہ نتائج سے بے پروا ہو گئے، اور صحابہؓ کو بھی اپنی لپیٹ میں لے لیا، بعض صحابی اس پر ناراض رہے اور بعض رضامند، آگے چل کر آپ دیکھیں گے کہ اس سوال کا جواب دینے میں ہم درمیانی راہ اختیار کریں گے ہمارا خیال ہے کہ مخالفت صرف مدینہ میں نہیں بلکہ مدینہ میں اور دوسرے صوبوں میں پیدا ہوئی اور غالباً مدینے میں اور پھر صوبوں کے اطراف میں جہاں سرحدوں پر مسلمان دشمنوں کا

مقابلہ کر رہے تھے، اگر ہماری یہ رائے صحیح ہے اور ہم اس کو صحیح سمجھتے ہیں تو مخالفت خواہ مدینہ سے شروع ہوئی ہو خواہ شہروں سے اس بات کی دلیل ہے کہ وہ ایک فطری، اور یقینی پیش آنے والی بات تھی، وہ اجتماعی اور سیاسی زندگی کا تقاضا تھی، وہ تمدن کی فطرت جس سے مسلمان دوچار ہونے پر بہر حال مجبور تھے، اور جو دین کے حقائق میں ہم آہنگی پیدا کرنے والے حالات کا نتیجہ تھی، اور حضرت عثمان کے لئے یہ ممکن نہ تھا کہ وہ زندگی کے طبعی تقاضوں اور حالات کا مقابلہ کریں، اور ان پر غالب آجاتیں، اس قدر عظیم الشان اقتدار جیسا کہ مسلمانوں کو ملا اگر کہیں بھی ہو تو یہ کیسے ممکن ہے کہ وہاں حکومت اور اس کی حزب مخالف نہ ہو، پھر حکومت اور حزب مخالف میں آویزش اور مقابلہ نہ ہو، اور بالآخر وہ تصادم اور معرکہ نہ ہو، جس نے مسلمانوں کو اس راستے پر پہنچایا جس پر ان کے پہلے کی اور بعد کی قومیں پہنچ چکی ہیں، اس لئے کہ سیاسی اور اجتماعی نظاموں کی ترقی نیز عقل کی ترقی اپنی آخری منزل تک نہیں پہنچی تھی، جو لوگ آج بھی سیاسی اور اجتماعی نظاموں میں معرکے دیکھ رہے ہیں انھیں حضرت عثمانؓ کے عہد کے نظاموں کی آویزش سے انکار نہیں کرنا چاہیئے، جو ساتویں صدی عیسوی اور پہلی صدی ہجری کا واقعہ ہے،

اب ہمیں صدیوں کی اس طویل سیاحت کے بعد مدینہ منورہ چلنا چاہیئے اور کچھ وقت حضرت عثمان اور ان کے ساتھیوں کے ساتھ گذارنا چاہیئے، تاکہ معلوم ہو کہ ان کے ساتھ حضرت عثمانؓ کا طرز عمل کیسا تھا، اور حضرت عثمان کے بارے میں ان کی رائے کیا تھی؟

# عبدالرحمٰن بن عوفؓ

سب سے پہلے ہم کو یہ دیکھنا ہے کہ حضرت عثمانؓ کا تعلق ان پانچ افراد سے کیسا ہے جنھوں نے آپ کو خلافت کے لئے چنا، اور سب سے پہلے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی یہ وہ لوگ ہیں جو حضرت عمرؓ کے عہد میں مجلس شوریٰ میں آپ کے شریک تھے یہ سب کے سب اسلام کے سابقین ہیں ہیں، خدا کی راہ میں سب نے سخت مصیبتیں اٹھائیں اور شدید آزمائشوں میں مبتلا کئے گئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زندگی بھر ان سے راضی رہے، اور وفات پائی تو اُن سے خوش رہ کر سب کے سب ان دس آدمیوں میں تھے جن کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت کی بشارت دی پھر قریش میں اپنی حیثیت، آنحضرت سے قرابت، عوام کی نگاہوں میں قدر و منزلت، دنیا وی کامیابی اور دنیا کے متعلق نقطہ نظر کے اعتبار سے ان کے درجات مختلف تھے، حضرت عمرؓ کی رائے میں نیز عوام کی اور خود ان لوگوں کی رائے میں پہلا نمبر عبدالرحمٰن بن عوفؓ کا ہے جو آنحضرتؐ سے آپ کی والدہ آمنہ بنت وہب کی طرف سے بہت قریب تھے، آمنہ کی طرح ان کا بھی تعلق قبیلہ بنی زہرہ سے تھا، جاہلیت میں ان کا نام عمرو تھا یا عبد الکعبہ، آنحضرتؐ نے عبدالرحمٰن نام رکھا، عہد جاہلیت میں یہ ایک کامیاب تاجر تھے، اسلام لانے کے بعد بھی بڑی کامیابی کے ساتھ تجارت کرتے رہے، آپ کاروبار میں بڑے منتظم، دولت پیدا کرنے میں بڑے ماہر تھے دولت سے نفع اٹھانا اور اچھے کاموں پر خرچ کرنا خوب جانتے تھے، جب ہجرت کرکے مدینہ گئے تو سعد بن ربیع انصاریؓ کے مہمان ہوئے۔ سعد نے ان سے کہا میں مدینہ کا سب سے بڑا مالدار ہوں میری دولت کا ایک حصہ لے لو، میری دو بیویاں ہیں انھیں دیکھ لو جو پسند ہو اس کو تمہارے لئے طلاق دیدوں، عبدالرحمٰنؓ نے کہا خدا تم کو برکت دے مجھے تو کل جب صبح ہو تو اپنے یہاں کا بازار بتا دینا، چنانچہ جب صبح ہوئی، تو سویرے ہی بازار چلے گئے، لین دین کیا، نفع کمایا، اور شام کو گھی اور پنیر لے کر گھر واپس ہوئے

اس کے بعد کچھ عرصے تک مدینے میں قیام کیا، ایک دن زعفرانی لباس پہنے ہوئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضری دی آپ نے پوچھا یہ کیا؟ جواب دیا میں نے شادی کر لی ہے، حضرت نے سوال کیا مہر کیا دیا؟ کہنے لگے کھجور کی گٹھلی کے برابر سونا، آپ نے فرمایا ولیمہ کرو چاہے ایک ہی بکری کا، عبدالرحمٰنؓ اس زمانے میں کہا کرتے تھے کہ میں مٹی کو بھی ہاتھ لگاتا تھا تو جیسے چاندی یا سونا بن جاتی تھی، اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ دولت پیدا کرنے اور اس کی تلاش میں بڑے کامیاب تھے، تھوڑے ہی دنوں کے قیام میں وہ مدینہ کے دولتمندوں میں شمار ہونے لگے، اس سے پہلے تم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث پڑھ چکے ہو، آپ فرماتے ہیں عبدالرحمٰنؓ! تم دولتمند ہو، لیکن جنت میں رینگتے ہوئے جاؤ گے اللہ کو قرض دو کہ تمہارے پاؤں کھول دے، اسی طرح اس سے پہلے تم نے حضرت عائشہ صدیقہؓ کی وہ حدیث بھی پڑھ لی ہے جس میں مدینہ میں عبدالرحمٰنؓ کے اونٹوں کے آنے اور تمام مال تجارت کے صدقہ کر دینے کا ذکر ہے اور یہ بھی ہم بتا چکے ہیں کہ عبدالرحمٰنؓ نے میراث میں بہت بڑی دولت چھوڑی تھی، ایک ہزار اونٹ، تین ہزار بکریاں، ایک سو گھوڑے، بیس اونٹوں سے آبپاشی کرنے والا کھیت، اور یہ کہ ان کی چار بیویاں تھیں، میراث میں ہر ایک کے حصہ کا اندازہ اسی ہزار سے لیکر ایک لاکھ تک گیا ہے، ان تمام باتوں سے اگر کچھ ذہن میں آتا ہے تو وہ یہ کہ ان کی دولت اتنی زبردست اور ایسی روز افزوں تھی کہ مسلسل خیرات، ازواج مطہراتؓ کی متواتر خبر گیری، بنی زہرہ کے رشتہ داروں کی اعانت اور عام مسلمانوں کی امداد بھی اس کو کم نہیں کر سکتی تھی۔

لیکن اس پر بھی عبدالرحمٰنؓ بیحد دولتمند نہ تھے وہ سرمایا لگانا اس کو نفع بخش بنانا اور اس کی نگرانی کرنا خوب جانتے تھے، ابن سعدؒ نے اپنی اسناد سے حضرت عمرؓ کے حالات میں لکھا ہے کہ ایک مرتبہ حضرت عمرؓ کو کچھ رقم کی ضرورت پڑی تو انہوں نے عبدالرحمٰن سے قرض مانگنے کے لئے اپنا آدمی بھیجا، عبدالرحمٰنؓ نے آدمی سے کہلا بھیجا کہ ان سے کہو بیت المال سے قرض لے لیں، پھر جب حضرت عمرؓ بعد میں ان سے ملے تو اس تلخ مذاق پر ملامت کی اور کہا تم چاہتے ہو کہ میں بیت المال سے قرض لوں پھر اگر موت آجائے اور ادا نہ کر سکوں تو تم لوگ یہ کہو کہ عمرؓ اور اس کی اولاد سے درگذر کرو،

عبدالرحمٰنؓ کو اپنے آرام کا بھی بہت خیال تھا، زندگی کی لذتوں میں اللہ نے مسلمانوں کے لئے جو کچھ مباح کیا تھا وہ اس میں اپنا پورا حصہ لیتے تھے، اور دین کا حق بھی پوری طرح ادا کرتے تھے، لیکن ان تمام

باتوں کے باوجود وہ قبیلہ قریش کے ایک فرد تھے، اور قریش ہی کی طرح زندگی گذارنا چاہتے تھے، وہ اپنے نفس پر زہد کی سختی اور موٹی زندگی لادنا نہیں چاہتے تھے، انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خارش کی شکایت کی بنا پر ریشمی کپڑا پہننے کی اجازت حاصل کی تھی، پھر انہوں نے چاہا کہ ریشمی کپڑا ان کے لئے اور ان کے لڑکوں کے لئے مباح ہو جائے لیکن حضرت عمرؓ نے ان کو روکا اور وہ ریشمی کپڑا چاک کر دیا جو عبدالرحمنؓ نے اپنے لڑکے کو پہنایا تھا، جیسا کہ اس سے پہلے تم پڑھ چکے ہو، علاوہ ازیں عبدالرحمنؓ نے اپنے دوسرے ساتھیوں کی طرح بہت سی شادیاں کیں اور بڑے کثیر العیال تھے، ابن سعد نے تفصیل کی ہے اور بتایا ہے کہ لونڈیاں چھوڑ کر دس سے زیادہ بیویاں ان کی تھیں اور سب سے لڑکے اور لڑکیاں پیدا ہوئیں، انتقال کے وقت باختلاف رواۃ تین یا چار عورتیں تھیں، انہوں نے کسی ایک یا دو تین قبیلے میں شادی نہیں کی بلکہ بہت سے قبیلوں میں اپنا رشتہ کیا، چنانچہ قریش کے، یمن کے اور ربیعہ کے متعدد خاندانوں میں انہوں نے شادیاں کیں اور ایک بڑی تعداد ان کے نسبتی بھائیوں کی پیدا ہو گئی، کچھ قریش میں، کچھ انصار میں، کچھ یمن میں کچھ شام و عراق کے درمیان آباد یمنیوں میں، کچھ مصر کے خاندان بنی تمیم میں، اور کچھ ربیعہ کے خاندان بنی بکر اور بنی تغلب میں،

جن عورتوں سے عبدالرحمن نے شادی کی ابن سعد کی روایت کے مطابق ان کے نسب پر ایک سرسری نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بڑی شان و شوکت اور اثر و اقتدار والے گھرانوں کی تھیں، پس اگر عبدالرحمنؓ حضرت عمرؓ کے بعد خلافت کی ذمہ داری لے لیتے تو بلاشبہ بہت سی نسبتیں اور بہت سے تعلقات اپنے ساتھ وابستہ کر سکتے، اور ان نسبتوں اور تعلقات کو بہت اچھی طرح ہم آہنگ بھی بنا لیتے، جس کی وجہ سے بہت سے ٹوٹے ہوئے جڑ جاتے، پھر وہ عوام کی دولت کا انتظام بھی اپنی دولت کی طرح کرتے، اس کو برمحل صرف کرتے، ٹھکانے سے لگاتے، نفع بخش بناتے، اور انصاف کے ساتھ خرچ کرتے، حضرت عمرؓ نے ان کو مجلس شوریٰ میں رکھا اور یہ کہہ کر ان کو تمام صحابہؓ میں ممتاز کر دیا کہ اگر تین ایک طرف ہوں اور تین دوسری طرف تو جدھر عبدالرحمنؓ ہوں اس کو پسند کرو، اور کہنا چاہیئے کہ دوٹوں کی برابری کی صورت میں حق ترجیح دیکر حضرت عمرؓ نے ان کو مجلس شوریٰ کا قریب قریب صدر بنا دیا تھا، صحابہؓ میں بعض کا خیال تھا کہ ان کو خلافت کا امیدوار بنایا جائے، ان کی نظر میں ان کو خلیفہ بنا دینا بہت سی خرابیوں سے بچ جانا تھا، حضرت علیؓ اور حضرت عثمانؓ کے خلیفہ

خلیفہ بن جانے سے جس تفریق اور خلفشار کا خدشہ تھا اس کا بھی سدباب ہو جاتا، اندازہ لگتا ہے کہ مجلس شوریٰ میں بھی کسی کو ان کے خلیفہ ہونے میں کلام نہ تھا، اگر حضرت علیؓ کو مختار بنایا جاتا تو بنی امیہ سے حضرت عثمانؓ کے تعلق کے پیش نظر عبدالرحمٰن ہی کو منظور فرماتے، اور اگر حضرت عثمانؓ مختار بنائے جاتے تو حضرت علیؓ کے بنو ہاشم سے تعلق کے بنا پر وہ بھی انہیں کو حضرت علیؓ پر ترجیح دیتے۔

عبدالرحمٰنؓ اور حضرت عثمانؓ میں دامادی کا رشتہ تھا، عبدالرحمٰنؓ نے عقبہ بن ابی معیط کی لڑکی ام کلثوم سے نکاح کیا تھا، جو ولید بن عقبہ کی بہن ہیں، پھر عبدالرحمٰنؓ اور عبشمیوں میں بھی دامادی کا رشتہ تھا، اس لئے کہ انہوں نے عتبہ بن ربیعہ بن عبد شمس کے ہاں بھی نسبت کی تھی اور امیر معاویہؓ کے ماموں کی بیوی سے نکاح کیا تھا، اسی طرح شیبہ بن ربیعہ بن عبد شمس کے ہاں بھی نسبت کی تھی، اور انصار سے بھی رشتہ جوڑا تھا، آپؓ کی ماں کا تعلق بنی امیہ سے تھا، اور خود بنی زہرہ سے تعلق رکھتے تھے، اس طرح وہ قریش اور انصار کے خاندانی اثرات اور خیالات کو ان تمام عربی قبائل کے خاندانی اثرات اور خیالات سے جوڑ سکتے تھے، جن سے ان کی رشتہ داری تھی، لیکن ان تمام امکانات کے باوجود انہوں نے خلافت کی امیدواری نہیں کی اور امیدوار بنانے والوں کی ایک نہ سنی، بلکہ فوراً میدان سے ہٹ گئے، اور دو امیدواروں میں حکم بننا منظور کر لیا، دونوں امیدواروں نے آپ کے فیصلے پر رضامندی کا اظہار کر دیا، حضرت علیؓ نے آپ سے اقرار لیا کہ وہ فیصلہ کرنے میں صرف حق ملحوظ رکھیں گے اور کسی قرابت اور رشتہ داری کا خیال نہیں کریں گے، آپ نے بڑی خوشی سے اس کا اقرار کیا اور بات انجام تک پہنچی، جس کا بیان ہم کر چکے ہیں، عبدالرحمٰن کہا کرتے تھے کہ خلافت کی ذمہ داری لینے سے زیادہ محبوب مجھے یہ بات ہے کہ کوئی میری گردن پر اس طرح خنجر رکھ دے کہ گلے سے پار ہو جائے،

پس انہوں نے اپنی ذات کو حکومت اور اس سے لپٹے ہوئے شکوک و شبہات سے اونچا رکھا، اپنے نفس کو ذمہ داریوں سے بچایا اور یہ گوارہ کیا کہ ایک معمولی آدمی کی طرح اپنی دنیا اور اپنے دین تک اپنے کو محدود کر لیں، پھر جب آپؓ نے حضرت عثمان کو امیدوار بنایا اور شوریٰ کے ممبروں سے ان کی بیعت لی اور لوگوں کو ان کی بیعت کے لئے آمادہ کیا تو طبعی امر تھا کہ آپؓ حضرت عثمانؓ کی بہت قریب سے نگرانی فرماتے،

شروع شروع میں عبدالرحمٰنؓ حضرت عثمانؓ کے مخالف نہ تھے، بلکہ ان کے مؤید اور نگران تھے

پھر جب لوگوں میں یہ میگوئیاں ہونے لگیں تو متوجہ ہوئے اور نگرانی میں شدت کر دی، پھر وہ بھی دن آئے، جب لوگوں نے دیکھا کہ عبدالرحمٰنؓ دینی اور سیاسی دونوں معاملات میں حضرت عثمانؓ کے مخالف ہو گئے، پھر نوبت مخالفت کی حد سے آگے بڑھی اور انہوں نے حضرت عثمانؓ کا بائیکاٹ کر دیا، نہ ان سے ملتے تھے نہ گفتگو کرتے تھے، بعض راویوں نے غلو سے کام لیتے ہوئے یہ خیال بھی ظاہر کیا ہے کہ عبدالرحمٰنؓ حضرت عثمانؓ کو خلیفہ بنا دینے پر نادم تھے اور ایک دن حضرت علیؓ سے انہوں نے کہا اگر رائے ہو تو تم اپنی تلوار لو اور میں اپنی، پھر چل کر نپٹ لیں، کہا جاتا ہے کہ مرنے سے پہلے عبدالرحمٰنؓ نے حاضرین سے کہا اس سے پہلے کہ عثمانؓ تم پر اور اپنی جان پر ظلم کریں تم ان کو مہلت نہ دو، لیکن اس قسم کی تمام باتوں میں تصنع ہے اور تکلف، ہاں اسقدر یقینی ہے کہ عبدالرحمٰنؓ نے دین کی دو باتوں میں حضرت عثمانؓ کی مخالفت کی، ایک تو اس وقت جب حضرت عثمان نے نماز پوری ادا کی حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور شیخینؓ قصر کرتے تھے، دوسری اس وقت جب انہوں نے اپنے رشتہ داروں کو مال میں سے عطیات دیئے۔



# عمار بن یاسرؓ

عمار بن یاسرؓ مکہ کے کمزوروں میں سے تھے، ان کے باپ یمنی ہیں، بنی مخزوم کے حلیف تھے، ان کی والدہ سمیہؓ بنی مخزوم کی لونڈیوں میں ایک کنیز تھیں، عمارؓ اور صہیبؓ ایک ساتھ آنحضرتؐ کی خدمت میں آئے، اس وقت تیس سے زیادہ آدمی مسلمان ہو چکے تھے، دونوں نے اسلام قبول کیا، اس کے بعد عمارؓ کے ماں باپ بھی مسلمان ہو گئے، اب تو قریش ان سبھوں کو ستانے اور اذیت پہنچانے کے لئے بھڑک اٹھے، حضرت عمارؓ کو مکہ کی تپتی ہوئی ریت پر لٹا دیا جاتا، انگاروں سے داغا جاتا طرح طرح کا عذاب دیا جاتا، گلو خلاصی کے لئے اپنے معبودوں کی تعریف اور آنحضرتؐ کی شان میں بے ادبی پر مجبور کیا جاتا، حضرت عمارؓ نے جب صورت حال کا آنحضرتؐ سے تذکرہ کیا تو آپؐ نے فرمایا اگر وہ پھر ایسا کریں تو تم مان لو، حضرت عمارؓ کے متعلق ایک سے زیادہ آیتیں قرآن میں نازل ہوئیں، اللہ کے رسولؐ انکے اور ان کے والدین کے حال سے بہت زیادہ متاثر ہوتے، اور ان پر ترس کھاتے، جب کبھی آپؐ کا گذر ہوتا اور انہیں گرفتار عذاب دیکھتے تو از راہ شفقت ان کے لئے مغفرت چاہتے، اور جنت کی بشارت دیتے ایک دن تو فرمایا اے خدا آل یاسر کو بخش دے، اور تو نے بخش دیا، حضرت عمارؓ نے حبشہ اور پھر مدینہ ہجرت کی، سب سے پہلے انہوں نے مکہ میں نماز کے لئے اپنا گھر مسجد بنایا، مسجد نبوی کی تعمیر میں انہوں نے نمایاں حصہ لیا، سب لوگ ایک ایک اینٹ لاتے تھے یہ دو دو اینٹیں اٹھاتے، دوران عمل میں گنگناتے نحن المسلمون نبتنی المساجد آنحضرتؐ لفظ کا جواب دیتے اور لفظ مساجد دہراتے، اسی طرح خندق کھودنے میں حضرت عمارؓ نے نمایاں حصہ لیا، خود آنحضرت نے ان کا غبار صاف کیا، یہ بدر کے معرکے میں، احد کے معرکے میں اور تمام غزوات میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شریک رہے، یمامہ کے دن تو بڑا خوفناک مقابلہ کیا، اس دن مسلمانوں نے ان کو دیکھا کہ ایک چٹان پر چڑھ کر مسلمانوں کو للکار رہے ہیں کہ کیا تم جنت سے گریز کر رہے ہو، حضرت عمرؓ نے ان کو کوفہ کا گورنر مقرر کیا اور ان کے ساتھ بیت المال پر حضرت عبد اللہ مسعودؓ کا اور سواد پر حذیفہ الیمانؓ کا تقرر کیا تو ان کے لئے،

روزانہ ایک بکری کا راشن مقرر ہوا نصف ان کے لئے اور نصف دونوں ساتھیوں کے لئے۔ حضرت عمرؓ نے ان کو معزول کر دیا تو ان سے دریافت کیا کہ میری معزولی تم کو ناگوار تو نہیں ہوئی، آپؓ نے جواب دیا کہ جب آپؓ یہ کہہ رہے ہیں تو عرض ہے کہ اس وقت بھی میں خوش نہ تھا جب آپؓ نے میرا تقرر کیا تھا، اور آج بھی خوش نہیں جب آپؓ نے معزول کر دیا ہے ۔

حضرت عمارؓ نے بھی دوسرے مسلمانوں کی طرح حضرت عثمانؓ کی بیعت کی تھی، لیکن بعد کے شاخسانوں نے ان کو حضرت عثمان کا شدید مخالف بنا دیا، ایک دن لوگوں میں یہ میگوئیاں ہو رہی تھیں کہ حضرت عثمانؓ نے بیت المال کے جواہرات میں سے کچھ لے لیا ہے اور اپنے گھر کے لئے کسی کا زیور بنا لیا ہے، لوگ اس بات سے ناراض ہوئے اور حضرت عثمان پر اعتراضات کئے۔ حضرت عثمانؓ غصے میں آئے اور خطبہ دیتے ہوئے کہا "ہم اس خراج کے مال میں سے اپنی ضرورت کے مطابق ضرور لیں گے کچھ لوگ ناراض ہوتے ہوں تو ہوں" اس پر حضرت علیؓ نے کہا، "آپ کو اس سے روکا جائے گا" عمار بن یاسرؓ نے کہا۔ "میں خدا کو گواہ بنا کر کہتا ہوں کہ سب سے پہلا ناراض میں ہوں" حضرت عثمانؓ نے کہا، لونڈی کے بچے مجھ پر تیری یہ جرأت پکڑو اس کو، چنانچہ وہ پکڑے گئے، اس کے بعد حضرت عثمانؓ نے ان کو اسقدر مارا کہ بیہوش ہو گئے[1]، اور ام المومنین حضرت ام سلمہؓ کے گھر اٹھا کر لائے گئے جہاں وہ پورے دن بیہوش رہے ۔ اسی میں ظہر، عصر اور مغرب کی نمازیں بھی جاتی رہیں، پھر جب ہوش آیا تو وضو کیا اور نماز پڑھ کر فرمایا، اے خدا تیرا شکر، تیرے بارے میں اذیت پانے کا یہ پہلا ہی موقع نہیں ہے، کہا جاتا ہے کہ ام سلمہؓ اور عائشہؓ نے آنحضرتؐ کے کچھ بال، کپڑا اور جوتا نکالا اور فرمایا یہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا بال، ان کا کپڑا اور جوتا ہے ابھی یہ پرانا نہیں ہوا اور تم ان کی سنت چھوڑ رہے ہو، لوگ چلا اٹھے اور حضرت عثمانؓ آپے سے باہر ہو گئے ان کی سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ کیا کہیں ؟

ایک اور موقع پر حضرت عمارؓ نے صحابہؓ کی ایک جماعت کا ساتھ دیا جس نے حضرت عثمانؓ کے نام ایک خط لکھا تھا، خط میں حضرت عثمانؓ کے خلاف اعتراضات اور ان کے لئے نصیحتیں تھیں، عمارؓ وہ خط لے کر حضرت عثمانؓ کے پاس آئے اور اس کا ابتدائی حصہ حضرت عثمانؓ پر دہرایا، حضرت عثمانؓ نے بُرا بھلا کہا اور جیرا میں پہنے ہوئے پاؤں سے اس کو اس طرح مارا کہ وہ مرض فتق میں مبتلا ہو گئے، اور وہ

[1] انساب الاشراف بلاذری ص۴۸ مطبوعہ قدس

بوڑھے تھے۔

اس سے پہلے ہم ابن مسعودؓ اور ابوذر کے سلسلے میں ان کا پوزیشن واضح کر چکے ہیں اور بتا چکے ہیں کہ حضرت عثمانؓ ان کو شہر بدر کرنے کا ارادہ رکھتے تھے اور پھر باز آگئے، بہر حال حضرت عمارؓ حضرت عثمانؓ کے سخت معترضین اور مخالفین میں تھے، اس سلسلے میں وہ ایک طرف صحابہؓ میں معتدل خیال کے حضرات سے اشتراک رکھتے تھے اور دوسری طرف مدینہ آنیوالے کٹر مخالفوں کا بھی ساتھ دیتے تھے اور اس کیلئے مصیبتیں بھی برداشت کیں۔

یہ ہیں مدینہ میں حزب مخالف کے سربرآوردہ اور ممتاز رہنما اور یہ سب کے سب جلیل القدر صحابیؓ اور ممتاز مہاجر ہیں، انصار کی طرف سے گو اختلاف کی آواز نہیں اٹھتی تھی اس لئے کہ وہ حکومت سے دور رکھے گئے تھے لیکن وہ عوام کے شریک تھے اکا دکا کہیں کہیں سے اختلاف کی آواز بھی اٹھتی تھی جیسا کہ ہم نے عبید اللہ ابن عمرؓ کے بارے میں زیاد بیاضی کے اشعار نقل کئے ہیں، انصار کی اکثریت حضرت عثمانؓ کی ہمنوا نہ تھی، ہاں چند افراد حامی تھے جن میں زید بن ثابتؓ کعب بن مالکؓ حسان بن ثابت پیش پیش تھے، انصاری بزرگ بعض اوقات حضرت عثمانؓ اور ان کے مخالفین کے درمیان واسطہ بن جاتے تھے مثلاً محمد بن مسلمہؓ کا مصریوں اور حضرت عثمانؓ کے درمیان پڑ جانا جس کا تذکرہ آئندہ آئے گا۔

انہیں دنوں مدینہ میں ایک خفیہ تحریک بھی عوام میں تھی، جو زبانوں پر تو تھی لیکن اس کے چلانے والوں کا پتہ نہیں مثلاً جب حضرت عثمانؓ مسجد نبوی کی توسیع کر رہے تھے تو لوگ کہتے تھے کہ نبی کی مسجد بڑھا رہے ہیں لیکن ان کی سنت ترک کر رکھی ہے اور مثلاً جب مدینہ میں کبوتروں کی کثرت ہوئی اور نوجوانوں نے تیر اندازی شروع کی حضرت عثمانؓ نے کبوتروں کو ذبح کرنے کا مشورہ دیا اور ایک شخص کو مقرر کیا کہ لوگوں کو تیر اندازی سے روکے تو لوگوں نے کہا کبوتروں کو تو ذبح کیا جاتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نکالے ہوؤں کو بلایا جا رہا ہے مطلب یہ تھا کہ حضرت عثمانؓ حکم بن العاص اور ان کے لڑکوں کو ٹھہرا رہے ہیں۔

میرا خیال ہے کہ میں نے حضرت عثمانؓ کے عہد میں ہونے والے واقعات کی تصویر جو لوگوں کے حالات سے بالکل قریب ہے پیش کر دی ہے ساتھ ہی مدینہ اور دوسرے شہروں میں مخالفت کی کیفیت بھی بتا دی اب یہ آسان ہوگا کہ ہم ان واقعات تک خود پہنچیں اور ان کے متعلق قدما کے خیالات کا پتہ چلائیں اور پھر اپنے افکار پیش کریں اور جہاں تک ہو سکے حق اور اعتدال ہمارے پیش نظر ہو،

# فتوحات پر کوئی اعتراض نہیں

سب سے پہلی بات جس پر ہم نظر ڈالنا چاہتے ہیں وہ یہ کہ قدما میں جن لوگوں نے حضرت عثمانؓ کے مسلک پر اعتراض کیا ہے اور اس کی خرابیاں گنائی ہیں، انہوں نے آپؓ کے عہد کی فتوحات پر کوئی تنقید اور نکتہ چینی نہیں کی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس سلسلے میں کام کا طریقہ وہی تھا جو حضرت عمرؓ کے عہد میں جاری تھا اور جس کی پابندی کے لیے حضرت عثمان نے خلیفہ ہونے کے بعد ہی سپہ سالاروں کو فرمان بھیجے تھے، ہم اس سے قبل ان فرامین کا تذکرہ کر چکے ہیں، جو لوگ حضرت عثمانؓ کے عہد کی فتوحات اور اس کی تاریخ کا گہرا مطالعہ کریں گے وہ دیکھیں گے کہ آپؓ کے حاکموں اور سپہ سالاروں نے خوب خوب داد شجاعت دی، ہمت اور حوصلے کا حق ادا کر دیا بعض ایسے علاقے اور آبادیاں جو عہد فاروقیؓ میں فتح ہو چکی تھیں لیکن اب وہ باغی تھیں یا آمادہ بغاوت ہو رہی تھیں حضرت عثمانؓ کے افسروں نے ان کو زیادہ تر مقابلہ کر کے اور کہیں کہیں شوکت اور قوت کا مظاہرہ کر کے از سر نو تابع فرمان کیا۔

حضرت عمرؓ کی جب وفات ہوئی تو فارس کا علاقہ سب کا سب فتح نہ ہو سکا تھا، خود کسریٰ یزدگرد ابھی زندہ تھا، گو شکست کھا کر ایک آبادی سے دوسری آبادی میں اور ایک شہر سے دوسرے شہر میں بھاگا بھاگا پھرتا تھا، لوگ اس کے گرد و پیش ایک جگہ جمع ہوتے اور دوسری جگہ منتشر ہو جاتے لیکن اس گئی گذری حالت پر بھی وہ اپنے موروثی اقتدار سلطنت سے قوت پا رہا تھا، جو لوگ مفتوح ہو چکے تھے اور جو ابھی مقابلہ کر رہے تھے اور وہ جن تک ابھی یہ جنگ پہنچی نہ تھی وہ سب کے سب اس کی اطاعت کو ضروری قرار دیتے تھے۔ اور اس کے حق کا اعتراف کرتے تھے ایسی حالت میں حضرت عثمانؓ کے فوجی افسران سرحدوں پر جو کوفہ اور بصرہ سے متصل تھیں فاتحانہ آگے بڑھتے رہے، جہاں کہیں یزدگرد کے حامی گئے انہوں نے ان کا تعاقب کیا بادشاہ سے ان کی جمعیت کو منتشر کیا ان شہروں اور صوبوں پر قبضہ کیا جن پر یزدگرد کا دہمی یا واقعی اقتدار تھا، اور بالآخر اس کو مجبور کیا کہ وہ بے یار و مددگار بھاگتا پھرتا مقتول ہو کر اپنی موت سے جا ملے۔ اسی طرح حضرت عثمانؓ کے عہد میں کسروی

حکومت کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ ہو گیا، اس کے بعد حضرت عثمان کے یہ حکام اور سپہ سالار بدستور فتوحات کا سلسلہ آگے بڑھاتے رہے تاآنکہ ترکوں کی سرزمین تک پہنچ گئے اور ان سے بھی بڑھی نوک جھونک رہی حضرت عثمانؓ ہی کے زمانے میں آرمینیہ فتح ہوا، انہیں کے عہد میں اسلامی حکومت کا اقتدار مغرب تک پہنچا چنانچہ افریقیا فتح ہوا اور اندلس پر حملے کا آغاز ہوا، انہیں کے دور میں امیر معاویہؓ اور عبداللہ بن ابی سرح نے وہ کچھ کیا جو عہد فاروقی کا کوئی گورنر کوئی فوجی افسر نہیں کر سکتا تھا، چنانچہ روم پر بحری حملہ ہوا اور قبرص فتح کر لیا گیا، اور مسلمانوں کا بحری بیڑا آبنائے قسطنطنیہ تک پہنچا اور عبداللہ بن سعدؓ کو ذات صواری میں رومی بیڑے کے مقابلے میں نہایت شاندار اور فیصلہ کن کامیابی حاصل ہوئی،

حضرت عثمانؓ کی فوجی طاقت حضرت عمرؓ ہی کے جیسی تھی، لیکن فتوحات کی وسعت کا، قیصرو کسریٰ کی حکومتوں کے تختے الٹ دینے کا، ان کی بری اور بحری طاقتوں کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کر دینے کا جو موقع حضرت عثمانؓ کو ملا وہ حضرت عمرؓ کو نہ مل سکا، لیکن یہی امتیاز فتنے اور اختلافات کا سرچشمہ بھی ہے، اس لئے کہ فتوحات کے ذریعے مسلمان غنیمت اور خراج کی بہت بڑی دولت پا رہے تھے غنیمت کے مال اور خراج کی رقموں میں حضرت عثمانؓ کا اختیار فوج میں مخالفت کا جذبہ پیدا کر سکتا تھا جیسا کہ عبداللہ ابن سعدؓ اور مروان بن الحکم سے متعلق افریقیا کی فتوحات میں ہوا اور مہاجرین اور انصار میں بھی اس سے مخالفانہ خیالات پیدا ہو سکتے تھے جیسا کہ بیت المال سے جواہرات کے تصرف میں ہوا اور حضرت عمارؓ کی زد و کوب تک نوبت پہنچی اس سلسلے میں جو بات شبہہ سے خالی ہے وہ یہ کہ عہد عثمانی میں حکومت کی طاقت میں کمزوری کے لئے باہر سے کوئی راہ نہیں مل سکی باہر سے تو قوت اور شوکت میں اضافہ ہی ہوتا رہا،

دوسری بات جو اس کے بعد ہم پیش نظر رکھنا چاہتے ہیں وہ یہ کہ لوگ حضرت عثمانؓ کے عہد میں ہونے والے واقعات کے بارے میں اور اس بارے میں کہ ان واقعات میں خود حضرت عثمان کا کتنا حصہ ہے، سخت متضاد خیالات رکھتے ہیں، کچھ لوگ تو اس طرح مطمئن ہیں کہ ان کے خیال میں ان واقعات کا اکثر حصہ جھوٹ اور بناوٹی ہے، بتانے والے جو کچھ پیش کر رہے ہیں اس سے بعضوں کا مقصد اسلام کے خلاف مکاری اور ریشہ دوانی ہے، اور بعض جماعتوں کی باہمی خصومت کا شکار ہو گئے ہیں، یہ لوگ اکثر واقعات کا انکار کرتے ہیں، اس کو اہم یا کوئی بڑی بات تصور نہیں کرتے اور خیال کرتے

ہیں کہ یہ خلیفہ کے اجتہاد کی بات ہے، جس میں اگر وہ حق پر ہے تو دو اجر کا مستحق ہے اور اگر غلطی پر ہے تب بھی اس کو ایک اجر ملے گا اور خلیفہ بہر حال خیر خواہ ہے۔ جس کا کام بھلائی اور نیکی کے سوا کچھ نہیں، جن روایتوں میں حضرت عثمانؓ اور صحابہؓ کے درمیان اختلاف اور کشمکش کی باتیں مذکور ہیں یہ لوگ ان تمام روایتوں کو زیادہ تر غلط اور بناوٹی سمجھتے ہیں، اور جن کو صحیح تسلیم کرتے ہیں ان میں اجتہاد والی بات کہہ کر اپنا اطمینان کر لیتے ہیں۔

ایسے لوگوں کے خیال کی بنیاد یہ ہے۔ کہ وہ اسلام کے اس عہد کو مقدس اور متبرک جانتے ہیں، انہیں ہرگز یہ پسند نہیں کہ جو مقابلے کی بات دنیادار قسم کے لوگ امتیاز اور اغراض سامنے رکھ کر کرتے ہیں وہ ان حضرات پر چسپاں کر دی جائے جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت کا شرف حاصل ہوا ہو، جو اللہ کی راہ میں تن، من، دھن سب کچھ قربان کر کے اسلام کی حکومت قائم کر سکے ہوں، یہ حضرات تو مجتہدین کا درجہ رکھتے ہیں، ہمیشہ بھلائی کی راہ میں دوڑتے ہیں، رائے میں ان سے غلطی بھی ہو سکتی ہے، لیکن وہ کبائر میں مبتلا نہیں ہو سکتے، ہاں چھوٹی چھوٹی لغزشیں ہو سکتی ہیں جن کو اللہ نیک بندوں سے معاف کر دیتا ہے، اس گروہ میں چھوٹی سی تعداد ایسے افراد کی بھی ہے، جو اپنی عقل کی کاہلی اور شعور کی کسلمندی کی وجہ سے تحقیق و تلاش کی زحمت گوارہ کرنی نہیں چاہتے،

ایک اور جماعت ہے جو دوسرے طریقے پر مطمئن ہے، اس کے خیال میں ایسا ممکن ہی نہیں کہ اس قسم کے فتنہ و فساد کی باتیں نبیؐ کے صحابہؓ سے سرزد ہوں، یہ تو اسلام کے دشمنوں کی مکارانہ سازشیں ہیں جن کی تہ میں عبداللہ ابن سبا قسم کے عیاروں کا ہاتھ ہے جس کے ساتھ اہل کتاب اور غیر اہل کتاب کی ایک ٹولی تھی،

یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ ہم نہ یہ راہ چل سکتے ہیں نہ وہ، نہ ہم کو عقلی کسلمندی کے زیر اثر عافیت کے گوشوں میں جانا ہے، اور نہ انسانوں کی تقدیس میں ہمیں اتنا مبالغہ منظور ہے کہ ہم صحابہ میں کوئی ایسی بات مان لیں جو وہ خود اپنے اندر نہ پاتے ہوں، وہ اپنے کو بشر جانتے تھے اور دوسرے انسانوں کی طرح اپنے کو غلطیوں اور گناہوں کی زد میں سمجھتے تھے، انہوں نے باہم شدید الزامات لگائے، ایک جماعت نے کفر و فسق تک نوبت پہنچادی، چنانچہ روایت کی جاتی ہے کہ عمار ابن یاسرؓ حضرت عثمانؓ کی تکفیر کرتے تھے ان کو "نعثل" "سادہ لوح بوڑھا یا لکڑ بگھا کہا کرتے تھے، روایتوں میں آتا ہے کہ ابن مسعودؓ

جب کوفہ میں تھے تو حضرت عثمانؓ کے خون کو حلال قرار دیتے تھے، لوگوں میں جب تقریر کرنے کھڑے ہوتے تو فرماتے کہ سب سے بری چیز نئی باتیں ہیں ہر نئی بات بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی کا ٹھکانا آگ ہے، ان الفاظ میں حضرت عثمانؓ اور ان کے گورنر ولید کی طرف اشارہ ہے،

یہ بھی روایت ہے کہ عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے حضرت علیؓ سے فرمایا کہ اگر جی چاہتا ہے تو اپنی تلوار لے آؤ میں بھی اپنی تلوار لے لیتا ہوں اس لئے کہ انہوں نے (عثمانؓ) مجھے جو زبان دی تھی اس سے وہ پلٹ گئے، اسی طرح یہ بھی روایت ہے کہ انہوں نے اپنے مرض موت میں اپنے بعض ساتھیوں سے کہا تھا کہ۔ "ان کے (عثمانؓ) زیادتی کرنے سے پہلے تم ہاتھ بڑھا دو۔"

صحابہؓ میں سے جن لوگوں نے حضرت عثمانؓ کی حمایت کی ان کا خیال تھا کہ ان کا مقابلہ کرنے والے دین کے مخالف اور باغی ہو گئے، یہی وجہ ہے کہ سبھوں نے آپس میں قتل وقتال کو جائز سمجھا اور بعض نے تو جمل اور صفین کے موقع پر عمل بھی کیا، البتہ سعدؓ اور ان کے ساتھیوں کی ایک مختصری جماعت تھی جو کنارہ کش رہی اور جنگ وجدال میں حصہ نہیں لیا، حضرت سعدؓ نے اس جماعت کے نقطہ نظر کی بہترین ترجمانی اپنے اس جملے میں کی ہے، "میں اس وقت تک نہیں لڑوں گا جب تک تم مجھ کو ایسی تلوار نہ لا دو جو خود کہے کہ یہ مومن ہے اور یہ کافر" پس جب صحابہؓ خود ان اختلافات میں مبتلا ہوگئے کبائر کا ارتکاب کیا، بعضوں نے قتل اور خونریزی تک کی، تو ہماری رائے ان کے متعلق خود ان کی رائے سے بہتر نہیں ہو سکتی، اور ہمارے لئے مناسب نہیں کہ ہم ان لوگوں کی راہ چلیں جو فتنہ وفساد کی زیادہ تر روایات کی جو ہم تک پہنچی ہیں تکذیب کرتے ہیں، اس لئے کہ ایسا کرنے کے معنی یہ ہیں کہ ہم بعثت نبویؐ سے لیکر اس وقت تک کی پوری اسلامی تاریخ کو جھٹلاتے ہیں کیونکہ جو لوگ ان فسادات اور فتنوں کی روایات کے راوی ہیں ان ہی لوگوں نے فتوحات" اور غزوات کی روایات بھی کی ہے۔ ان ہی لوگوں نے نبیؐ اور خلفاء کی سیرت کا بھی بیان کیا ہے اب یہ تو بالکل مناسب نہیں کہ ان کی جو باتیں ہم کو اچھی معلوم ہوں ان کی تصدیق کریں، اور جو ناگوار ہوں ان کی تکذیب اور یہ بھی غیر مناسب ہے کہ تاریخ کے بعض حصوں کو محض اس لئے تسلیم کریں کہ ان سے ہم کو خوشی ہوتی ہے اور بعض کا اس لئے انکار کردیں کہ وہ ہماری تکلیف اور ناراضی کا باعث ہیں، پھر یہ بھی نامناسب ہے کہ روایات میں جو کچھ ہے سب کا سب تسلیم کر لیا جائے یا سب کو جھٹلا دیا جاوے یا یہ راوی بھی تو انسانوں ہی میں سے ہیں ان سے صحت اور غلطی دونوں کا

امکان ہے ۔ وہ سچ بول سکتے ہیں اور جھوٹ بھی، خود قدما اس بات کو اچھی طرح جانتے تھے اور اسی لئے انہوں نے جرح و تعدیل کے، تصدیق و تکذیب کے، ترجیح و اسقاط کے اور شک کے اصول اور قواعد وضع کئے، پس ہمارے لئے قدما کی راہ چلنے میں کوئی رکاوٹ نہیں ہے اور نہ یہ کوئی حرج کی بات ہوگی، کہ اس قدیم آئین کے پہلو بہ پہلو ہم ان جدید قواعد کا بھی اضافہ کریں جو نئے لوگوں نے دریافت کئے ہیں اور جن سے کسی معاملے کی تحقیق اور چھان بین میں مدد لی جاسکتی ہے

اس بات میں شک کی ذرا بھی گنجائش نہیں کہ مسلمانوں نے حضرت عثمانؓ سے اختلاف کیا یہ اختلاف بغاوت تک پہنچا جس میں ان کی جان گئی اور اس بغاوت نے مسلمانوں کو اس طرح متفرق کیا کہ پھر آجتک جمع نہیں ہو سکے ۔

یقیناً اس اختلاف اور بغاوت کے کچھ اسباب ہوں گے، حضرت عثمانؓ نے خودکشی نہیں کی اور نہ اپنے آپ کو قاتلوں کے حوالے کردیا، پھر جن لوگوں نے حضرت عثمانؓ سے اختلاف کرکے ان کے خلاف بغاوت کی اور ان کی جان تک لے لی، انہوں نے بھی یہ سب کچھ بلا سبب نہیں کیا، کچھ تو ایسی باتیں تھیں جن کو وہ غلطی سے یا صحیح طور پہ برا سمجھتے تھے، جن کی وجہ سے اختلاف اور پھر بغاوت پیدا ہوئی، اور بغاوت نے وہ سانحہ بپا کیا جس کی ان کے پاس مثال نہیں ۔ یعنی خلیفہ کو جبر اور قوت سے قتل کردینا ۔

پھر ہم دیکھ رہے ہیں کہ حضرت عثمانؓ کی خلافت ایک سچی حقیقت تھی، جس میں ادنیٰ شک کی گنجائش نہیں، تمام مسلمانوں نے ان کی بیعت کی، سبھوں نے ان کی خلافت سے اپنی خوشی کا اظہار کیا اور اطاعت کا اعلان، خلفاء کے انتخاب کے سلسلے میں مسلمانوں کے طریقے پہ کہنے والے جو چاہیں کہیں لیکن یہ انتخاب صحیح اور متفقہ تھا، حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے انتخاب کے موقع پہ سعد ابن عبادہؓ ایک مخالف تھے جن کی طرف کسی نے توجہ نہیں کی، لیکن حضرت عثمانؓ کی بیعت میں تو ایک بھی مخالف نہ تھا حضرت علیؓ کی تاخیر کے متعلق ہم بتا چکے ہیں کہ یہ بات ان کی سیرت سے میل نہیں کھاتی اور نہ ان کے اخلاق اور شیخین کے ساتھ ان کے طرز عمل کو اس سے کچھ نسبت ہے، پھر حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ سے حضرت علیؓ نے جو عہد و پیمان کیا تھا اور حضرت عثمانؓ کے ساتھ ان کا جو برتاؤ تھا، یہ بات اس کے بھی خلاف ہے، حضرت طلحہؓ جیسا کہ ہم بتا چکے ہیں، غصہ ہوئے، گھر بیٹھ رہے، اور یہ بھی کہا کہ مجھ جیسے کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا، لیکن ان تمام باتوں کے باوجود بھی وہ رکے نہیں رہے، دوسروں کی طرح انہوں نے

بھی بیعت کرلی اور خلیفہ کی اطاعت کی، پس حضرت عثمانؓ کی خلافت شیخین کی خلافت کی طرح صحیح اور متفقہ تھی، اور جو کچھ انہوں نے حکم دیا، جو کچھ کیا اور کہا اس کی حیثیت ایک ایسے امام کے احکام اور افعال کی تھی جس کی بیعت صحیح اور جس کی اطاعت واجب تھی۔ لیکن بیعت جیسا کہ ہم بتا چکے ہیں خلیفہ اور رعایا کے درمیان ایک معاہدہ کی حیثیت رکھتی ہے، صرف رعایا یا تنہا خلیفہ پر ہی ذمہ داری نہیں ہوتی، حضرت عثمانؓ اور مسلمانوں کے درمیان اس بات پر عہد و پیمان ہوا تھا کہ حضرت عثمانؓ اللہ کی کتاب، رسولؐ کی سنت اور شیخین کی راہ پر چلیں گے؛ اس کی خلاف ورزی نہیں کریں گے اور مسلمان ان کی اطاعت کریں گے اور جب تک خلیفہ راستے سے نہ ہٹ جائے وہ اطاعت اور فرماں برداری میں رہیں گے۔

تو اب اصل سوال یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ نے کتاب و سنت اور شیخین کی سیرت کی پوری پوری پابندی کی یا کچھ اس کے خلاف کیا، اگر خلاف کیا تو مسلمانوں پر بیعت کی ذمہ داری نہیں رہ جاتی، اور اگر پوری پوری پابندی کی تو بغاوت محاصرہ اور قتل تو الگ رہا مسلمانوں کو اس کا بھی حق نہیں کہ وہ اس کے کسی حکم کی نافرمانی کریں یا اس کی روش سے ناراض ہوں۔

تصویر کا یہی رُخ ہے جسے پیش کرنا چاہئے؛ اب ہمیں دیکھنا ہے کہ قدماء نے اس کو مختصر اور مفصل کس طرح پیش کیا ہے۔

# قدما کا نقطۂ نظر

حضرت عثمانؓ پر اعتراض اور اُن سے اختلاف والے تمام واقعات پر قدمانے خالص مذہبی نقطۂ نظر سے نگاہ ڈالی ہے اور یہی نقطۂ نگاہ حضرت عثمانؓ کے تمام معاصرین کا ہے چاہے وہ آپ کے حامی ہوں یا مخالف اس لئے کہ وہ دین اور دنیا دونوں قسم کے معاملات کو اسی دینی عینک سے دیکھتے تھے، یہی وجہ ہے کہ اُن کی بحثوں میں مسائل کے صحیح، غلط، مفید اور مضر ہونے سے کہیں زیادہ کفر وایمان کی بات ہوتی ہے، پس ان کے نقطۂ نظر کی وضاحت کرنے میں ہم متعلقہ واقعات کو ان ہی کی نگاہوں سے دیکھیں گے، البتہ واقعات کی نوعیت کا کچھ فرق ضرور ہمارے پیش نظر ہوگا اس لئے کہ بعض واقعات تو خالص دینی ہیں اور کسی آیت یا حدیث سے متعلق ہیں۔ اور بعض ایسے ہیں جن کا تعلق سیاسی امور سے ہے، جن میں امام کو اجتہاد کا حق ہے کچھ واقعات ایسے بھی ہیں جن کا سماجی نظام سے تعلق ہے اور اس میدان میں بھی امام اجتہاد کا حق دار ہے یعنی غلطی کرنے پر معذور اور حق پر مبنی حالت میں فضیلت اور امتیاز کا مالک، سیاسی امور اور سماجی نظام میں جو چیز معیار کا درجہ رکھتی ہے وہ عدل ہے اور مسلمانوں کی اکثریت کی رضامندی،

اب ہم ان واقعات میں ایسی باتوں سے بحث کا آغاز کرتے ہیں جو بالکل مذہبی ہیں حضرت عثمانؓ کے مخالف معترض ہیں کہ انھوں نے عنانِ خلافت ہاتھ میں لیتے ہی اللہ کی ایک حد معطل کر کے قرآنی حکم کی سخت خلاف ورزی کی اور یہ اس طرح کہ عبید اللہ ابن عمرؓ کو معاف کر دیا، اور ان سے ہرمزان، جفینہ اور ابو لؤلؤ کی لڑکی کا بدلہ نہیں لیا، ہرمزان ایک ایرانی مسلمان امیر تھا، دوسرے دونوں ذمی تھے۔ اور اللہ نے مسلم اور ذمی دونوں کے خون کی حفاظت کی ہے، اور حدیں مقرر کی ہیں مقتول مسلمان ہو یا ذمی، ہر حالت میں قاتل پر حد جاری ہوگی، سورۃ بقرہ میں ارشاد خداوندی ہے،

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِى الْقَتْلٰى ؕ اَلْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ وَالْاُنْثٰى بِالْاُنْثٰى ؕ فَمَنْ عُفِىَ لَهٗ مِنْ اَخِيْهِ شَىْءٌ فَاتِّبَاعٌ ۢ بِالْمَعْرُوْفِ وَاَدَآءٌ اِلَيْهِ بِاِحْسَانٍ ؕ ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ؕ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ وَلَكُمْ فِى الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يّٰۤاُولِى الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝ | اے ایمان والو فرض ہوا تم پر قصاص مقتولوں میں، آزاد کے بدلے آزاد غلام کے بدلے غلام اور عورت کے بدلے عورت، پھر جس کو معاف کیا جائے اس کے بھائی کی طرف سے کچھ بھی تو تابعداری کرنی چاہیئے موافق دستور کے اور ادا کرنا چاہیئے اس کو خوبی کے ساتھ، یہ آسانی ہوئی تمہارے رب کی طرف سے اور مہربانی پھر جو زیادتی کرے اس فیصلے کے بعد تو اس کے لئے ہے عذاب دردناک اور تمہارے واسطے قصاص میں بڑی زندگی ہے اے عقلمندو، |

اسی طرح سورہ نساء میں ارشاد ہے،

| | |
|---|---|
| وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ اَنْ يَّقْتُلَ مُؤْمِنًا اِلَّا خَطَـًٔا ۚ وَمَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَـًٔا فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ وَّدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰٓى اَهْلِهٖۤ اِلَّاۤ اَنْ يَّصَّدَّقُوْا ؕ فَاِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ عَدُوٍّ لَّكُمْ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ؕ وَاِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍۢ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ فَدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰٓى اَهْلِهٖ وَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ۚ | اور مسلمانوں کا کام نہیں ہے کہ قتل کرے مسلمان کو مگر غلطی سے اور جو قتل کرے مسلمان کو غلطی سے تو آزاد کرے گردن ایک مسلمان کی اور خون بہا پہنچائے اس کے گھر والوں کو مگر یہ کہ وہ معاف کر دیں پھر اگر مقتول تھا ایسی قوم میں سے کہ وہ تمہارے دشمن ہیں اور خود وہ مسلمان تھا تو آزاد کرے گردن ایک مسلمان کی اور اگر |

فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ
مُتَتَابِعَيْنِ تَوْبَةً مِّنَ اللّٰهِ
وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝
وَمَنْ يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا
فَجَزَآؤُهٗ جَهَنَّمُ خٰلِدًا فِيْهَا
وَغَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهٗ وَ
اَعَدَّ لَهٗ عَذَابًا عَظِيْمًا ۔

تھا وہ ایسی قوم میں سے کہ تم میں اور اس میں عہد ہے تو خون بہا پہنچائے اس کے گھر والوں کو اور آزاد کرے گردن ایک مسلمان کی پھر جس کو میسر نہ ہو وہ روزے رکھے دو مہینے کے برابر گناہ بخشوانے کو اللہ سے اور اللہ جاننے والا حکمت والا ہے اور جو کوئی قتل کرے مسلمان کو جان کر تو اس کی سزا دوزخ ہے، پڑا رہے گا اس میں اور اللہ کا اس پر غضب ہوا اور اس کو لعنت کی اور اس کے واسطے تیار کیا بڑا عذاب،

پھر سورہ مائدہ میں ہے،

مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ ۛ كَتَبْنَا عَلٰى
بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اَنَّهٗ مَنْ
قَتَلَ نَفْسًا بِغَيْرِ نَفْسٍ اَوْ
فَسَادٍ فِي الْاَرْضِ فَكَاَنَّمَا قَتَلَ
النَّاسَ جَمِيْعًا ۭ وَمَنْ اَحْيَاهَا
فَكَاَنَّمَآ اَحْيَا النَّاسَ جَمِيْعًا ۭ
وَلَقَدْ جَاۗءَتْهُمْ رُسُلُنَا
بِالْبَيِّنٰتِ ۡ ثُمَّ اِنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ
بَعْدَ ذٰلِكَ فِي الْاَرْضِ لَمُسْرِفُوْنَ ۝

اسی سبب سے لکھا ہم نے بنی اسرائیل پر کہ جو کوئی قتل کرے ایک جان کو بلا عوض جان کے یا بغیر فساد کرنے کے ملک میں تو گویا قتل کر ڈالا اس نے سب لوگوں کو اور جس نے زندہ رکھا ایک جان کو تو گویا زندہ کر دیا سب لوگوں کو اور لا چکے ہیں ان کے پاس رسول ہمارے کھلے ہوئے حکم پھر بہت لوگ ان میں سے اس پر بھی ملک میں دست درازی کرتے ہیں

سورہ اسریٰ میں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِي حَرَّمَ | اور نہ مارو اس جان کو جس کو منع کر دیا |
| اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ وَمَنْ قُتِلَ | ہے اللہ نے مگر حق پر، اور جو مارا گیا ظلم |
| مَظْلُومًا فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهِ | سے تو دیا ہم نے اس کے وارث کو |
| سُلْطَانًا فَلَا يُسْرِفْ فِي الْقَتْلِ | زور، اور حد سے نہ نکل جائے قتل کرنے |
| إِنَّهُ كَانَ مَنْصُورًا | میں، اس کو مدد ملتی ہے، |

اللہ نے اُن تمام آیات میں حدیں بیان کی ہیں، کسی مسلمان کے لئے یہ جائز نہیں کہ اُن سے آگے بڑھ جائے، ان میں سے بعض آیتیں قتل عمد کے بارے میں ہیں اور بعض غلطی سے قتل کے متعلق، اس میں کچھ شک نہیں کہ عبید اللہ نے ہرمزان اور اس کے ایک یا دو ساتھیوں کو غلطی سے قتل نہیں کیا، بلکہ عمداً کیا، خاص ارادے سے کیا، اور اگر اُن سے تلوار نہ لے لی جاتی تو شاید وہ اوروں کو بھی قتل کر دیتے، حضرت عثمانؓ کے مخالفینؔ نے اُن سے کہا، نصِ قرآنی کے ماتحت قتل کی حد جاری کرنا واجب ہے، انھوں نے جواب میں کہا، کل اُن کے باپ مارے گئے آج میں اُن کو قتل کر دوں، ہم کہا جاتا ہے کہ خود مہاجرین نے حضرت عثمانؓ سے یہی کہا، بہرحال اہم بات یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ نے عبید اللہ کو معاف کر دیا اور معترضین کو جن میں حضرت علیؓ بھی شامل ہیں یہ جواب دیا کہ ہرمزان اور اس کے ساتھیوں کا کوئی ولی نہیں ہے اس لئے میں ان کا ولی ہوں، جس کا کوئی ولی نہیں خلیفہ اس کا ولی ہوتا ہے اور اللہ نے ولی کو معافی کا مجاز بنایا ہے اور اس معافی پر ثواب بھی دیتا ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ نے اللہ کی اجازت سے معافی دی ہے اور یہ کہ انہوں نے بڑی مصلحت اور تدبر سے کام لیا، اس سے پہلے ہم بیان کر چکے ہیں کہ حضرت علیؓ اور بہت سے مسلمان حضرت عثمانؓ کو اس معافی کا حقدار قرار نہیں دیتے،

بعد میں متکلمین نے بھی اس بحث میں حصہ لیا، اہل سنت اور معتزلہ اس مسئلے میں حضرت عثمانؓ کے ہمنوا ہیں اور کہتے ہیں کہ اس معافی میں حضرت عثمانؓ پر کوئی اعتراض نہیں ہے، وہ مقتولوں کے ولی تھے اور ولی کو معاف کر دینے کا حق ہے اور خصوصاً ایسی حالت میں کہ معاف کر دینے میں ایک بڑی مصلحت بھی کارفرما ہو اور یہاں تو داخلی اور خارجی دونوں مصلحتیں تھیں، داخلی یعنی قریش اور مہاجرین کا لحاظ

جو کہتے تھے کہ کل تو ان کے باپ مارے گئے اور آج ان کو قتل کیا جا رہا ہے، خارجی مصلحت بقول اہلسنت اور بقول معتزلہ، اگر حضرت عثمانؓ عبید اللہ کو قتل کر دیتے تو مسلمانوں کے دشمن اس پر ہنسنے اور کہتے پہلے اپنے خلیفہ کو مارا بعد میں اس کے بیٹے کو بھی قتل کر دیا، اس معاملے میں شیعہ حضرت علیؓ اور ان کے ساتھیوں کے ہمنوا ہیں اور کہتے ہیں کہ ایک ایسے مسئلے میں جس کو قرآن اپنی نص صریح میں واضح کر چکا ہو حضرت عثمانؓ کا اجتہاد کرنا مناسب نہ تھا اور دشمنوں کی ہنسی کا لحاظ بھی غیر مناسب ہے، اس لئے کہ وہ تو اس بات پر بھی بغلیں بجا سکتے ہیں کہ مسلمانوں کے خلیفہ نے اسلامی حدود میں سے ایک حد کو معطل کر دیا، حضرت علیؓ کے ہمنوا یہ بھی کہتے ہیں کہ خود حضرت عمرؓ نے وصیت کر دی تھی کہ اگر ان کے بیٹے پر ناحق قتل کا الزام ثابت ہو جائے تو اس پر قتل کی حد ضرور جاری کی جائے۔ پس جب خلیفہ نے ایک قطعی فیصلہ دیدیا تو حضرت عثمانؓ کو اس کا توڑ دینا کسی طرح مناسب نہ تھا۔

لیکن ہم دیکھ رہے ہیں کہ خدا نے اگر قرآن میں قاتل پر حد جاری کرنے کی تفصیل کی ہے تو اس نے معاف کر دینے کی رغبت اور دعوت بھی قرآن ہی میں دی ہے، پس معاف کر کے حضرت عثمانؓ نے قرآن کی خلاف ورزی نہیں کی بلکہ پابندی کی ہے اور اللہ کی مرضی اور دعوت کے مطابق عمل کیا ہے، پھر یہ کہنا بھی بجا نہیں کہ حضرت عثمانؓ نے فاروق اعظمؓ کے فیصلے کو توڑ دیا اس لئے کہ حضرت عمرؓ نے اگر یہ روایت صحیح ہے وصیت کی تھی کہ قتل ثابت ہو جائے تو ان کے بیٹے سے قصاص لیا جائے اس کے معنی یہ ہے کہ انہوں نے کوئی حکم نہیں دیا تھا، بلکہ چاہا تھا کہ اللہ کی کتاب پر عمل ہو اور اس معاملے میں حق و انصاف یہی ہے کہ امام قصاص کا حکم دے اور اگر معافی میں مصلحت دیکھے تو معاف کر دے اگر حضرت عمرؓ ایک قطعی فیصلہ فرما دیتے اور اس کے نفاذ سے پہلے وفات پا جاتے تب بھی بعد کے امام کا حق تھا کہ وہ معاف کر دے اس لئے کہ معافی حکم کا توڑنا نہیں ہے بلکہ حکم کا تسلیم کرنا ہے اور اپنے اختیار کا ترک کرنا۔

پس یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اس سلسلے میں حضرت عثمانؓ نے کوئی حد معطل کر دی یا اللہ کے حکم سے سرتابی کی۔ ہاں یہ کہا جا سکتا ہے کہ عبید اللہ کو تھوڑی بہت قید کی سزا نہ دیکر اور اپنے مال سے خون بہا ادا کر کے ایک بہت دور کی بات کی جس سے نہ عبید اللہ کی آزادی میں کوئی فرق آیا اور نہ ان پر کوئی مالی مصیبت آئی، بلکہ راویوں کا بیان ہے کہ عبید اللہ جب مدینہ میں قیام نہ کر سکے تو

حضرت عثمانؓ نے ان کو کوفہ بھجوا دیا اور ان کو ایک گھر اور زمین دی، یہ تمام باتیں اگر صحیح ہیں تو یہ عفو اور حلم میں غلو کا درجہ رکھتی ہیں اور ان کی بنا پر کچھ لوگ خیال کر سکتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ کے نزدیک مقتولوں کے خون کی کوئی اہمیت نہیں اسی طرح کچھ لوگ محسوس کر سکتے ہیں کہ قریش کی خوشنودی اور مصلحت وقت کی رعایت حضرت عثمانؓ نے حدود سے متجاوز ہو کر کی۔

حضرت عثمانؓ کی دوسری بات جو لوگوں کو ناگوار ہوئی وہ یہ کہ انہوں نے منا میں پوری نماز پڑھی حالانکہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم، شیخین اور خود حضرت عثمانؓ نے برسوں قصر کیا، بلاشبہ مسلمان حیرت میں ہو گئے، جب منیٰ میں حضرت عثمانؓ نے قصر نہیں کیا لوگ آپس میں چہ میگوئیاں کرنے لگے حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ حضرت عثمانؓ کے پاس آئے اور کہا۔ کیا آپ نے یہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دو رکعت نماز نہیں پڑھی، حضرت عثمانؓ نے جواب دیا یقیناً۔ پھر عبدالرحمٰنؓ نے پوچھا، کیا حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے ساتھ آپ نے یہاں دو رکعت نہیں پڑھی، حضرت عثمان نے جواب دیا یقیناً۔ پھر عبدالرحمٰنؓ نے کہا اور کیا خود آپؓ نے یہاں لوگوں کو دو رکعت نہیں پڑھائی، حضرت عثمانؓ نے جواب دیا یقیناً تب عبدالرحمٰنؓ نے کہا پھر آپؓ یہ نئی بات کیا کر رہے ہیں؟ حضرت عثمانؓ نے کہا، میں نے مکہ میں اقامت کر لی ہے پھر طائف میں میری کچھ زمین ہے جہاں بعد قیام کروں گا، میں نے خیال کیا کہ یمن کے دیہاتی کہیں یہ نہ سمجھنے لگیں کہ مقیم کی نماز دو رکعت ہو گئی ہے، عبدالرحمٰن بن عوف نے جواب دیا آپؓ کو دیہاتیوں سے خوف نہیں ہونا چاہیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو رکعت اس وقت پڑھی جب اسلام پھیلا بھی نہ تھا اور اب تو اسلام کی بنیاد مضبوط ہو چکی ہے، اب رہی یہ بات کہ آپؓ نے مکہ میں اقامت کر لی ہے تو آپ کی بیوی مدینہ میں ہیں، اگر آپ چاہتے تو ان کو ساتھ رکھ سکتے تھے اور ساتھ نہ لانے کا بھی آپؓ کو اختیار ہے، اور آپ کا یہ فرمانا کہ طائف میں آپؓ کی زمین ہے تو طائف کے اور آپؓ کے درمیان تین رات کی مسافت ہے، حضرت عثمانؓ نے جواب میں کہا، میں نے یہی مناسب جانا، راویوں کا بیان ہے کہ واپسی میں عبدالرحمٰنؓ کی ملاقات راستے میں عبداللہ ابن مسعود سے ہوئی انہوں نے فرمایا حضرت عثمانؓ کو دیکھا آپؓ نے چار رکعتیں پڑھا دیں حالانکہ آنحضرتؐ نے شیخینؓ نے اور خود انہوں نے اس جگہ دو ہی رکعتیں پڑھی ہیں، مجھے یہ معلوم تھا، لیکن اختلاف سے بچنے کی خاطر میں نے اپنے ساتھیوں کے ساتھ چار ہی رکعتیں پڑھی ہیں، عبدالرحمٰن نے کہا میں بھی واقف تھا اور میں نے اپنے ساتھیوں سمیت دو

ہی رکعتیں پڑھی ہیں، لیکن اب جیسا تم کہتے ہو،

اس کے معنی یہ ہیں کہ صحابہؓ میں سے ممتاز افراد نے منیٰ میں پوری نماز پڑھنے پر حضرت عثمانؓ سے اختلاف کیا، اور بحث بھی کی اور جب دیکھا کہ وہ اپنی رائے بدلنے پر تیار نہیں تو تفریق کے خوف سے انہیں کا مسلک تسلیم کر لیا،

ہمیں یہ بھی ملحوظ رکھنا چاہئے کہ اس معاملے میں صحابہؓ کے اختلاف کی بنیاد ایک تو یہ ہے کہ حضرت عثمانؓ کے عمل سے ایک سنتِ موروثہ کی مخالفت ہوتی تھی، دوسری اہم چیز مہاجرین کا یہ خیال کہ ہجرت کے بعد آنحضرت نے مدینہ کو اپنے اور اپنے رفقاء کے لئے مقام سکونت مقرر کیا اور مکہ اور اس کے قرب و جوار کو دار الغربۃ قرار دیا، آپ کو ناگوار تھا کہ مکہ میں آپ یا آپ کے صحابہؓ کچھ زیادہ قیام کریں تاکہ اس بات کا شبہہ نہ کیا جائے کہ جو لوگ اس سرزمین سے ہجرت کر گئے وہ پھر یہاں آرہے ہیں یا آنے کی خواہش رکھتے ہیں، آپ کو یہ بات اس قدر ناپسند تھی کہ بعض مہاجر صحابیوں کا مکہ میں انتقال کرنا بھی گوارا نہ تھا، اور خدا سے ان کے حق میں دعا کی کہ جس سرزمین کو چھوڑ کر چلے گئے، وہاں موت نہ دے، مکہ میں سعد بن وقاصؓ کے بیمار ہونے پر جس صحابی کو آپ نے مقرر کیا تھا اس کو حکم دیا تھا، کہ اگر ان کی وفات ہو جائے تو مکہ میں دفن نہ کرنا، بلکہ مدینہ کے راستے میں جب حضرت عثمانؓ نے منیٰ میں مقیم کی طرح چار رکعت پڑھائی، تو انصار اور مہاجر سبھوں کو اس حقیقت کا احساس ہوا، اور ڈرے کہ حضرت عثمانؓ نبیؐ اور ان کے صحابہ کے خلاف، کہیں مکہ کو دار الغربۃ سے نکال کر اقامت کی جگہ تو نہیں بنا دیں گے، لیکن پھر بھی انھوں نے حضرت عثمانؓ کا طریقہ اختیار کیا اور نماز جیسے اہم رکن میں تفریق پیدا ہونے کے ڈر سے منیٰ میں قصر نہیں کیا،

ہمیں اس میں ذرا بھی شبہہ نہیں کہ حضرت عثمانؓ نے اجتہاد سے کام لیا، اور بے سمجھ بھائیوں کو غلط فہمی سے بچایا، اس اجتہاد میں وہ حق پر رہے ہوں یا خطا پر لیکن ان کی نیت بھلائی کی تھی اور عرض بھلائی کی اور اس کی سب سے بڑی دلیل یہ ہے، کہ انھوں نے مدینہ چھوڑ کر مکہ یا کسی اور جگہ جانا کسی طرح پسند نہیں کیا، جب فتنے کی آگ زیادہ بھڑکی تو آپ پر یہ بات پیش کی گئی کہ مکہ میں قیام فرمائیں جہاں کوئی بات مزاج کی ناگواری کا

باعث نہ ہوگی، لیکن اللہ کے رسول کا پڑوس چھوڑنا آپ نے منظور نہیں کیا، حالانکہ ضرورت کا تقاضا تھا، کوئی امر مانع نہ تھا، اور آپ مکہ میں خارجی امداد آنے تک پناہ لے سکتے تھے، اسی طرح امیر معاویہؓ کی پیش کش پر آپ شام جاسکتے تھے، لیکن آپ کہیں نہیں گئے، پس واضح ہو جاتا ہے کہ آپ نے مکہ کو مقام سکونت بنانے کا ارادہ نہیں کیا اور منیٰ میں جو کچھ ہوا وہ اس سے زیادہ نہ تھا کہ آپ نے ایک نصیحت کی، جسے مسلمانوں نے منظور کرلیا اور اپنی نمازیں پوری کرلیں اگرچہ حضرت عثمانؓ کی دلیل سے وہ پوری طرح مطمئن نہ ہوسکے،

حضرت عثمانؓ کے مخالفوں کا ایک دینی اعتراض یہ بھی ہے کہ آپ نے گھوڑوں پر زکوٰۃ لی حالانکہ آنحضرتؐ نے غلاموں اور گھوڑوں سے زکوٰۃ معاف کردی تھی، اور شیخینؓ کے عہد میں بھی معاف رہی،

پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ روایت متواتر نہیں اور رواۃ کا اس پر اتفاق نہیں دوسری بات یہ کہ حضرت عثمانؓ نے زکوٰۃ پر کچھ کم نہیں کیا بلکہ اضافہ کردیا، غالباً آنحضرتؐ اور شیخینؓ کے زمانے میں گھوڑوں کی بہت کمی تھی اور مسلمانوں کی فوج میں گھوڑے سواروں کی ضرورت تھی اس وقت مسلمان اللہ کے دشمنوں اور اپنے مخالفوں کے ڈرانے کے لئے قوت جمع کرنے اور گھوڑے باندھنے کی اپنے بس بھر تیاری کر رہے تھے، اس وقت آنحضرتؐ نے اور شیخینؓ نے اس کی زکوٰۃ معاف کردی لیکن فتوحات کے بعد جب دنیا قدموں پر گرنے لگی، مال و دولت کی کثرت ہوئی، اور مسلمانوں میں گھوڑوں کی حیثیت مال تجارت کی سی ہوگئی تو حضرت عثمانؓ نے تمام نفع بخش مال کی طرح اس میں بھی زکوٰۃ کا حکم نافذ کردیا،

ایک اعتراض یہ بھی ہے کہ حضرت عثمانؓ نے مخصوص چراگاہیں بنائیں، حالانکہ اللہ اور اس کے رسولؐ نے ہوا، پانی اور چارہ تمام انسانوں کے لئے مباح کیا ہے، اس معاملے میں راویوں کا اختلاف ہے، بعض کہتے ہیں کہ آپ نے صدقات کے اونٹوں اور اپنے اور بنی امیہ کے اونٹوں اور گھوڑوں کے لئے خاص چراگاہیں بنوائی تھیں، بعض کچھ کہتے ہیں اور خود حضرت عثمانؓ فرماتے ہیں کہ انھوں نے صرف صدقات کے اونٹوں کے لئے چراگاہیں مخصوص کی تھیں، کہا جاتا ہے کہ اس کے بعد بھی مسلمانوں نے اعتراض کیا کہ صدقات کے لئے چراگاہیں بنائیں، حضرت عثمانؓ نے اپنے اس عمل

کی توجیہ میں کہا کہ وہ چاہتے تھے کہ حکومت اور رعایا میں چراگاہ سے متعلق کوئی جھگڑا نہ ہو، اس کے معنی یہ ہیں کہ انھوں نے عافیت اور احتیاط کی راہ نکالی، اس پر بھی جب انھوں نے مسلمانوں کی کشاکش دیکھی تو اس میں تشدد سے کام نہیں لیا اور خدا سے مغفرت مانگتے ہوئے درگذر کیا پس یہ کوئی گرفت کی بات نہیں،

اب جب زکوٰۃ اور صدقات کے اونٹوں کی بات نکل آئی ہے تو ہم اس اعتراض کا تذکرہ بھی کر دینا چاہتے ہیں جو حضرت عثمانؓ کے مخالفین کرتے ہیں، کہ حضرت عثمانؓ نے صدقات کی رقمیں جنگ پر اور دوسرے رفاہ عام کے کاموں پر خرچ کی ہیں، اعتراض کرنے والوں کا کہنا ہے کہ صدقات کے مالوں کے مصارف مقرر ہیں، اللہ نے تفصیل کرتے ہوئے آیت نازل کی۔

اِنَّمَا الصَّدَقَاتُ لِلْفُقَرَآءِ وَ الْمَسَاکِیْنِ وَالْعَامِلِیْنَ عَلَیْهَا وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوْبُهُمْ وَالْغَارِمِیْنَ وَفِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَ ابْنِ السَّبِیْلِ فَرِیْضَةً مِّنَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ عَلِیْمٌ حَکِیْمٌ۔

خیرات کا مال تو بس فقیروں کا حق ہے اور محتاجوں کا اور ان کارکنوں کا جو خیرات کے وصول کرنے پر تعینات ہیں اور ان لوگوں کا جن کے دلوں کا پرچانا منظور ہے ان مصارف میں مال خیرات یعنی زکوٰۃ کو خرچ کیا جائے اور نیز قید غلامی سے غلاموں کی گردنوں کے چھڑانے ہیں اور مسافروں کے زاد راہ میں یہ حقوق اللہ کے ٹھہرائے ہوئے ہیں، اور اللہ جاننے والا اور صاحب تدبیر ہے۔

اللہ نے ان مصارف کی جس حصر کے ساتھ تفصیل کی ہے اور فریضۃً مِنَ اللہ کا جو اضافہ کر دیا ہے اس کے پیش نظر امام کو حق نہیں کہ وہ صدقات کو ان مصارف کے علاوہ کہیں خرچ کرے اس اعتراض کا جواب اہلِ سنّت اور معتزلہ متکلمین نے دیا ہے کہ حضرت عثمانؓ نے ایسا اسی وقت کیا ہے جب انھوں نے دیکھا کہ بیت المال میں گنجائش ہے اور یہ کہ جنگی ضروریات کا تقاضا ہے، پس انھوں نے صدقات کی مدمیں سے قرض لیا اور جنگ پر خرچ کیا اور اس پختہ ارادے سے کیا کہ بیت المال

میں وسعت ہوتے ہی یہ قرض ادا کر دیں گے، اور امام کو اس کا حق ہے کہ وہ ایک مصرف سے دوسرے مصرف کے لئے قرض لے، قرض ادا کرنے کا پختہ ارادہ رکھنے کے بعد امام کے لئے ایسا کرنے میں نہ دین کی کوئی مخالفت ہے اور نہ کسی سنتِ موروثہ میں ردّ و بدل! متکلمین کے اس جواب پر ہم کہنا چاہتے ہیں کہ دینی حیثیت سے اس میں کوئی قباحت نہیں، لیکن ایک مصرف سے دوسرے مصرف کے لئے قرض لینا ہی قباحت ہے جو مالی تدبیر میں کسی خرابی کا پتہ دیتی ہے، جو اشارہ کرتی ہے کہ جنگ پر اور مصالح عامہ پر بے روک ٹوک اور غیر محتاط مصارف ہو رہے ہیں، غیر مستحق لوگوں کو بخشش کے طور پر عطیات دیئے جا رہے ہیں آیندہ کسی مقام پر ہم بہت جلد اس مسئلہ پر بحث کریں گے،

حضرت عثمانؓ پر مخالفین کا ایک اعتراض یہ بھی ہے کہ انھوں نے لوگوں کو ایک قرآن مجید پڑھنے پر مجبور کر دیا، اس پر بھی اکتفا نہیں کیا کہ دوسرے لکھے ہوئے صفحات کا پڑھنا پڑھانا ممنوع قرار دیا جائے بلکہ بات ہی ختم کر دی اور ایک مصحف کے علاوہ جس قدر قرآنی آیات کے لکھے ہوئے صفحات تھے سب کو جلا ڈالنے کا حکم دے دیا،

معترضین کہتے ہیں کہ آنحضرتؐ نے فرمایا ہے :-

| | |
|---|---|
| نزل القرآن علی سبعۃ احرف | قرآن سات حرفوں میں نازل ہوا |
| کلھا کاف شاف | سب کے سب کافی اور شافی ہیں؛ |

ایسی حالت میں ایک مصحف کے سوا باقی کا پڑھنا ممنوع قرار دینا، ایک کے علاوہ سب کو جلا دینا، ان نصوص کی قرأت روک دینا ہے جنھیں اللہ نے نازل کیا ہے، اُن صفحات کو جلا دینا ہے جن میں وہ قرآن لکھا تھا جو لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سیکھا تھا اور امام کے لئے مناسب نہیں کہ وہ قرآن کا ایک حرف بھی بیکار کرے، یا ایک نص بھی جلا دے لوگوں کو ایک مصحف پر متحد کر دینے کا مسئلہ اس قدر آسان نہیں ہے جتنا حضرت عثمانؓ کے مخالف اور حامی خیال کرتے ہیں، آنحضرتؐ سے کئی ہوئی روایات بیان کی جاتی ہیں آپ فرماتے ہیں نزل القرآن علی سبعۃ احرف لیکن مسلمان آج تک اس حدیث کے مطلب بیان کرنے پر متفق نہیں ہو سکے کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ اَحرف سے مراد وہ معانی اور مطالب ہیں جن کا ذکر قرآن مجید

نے وعدہ وعید، امر ونہی اور وعظ و قصص کے ماتحت کیا ہے، بعض لوگ کہتے ہیں کہ احرف سے مراد تصوف کی راہیں ہیں، ایک جماعت خیال کرتی ہے کہ احرف کا مطلب وہ الفاظ ہیں جو زبانوں کے اختلافات کی بنا پر باہم مختلف ہیں، بہرحال مسلمان متفق نہیں ہو سکے کہ اس حدیث کا ٹھیک ٹھیک مفہوم کیا ہے، تو جب تک حضرت عثمانؓ کے حامی اور مخالف کسی ایک مفہوم پر متفق نہ ہو جائیں اس حدیث کو دلیل نہیں بنایا جا سکتا، روایات سے اس کا بھی پتہ چلتا ہے کہ مسلمان خود عہد نبوی میں قرآن کی قرأت میں مختلف تھے اور یہ اختلاف صرف لہجوں میں نہ تھا بلکہ الفاظ میں بھی تھا لیکن معانی میں اختلاف نہ تھا پھر ان اختلاف کرنے والوں نے بات دربار نبوتؐ میں پیش کی آنحضرتؐ نے سبھی قرأتوں کی اجازت دیدی اس لئے کہ معانی میں کچھ اختلاف نہ تھا، صرف الفاظ میں کچھ ہیر پھیر تھا، قرآن مجید صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ کے عہد میں جمع کیا گیا حضرت عثمانؓ کے پاس صوبوں اور سرحدوں سے شکایتیں پہنچیں کہ مسلمان قرآن مجید کے پڑھنے میں اختلاف کرتے ہیں اور آپس میں جھگڑا کرتے ہیں بعض لوگ اپنے قرآن کو دوسروں کے مصحف پر ترجیح دیتے ہیں اور نوبت تفریق تک پہنچ چکی ہے، حذیفہؓ الیمانؓ نے حضرت عثمانؓ کو لکھا "قبل اس کے کہ قرآن کے بارے میں پھوٹ پڑ جائے آپ اُمت محمدؐ کی خبر لیجئے"۔

پس اس میں کچھ شک نہیں کہ ایک قرآن کر دینا، اختلافات کا خاتمہ کر دینا اور مسلمانوں کو ایک حرف یا ایک زبان میں قرآن پڑھنے پر آمادہ کر لینا حضرت عثمانؓ کا وہ کارنامہ ہے جو اپنے اندر غیر معمولی جرأت رکھتا ہے، اور جرأت سے کہیں زیادہ اس میں مسلمانوں کی خیر خواہی اور ان کے ساتھ اخلاص ہے اگر حضرت عثمانؓ مسلمانوں کو باہم مختلف الفاظ رکھنے والی زبانوں میں کئی کئی طرح قرأت کرتے رہنے دیتے تو یقیناً یہ ایک نا اتفاقی اور تفریق کا سرچشمہ ہوتا، اور قطعاً الفاظ کا یہ اختلاف فتوحات کے بعد جب کہ عجمی عرب ہو رہے تھے اور دیہات کے عرب قرآن سیکھ رہے تھے معانی کے خوفناک اختلاف تک پہنچا دیتا،

یہی وجہ ہے کہ اہل سنت اور معتزلہ حضرت عثمانؓ کی اس عظیم الشان خدمت کے اعتراف کرنے اور اس میں آپ کا شرف اور امتیاز ماننے میں متردد نہیں ہوتے حضرت عثمانؓ نے قرآن ایک کر کے مسلمانوں کو تفریق سے بچا لیا، اور ان کو ایک ایسی چیز پر جمع کر دیا جس میں وہ اختلاف

نہیں کر سکتے، اور جہاں تک ہم کو معلوم ہے حضرت عثمانؓ کے اس عمل پر حضرت علیؓ یا شوریٰ کے کسی رکن کو کوئی اعتراض نہیں ہے بلکہ علیؓ تو فرماتے ہیں کہ اگر عثمانؓ کی جگہ میں ہوتا تو قرآن کے بارے میں مسلمانوں کو اسی بات پر آمادہ کرتا جس پر انھوں نے کیا، پس اس معاملے میں مذہبی حیثیت سے حضرت عثمانؓ پر کوئی اعتراض نہیں، ہاں یہ کہا جا سکتا ہے کہ مصحف کی کتابت کا کام آپ نے صحابہؓ میں سے چند افراد کے حوالے کر دیا، اور ان قاریوں کو نظر انداز کر دیا، جنھوں نے قرآن خود نبیؐ سے سُنا اور سیکھا تھا اور شہروں میں بہت سے لوگوں کو اس کی تعلیم دی تھی، مناسب تھا کہ ان سب قاریوں کو جمع کرتے اور کتابتِ مصحف کا کام اُن کے ذمے کرتے یہیں سے ہم کو عبداللہ ابن مسعودؓ کی ناراضی کا پتہ چلتا ہے وہ قرآن کے سب سے بڑے حافظ تھے وہ کہا کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منہ سے میں نے ستر سورتیں حاصل کی تھیں جب زید بن ثابتؓ سنِ تمیز کو بھی نہیں پہنچے تھے ایسی حالت میں حضرت عثمانؓ کا زید بن ثابتؓ اور اُن کے ساتھیوں کو موقع دینا اور عبداللہ ابن مسعودؓ وغیرہ کو نظر انداز کر دینا ہم کو آسانی کے ساتھ اس نتیجے تک پہنچاتا ہے کہ اس سے اعتراض اور کشیدگی کے جذبات پیدا ہوتے

شاید قرآنی صفحات کا جلا دینا بعض مسلمانوں کی ناگواری اور کوفت کا باعث ہوا اور اختلافات کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کر دینے کی عثمانی تدبیر ان کو پسند نہ ہوا مسلمان اس زمانے میں اگر تمدنی طور پر کچھ آگے ہوتے تو حضرت عثمانؓ کے لئے ممکن ہوتا کہ وہ جلائے جانے والے صفحات کو عوام بلکہ خواص سے بھی دور رکھ کر ضائع ہونے سے بچا لیتے، لیکن وہ تہذیب کی اس منزل میں نہ تھے کہ کتبخانوں کی تنظیم اور آثار کی حفاظت کا سامان کرتے اور جب مذہبی اور سیاسی حیثیت سے حضرت عثمانؓ کا یہ عمل کوئی قصور نہیں تو دین کی کسی بات کے ضائع ہونے کا کوئی غم نہیں ہاں اس کا افسوس کر سکتے ہیں، کہ اہل علم اور محققین کے لئے عربی زبان اور اس کے لہجوں کی تحقیقات کے بعض مواقع جاتے رہے، لیکن جو کچھ ہوا اس کی حیثیت لسانی تحقیقات اور لہجوں پر بحث و نظر سے بہت اعلیٰ وارفع ہے

حضرت عثمانؓ کی ایک اور بات ہے جس پر ان کے مخالفوں کو اعتراض ہے جس میں عذر داری کی گنجائش ہم کو نظر نہیں آتی، حضرت عثمانؓ نے اپنے چچا حکم ابن العاص اور اُن

کے متعلقین کو مدینہ واپس بلا لیا حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کو نہایت سختی کے ساتھ مدینے سے نکال دیا تھا حکم بن العاص کا مکان عہد جاہلیت میں آنحضرت صلعم کے پڑوس میں تھا حکم اپنے شریف پڑوسی کو بری سے بری اذیت پہنچاتا تھا یہی حکم تھا جس نے حضرت عثمانؓ کو اسلام لانے کی سزا میں رسی سے باندھ دیا تھا اور قسم کھائی تھی کہ جب تک اپنے باپ دادا کے مذہب پر واپس نہ آجائیں اُن کو اسی طرح رکھوں گا بلکن پھر مایوس ہو کر آپ کو کھول دیا حکم فتح مکہ کے بعد مسلمان ہو کر مدینہ آیا لیکن اس کا اسلام موت سے بچنے کی ایک ترکیب تھی ثبوت یہ کہ وہ اس کے بعد بھی اپنی حرکتوں سے آنحضرتؐ کو تکلیفیں پہنچاتا تھا چنانچہ آپ کے پیچھے پیچھے جاتا، آنکھوں سے اشارے کرتا تمسخر کے ساتھ آپ جیسی حرکتیں کرتا، ایک دن وہ آپ کے کسی حجرے میں دفعتہً آگیا، آپ غصے میں باہر نکل آئے اور اس کو پہچان کر فرمایا۔ اس بزدل کے لئے میری کون مدد کرے گا؟ اس کے بعد آپ نے اس کو مدینہ سے نکال دیا، اور فرمایا وہ کبھی میرا پڑوسی نہیں رہ سکتا، حضرت عثمانؓ نے آنحضرتؐ سے حکم کی واپسی کے لئے سفارش کی لیکن آپ نے کوئی وعدہ نہیں کیا، پھر حضرت ابوبکرؓ سے درخواست کی، انھوں نے مسترد کر دی، پھر حضرت عمرؓ سے اپنی خواہش کا اظہار کیا، حضرت عمرؓ نے نہ صرف یہ کہ انکار کر دیا بلکہ حضرت عثمانؓ کو ڈانٹا، اور متنبہ کیا کہ آیندہ وہ حکم کے بارے میں گفتگو نہ کریں، پھر جب وہ خود خلیفہ ہوئے تو حکم کو مدینہ واپس بلا لیا، یہ دیکھ کر مسلمانوں کو برا معلوم ہوا اور ممتاز صحابہ نے حضرت عثمانؓ کے پاس جا کر اعتراضات کئے، انھوں نے جواب دیا، کہ اس سلسلے میں آنحضرتؐ سے بات چیت ہوئی تھی حضرتؐ کا جواب امید افزا تھا، لیکن ابھی بات پوری نہیں ہوئی کہ آپ وفات پا گئے حضرت عثمانؓ کے حامی معتزلہ اور اہل سنت کہتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ کی رائے میں حکم کی جلاوطنی دائمی سزا نہ تھی اس لئے کہ جیسے جیسے دن گذرتا ہے جلاوطن کے حالات میں اصلاح ہوتی جاتی ہے تب اسکو معاف کر دینا چاہیے اور موقع دینا چاہیے، کہ وہ اپنی سرزمین میں واپس آجائے یہ بھی کہا جاتا ہے کہ حضرت عثمانؓ کو معلوم ہو چکا تھا کہ آنحضرتؐ حکم کی واپسی پر راضی ہیں، لیکن صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ نے اس بات کو اس لئے تسلیم نہیں کیا کہ یہ تنہا حضرت عثمانؓ کا کہنا تھا اس کے لئے کوئی شاہد نہ تھا لیکن جب ان کو خلافت ملی تو انھوں نے اپنے ذاتی علم کی بنا پر فیصلہ کر دیا، اور خلیفہ کو یہ حق ہے کہ اپنے ذاتی علم کی بنا پر فیصلہ کرے۔

لیکن حضرت عثمانؓ کے معترضین کہتے ہیں کہ عہد جاہلیت میں حکم کا آنحضرتؐ کے ساتھ جو سلوک تھا، اور بنیادی مسلمان ہونے کے بعد اس نے آپؐ کے ساتھ جو طرز عمل رکھا، پھر آپؐ کا یہ فرمانا کہ، اس بزدل کے لئے میری مدد کون کرے گا؟ وہ مدینہ میں میرے ساتھ کبھی نہیں رہ سکتا، یہ سب باتیں حضرت عثمانؓ کو روکتی ہیں کہ وہ حکم کو مدینہ واپس بلائیں، خلیفہ کے لئے اپنے ذاتی علم کی بنا پر فیصلہ کرنا اس وقت مناسب نہیں ہے جب ایسا شبہہ موجود ہے کہ اس کے حکم میں رشتہ داری کی رعایت ہے، اس لئے کہ حکم حضرت عثمانؓ کے چچا ہیں صرف یہی شبہہ کافی تھا، کہ حضرت عثمانؓ حکم کو مدینہ بلانے سے باز رہتے، پھر اگر ہم آنحضرتؐ کے اس قول کا کہ وہ مدینہ میں میرے ساتھ ہرگز نہیں رہ سکتا، کا اضافہ کرلیں تو نبیؐ کی حرمت کا ادنیٰ تقاضا تھا کہ حضرت عثمانؓ حکم کو مدینہ بلا کر وفات کے بعد آنحضرتؐ کا ساتھی نہ بنا دیتے جب کہ آپ زندگی میں اس کے انکاری تھے،

حضرت عثمانؓ نے حکم اور اُن کے لڑکوں کے ساتھ بعد میں جو کچھ کیا اس سے واضح ہو جاتا ہے کہ اُن کو مدینہ بلانے کا مقصد یہ تھا کہ انھیں مواقع کے لئے ترجیح دیں، ان کی وجہ دوسروں پر برتری حاصل ہو، سیاسی، انتظامی اور مالی معاملات میں ان سے مدد لی جائے، چنانچہ آپ نے حکم کو بہت سا مال دیا، اس کی موت کے بعد اس کی قبر پر ایک خیمہ بنا دیا، علاوہ ازیں حارث بن حکم کو مدینہ کے بازار پر مقرر کر دیا، جس نے اپنی ذات پر اور دوسروں پر بڑی زیادتی کی، اس نے ایسی روش اختیار کی جس کو راست بازی اور تقویٰ سے کوئی نسبت نہ تھی، البتہ اس میں حرص وطمع اور بہت زیادہ دولت جمع کرنے کی خواہش تھی،

پھر حضرت عثمانؓ نے اسی پر بس نہیں کیا، حارث کو بھی بہت زیادہ مال دیا جیسا کہ آگے آپ پڑھیں گے، پھر مروان بن الحکم پر خاص عنایت کی نظر کی اس کو عطیات دیئے مقرب بنایا اپنا وزیر اور مشیر رکھا، ان تمام باتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عثمانؓ نے حکم اور اس کے لڑکوں کو محض ہمدردی اور عنایت کی بنا پر نہیں بلایا تھا، بلکہ اس لئے بلایا تھا کہ وہ آپ کے دست و بازو بن سکیں،

یہ ہیں وہ تمام باتیں جن کو معترضین حضرت عثمانؓ کی مذہبی حیثیت کے خلاف پیش کرتے ہیں

میرے خیال میں اُن میں سے اکثر ایسی ہیں جن سے حضرت عثمانؓ پر کوئی حرف نہیں آتا، یہ حکم بن العاص اور اُن کے لڑکوں کی بات ہی ایک ایسا اعتراض ہے جس کے جواب میں دشواری ہے لیکن یہ بات بہرحال حضرت عثمان کے دین کو مجروح نہیں کرتی، انھوں نے ایک سنّت کی مخالفت کی اور اس کا غلط یا صحیح ایک مطلب بنایا، لیکن انھوں نے دین کے کسی اصول میں کوئی تبدیلی نہیں کی اور نہ دین کے کسی رکن کو گرایا، اور پھر وہ مرد مجتہد ہیں اُن سے خطا اور صواب دونوں کا امکان ہے، اور ہر خلیفہ صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ جیسی راہ نہیں چل سکتا، خواہ اس نے لوگوں سے عہد کیا ہو کہ وہ زندگی میں شیخینؓ کا پابند رہے گا،

ہمارا یقین ہے کہ اگر حضرت عثمانؓ اپنے واقعات کے ساتھ اسی حد پر ٹھہر جاتے تو مسلمان ان کے ساتھ خیر خواہی اور سخت نکتہ چینی کی حد سے آگے نہ بڑھتے اور معاملات کی ذمہ داری ان کے سر ڈال کر خدا کے حوالے کر دیتے جو اُن سے نرم یا گرم جیسا چاہتا حساب لیتا لیکن حضرت عثمانؓ اور ان کے عمّال اس حد سے آگے بڑھے اور ایسی باتیں کیں جن سے لوگوں کے حقوق میں اُن کے مصالح میں اور ان کی آزادی میں مداخلت ہوئی اور یہ ایک بڑے فتنے کا سرچشمہ ثابت ہوا،



# تقرری اور برطرفی

گورنروں کے تقرر اور برطرفی میں اور انتظامی امور میں حضرت عثمانؓ کے مسلک پر مسلمانوں کو بڑا اعتراض ہے وہ کہتے ہیں کہ آپ نے مسلمانوں کے معاملات کی لگام چند ایسے نوجوانوں کے ہاتھوں میں دیدی جن میں نہ صلاحیت تھی نہ مقدرت اور جو نہ دین کے خیر خواہ تھے نہ اللہ اور اس کے رسولؐ کے مخلص، حکومت کے عہدوں سے صحابہؓ کو برطرف کر دیا، حضرت عمرؓ کی وصیت پر توجہ نہیں کی اور لوگوں کی گردنوں پر ابو معیط اور بنی امیہ کو سوار کر دیا، لوگوں نے بیزاری اور ناراضی کا اظہار کیا، لیکن آپ نے کچھ اثر نہیں لیا، بالآخر ان حاکموں کا فسق اور بے راہ روی کھل گئی پھر بھی آپ نے ان کو برطرف نہیں کیا اور کیا تو اس وقت جب کوئی چارہ کار نظر نہ آیا،

آپ نے کوفہ پر سعید ابن ابی وقاصؓ کی جگہ ولید کا تقرر کیا، بصرہ میں ابو موسیٰ اشعریؓ کی جگہ عبداللہ ابن عامر کو دی، مصر میں عمرو بن العاصؓ کی جگہ عبداللہ ابن ابی سرح کو حاکم بنایا اور پورا ملک شام امیر معاویہؓ کے حوالے کر دیا،

ان تمام معاملات پر ہم نے اپنی رائے پیش کر دی ہے لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ ایک طرف محققین اور اہل سنت حضرت عثمانؓ کی طرف سے جواب دہی میں بے جا تکلفات سے کام لے رہے ہیں اور دوسری طرف مخالفین اعتراض کی راہ سے آگے بڑھ کر بدنام کرنے کی حد میں جا رہے ہیں، حضرت عثمانؓ کے حامیوں کا یہ کہنا معقول نہیں کہ وہ بے قصور ہیں، ان کو مقرر ہونے والے گورنروں کے اندرونی حالات کا پتہ نہ تھا، بظاہر حالت اچھی تھی، اس لئے تقرر میں کوئی قباحت نظر نہیں آئی، ولید ابن عقبہ کے حالات روز روشن تھے، حضرت عثمانؓ جانتے تھے کہ ولید کے بارے میں آیت اتری ہے قرآن اس کو فاسق کے نام سے یاد کرتا ہے، حضرت عمرؓ نے یہ سمجھ کر کہ اب اس کی حالت ٹھیک ہو گئی ہو گی اس کو بنی تغلب کے صدقات کی وصولی

پر مقرر کیا لیکن جیسے ہی آپ کو پتہ چلا کہ وہ بدستور اپنی جاہلیت میں ملوث ہے آپ نے برطرف کردیا، خود ولید کو بھی اپنی حالت کا ٹھیک اندازہ تھا، چنانچہ جب وہ سعد ابن ابی وقاصؓ کے پاس کوفہ پہنچا تو روایتوں میں ہے کہ سعدؓ نے اُس سے پوچھا۔ ملاقاتی بنکر آئے ہو کہ حاکم؟ ولید نے کہا، حاکم بن کر، سعد نے کہا۔ معلوم نہیں کہ میں کچھ احمق ہو گیا یا تم عقلمند بن گئے ولید نے کہا۔ نہ تم احمق ہوتے نہ میں عقلمند بنا، قوم کے ہاتھ میں اختیار آیا اور اس نے چن لیا سعدؓ نے کہا۔ تم بالکل ٹھیک کہتے ہو، پس ولید جانتا تھا کہ اس کو کوفے کی گورنری اس لئے نہیں ملی کہ اس کی کیفیت بدل گئی ہے وہ خراب تھا اچھا ہو گیا ہے بلکہ اس لئے کہ قوم مختار تھی اس نے موقع دیدیا، اسی طرح حضرت عثمانؓ بخوبی جانتے تھے کہ عبداللہ ابن عامر ۲۵ سال کا نیا نوجوان ہے، مہاجر اور انصار میں دوسرے عرب قبائل میں ایسے افراد موجود تھے جو عبداللہ سے زیادہ معمر، عبداللہ سے زیادہ تجربہ کار اور اس سے بہت پہلے کے مسلمان ہیں۔

اسی طرح حضرت عثمانؓ خوب جانتے تھے کہ عبداللہ ابن ابی سرح کے بارے میں آیت نازل ہوئی ہے، آنحضرتؐ نے فتح مکہ کے دن اُس کے خون کا اعلان کیا تھا، پس اُن لوگوں کے حالات کچھ چھپے ڈھکے نہ تھے اور حضرت عثمانؓ جیسوں پر تو بالکل عیاں تھے، پھر معتزلہ اور اہلِ سنت کا یہ کہنا بھی معقولیت نہیں رکھتا کہ گورنروں کی آلودگی اور خرابی کا پتہ چلتے ہی حضرت عثمانؓ نے اُن کو معزول کردیا، اس لئے کہ انھوں نے ولید کو اسی وقت برطرف کیا جب برطرفی کے سوا چارہ کار نہ تھا، ہمارا یہ خیال نہیں کہ حضرت عثمانؓ نے حد جاری کرنے میں ذرا بھی تاخیر کی، لیکن اس کا ہم کو یقین ہے کہ ولید کو انھوں نے اسی وقت معزول کیا جب اس کی برائی طشت از بام ہو گئی، گواہوں نے اس کی شراب نوشی کی گواہی دیدی، کوفہ والے چلا اُٹھے، انصار اور مہاجرین نے برطرفی پر شدت کے ساتھ اصرار کیا، ولید کے بعد سعید کو بھی خوشی سے برطرف نہیں کیا، بلکہ مجبور ہو کر، کوفہ والوں نے سعید کو شہر میں داخل ہونے نہیں دیا، اور حضرت عثمانؓ کو لکھا، کہ بغاوت منظور کیجئے یا پھر ابو موسیٰ اشعریؓ کو والی مقرر کیجئے اسی طرح عبداللہ ابن ابی سرح کو بھی خوشی سے معزول نہیں کیا۔ بلکہ مصریوں نے بغاوت کی دھمکی دی، انصار اور مہاجرین نے بھی معزولی پر اصرار کیا، حضرت علیؓ نے اس پر قتل کے

الزام کی تحقیق کا مطالبہ کیا، تب جا کر کہیں حضرت عثمانؓ نے اُس کو برطرف کیا اور محمد بن ابو بکرؓ کے لئے فرمان لکھا، ان باتوں میں تو شک کی گنجائش نہیں، البتہ وہ خط کی بات مشکوک ہے جو بعد میں لکھا گیا اور جس میں مصریوں کو قتل کرنے کا حکم دیا گیا ہے،

پس یہ بات صحیح نہیں کہ ان کو گورنروں کے حالات کا علم نہ تھا، اور نہ یہ صحیح ہے کہ خرابی کی اطلاع پاتے ہی حضرت عثمانؓ نے ان کو معزول کر دیا،

اور مخالفین کا یہ کہنا کہ آپ کے گورنر حکومت کرنے کی قابلیت اور مقدرت نہیں رکھتے تھے کھلی ہوئی زیادتی ہے، اس لئے کہ اُن کی اہلیت اور مقدرت میں کچھ شک نہیں فتوحات میں اُن کی کارکردگی، ان کی ہمت اور حوصلہ اس کا ثبوت ہے لیکن یہ قابلیت اور قدرت اس حکومت کے لئے تھی جس کی بنیاد قوت پر تھی، شوکت پر تھی، جبر اور برتری پر تھی، اسلامی فرائض یعنی عدل و انصاف، اخوت اور مساوات پر نہ تھی اس پابندی عہد پر نہ تھی جو حضرت عثمانؓ نے کیا تھا، کہ وہ کتاب و سنت اور شیخینؓ کی سیرت سے ایک قدم بھی نہیں ہٹیں گے،

پس حضرت عثمان کے تقرر اور برطرفی کو اُن کے عہد و پیمان سے کوئی نسبت نہیں اور بلاشبہ جن لوگوں نے اُن کے حاکموں کو تنگ کیا اُن کے خلاف بغاوت کی اور ان پر اعتراض کرتے رہے وہ خطاکار نہ تھے،



# مالی پالیسی

حضرت عثمانؓ کی مالی پالیسی اُن کے پورے دورِ خلافت میں زیادہ تر قابلِ اعتراض رہی بہت سے اُن کے معاصرینؓ نے پھر راویوں اور مورخوں نے اس سے اپنی ناراضی کا اظہار کیا ہے بعد میں متکلمین نے اس کو اپنے اختلافات کا موضوع بنایا، معتزلہ اور اہلِ سنّت نے اس کی حمایت کی، شیعہ اور خوارج نے مخالفت کی۔ مختصراً حضرت عثمانؓ کی مالی پالیسی کا خلاصہ یہ ہے کہ خلیفہ جہاں بھی مصلحت سمجھے عوام کا مال خرچ کر سکتا ہے، اور جب منصب خلافت کے ماتحت وہ مسلمانوں کے معاملات کی تدبیر کے لئے وقف ہو چکا ہے تو اپنی ذات کے لئے، گھر والوں کے لئے اور قرابت داروں کے لئے عوام کے مال میں سے بقدر کفالت لے سکتا ہے، مورخین نے ٹھیک طور پر اس بات کی وضاحت نہیں کی کہ حضرت عثمانؓ خلیفہ ہونے سے قبل بڑے سخی، بڑے روادار اور بڑے فیّاض تھے، غیر معمولی دولت کے مالک تھے اور زبردست نفع بخش کاروبار کرتے تھے اُن کی دولت اُن کے تمام مصارف کے لئے گنجائش رکھتی تھی، پھر جب آپ خلیفہ ہو گئے تو اس منصب نے تجارت کرنے اور نفع کمانے سے روک دیا، اور یہ ضروری تھا کہ خلافت سے پہلے جو آپ کے مصارف تھے وہ علی حالہ باقی رہیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ اس خیال کے تھے کہ خلافت کو خلیفہ کی مالی زندگی پر اثر انداز نہیں ہونا چاہیے، اگر اس کا ذاتی مال ضرورتوں کو پورا نہیں کر رہا ہے تو عوام کا مال اس کو پورا کر دے اس لئے کہ اس کی دولت میں کمی اور دولت کی نفع بخشی میں رکاوٹ اسی لئے ہے کہ وہ اپنا سارا وقت عوام کی دولت کے انتظام میں صرف کر رہا ہے،

حضرت عثمانؓ کی طرح خلافت سے پہلے صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ کے پاس دولت اور ثروت نہ تھی، اُن میں سے کسی ایک نے بھی بیر رومہ نہیں خریدا، زمین خرید کر مسجد نبویؐ میں توسیع نہیں کی، اس لئے نہیں کہ بخل سے کام لیا بلکہ اس لئے کہ وہ دولت مند ہی نہ تھے پھر یہ دونوں خلیفہ حضرت عثمانؓ کی طرح اپنی ذات پر، گھر والوں پر، اور متعلقین پر فراخی اور فیّاضی سے خرچ نہیں

کرتے تھے اس لئے کہ ان کی دولت اس کی اجازت نہیں دیتی تھی، پس خلافت کی ذمہ داری لینے کے بعد ان دونوں حضرات کی روش میں اگر کچھ تبدیلی ہوئی تو وہ یہ کہ یہ اور بھی سخت گیر اور محتاط ہو گئے، لیکن حضرت عثمانؓ خلافت کے بعد بھی اپنی پہلی روش پر قائم رہے غالباً تھوڑے ہی دنوں کے بعد جب ذاتی سرمایہ کم ہو گیا، تو انھوں نے مسلمانوں کے مال سے اتنی مقدار لینا اپنے لئے مباح کر لیا جتنی تجارتی مشغولیت، نفع میں پس انداز کر سکتی، شروع شروع معاملہ اسی طرح رہا اس کے بعد اس میں اضافہ ہوا اور پھر اقتدار نے آپ کا رخ زیادہ سخاوت اور فیاضی کی طرف پھیر دیا،

حضرت عثمانؓ کے مالی مسلک کی وضاحت میں ایک اور بات بھی پیش نظر رکھنی چاہیئے، اور وہ یہ کہ غالباً حضرت عثمانؓ اس خیال کے تھے کہ مسلمانوں کو اُن کی نگرانی کا بھی حق نہیں ہے، سزا دینا تو الگ رہا، وہ سمجھتے تھے کہ جو عہد وپیمان انھوں نے کیا ہے اس کی جواب دہی عوام کے سامنے نہیں بلکہ خدا کے سامنے کرنی ہے، اس کا پتہ اس طرح چلتا ہے کہ جب لوگوں نے ان سے معزول ہونے کا اہم مطالبہ کیا تو وہ مطمئن رہے، اور مطالبہ کرنے والوں سے اور دوسروں سے فرمایا "جو خلعت خدائے عزوجل نے مجھے پہنا دی ہے میں اُس کو اُتارنے والا نہیں ہوں، اور یہ کہ آگے بڑھا کر کوئی میری گردن اڑا دے یہ مجھے زیادہ پسند ہے اس بات سے کہ میں خدائے عزوجل کا پہنایا ہوا لباس اُتار دوں"

پس خلافت حضرت عثمانؓ کی نظر میں ایسی ذمہ داری نہ تھی جس کو اپنی خواہش سے یا لوگوں کے کہنے سے واپس کر دیں، ان کے نزدیک خلافت اللہ کا پہنایا ہوا لباس ہے جس کو اُتارنے کا نہ خود ان کو حق ہے اور نہ کسی دوسرے کو، یہ تو صرف اللہ کے اختیار کی بات ہے وہی اس کو زندگی کا لباس اُتارنے کے دن اُتار سکتا ہے،

حضرت عثمانؓ کی دلیل یہ ہے کہ انھوں نے شیخینؓ کو دیکھا جب سے دونوں نے خلافت کی ذمہ داری لی کسی نے اُن کو اُن کی زندگی تک علیحدہ نہیں کیا اس طرح اُن کو بھی جب تک اُن کی زندگی ہے کوئی خلافت سے علیحدہ نہیں کر سکتا، اگر خلافت اور اس سے حاصل ہونے والے اقتدار کے بارے میں حضرت عثمانؓ کا یہی نظریہ ہے تو پھر حیرت کی بات نہیں اگر وہ ان لوگوں کو تنگ کریں جو ان سے اقتدار کے لئے برسر پرخاش تھے، جو ان کو انتظامات میں، سیاسیات میں، اور مالیات میں

بعض تصرفات سے روکنا چاہتے تھے اس لئے کہ وہ اللہ کے سامنے جواب دہ ہیں لوگوں کے سامنے نہیں حضرت عثمانؓ کی یہ رائے کسی تصنع کی بنا پر نہیں اور نہ معترضین سے بچنے کی خاطر ہے بلکہ سچی نیت اور خالص بصیرت کے ماتحت وہ ایسا سمجھتے تھے غالباً اُن کے زمانے کے بہت لوگ مسلمان بھی خلافت اور اس کے اقتدار کے متعلق یہی خیال رکھتے تھے اس کے معنی یہ ہیں کہ صحابہ میں ایسے حضرات تھے جو خلیفہ سے اختلاف اپنے لئے جائز نہیں سمجھتے تھے، خواہ وہ اعتدال سے دور اور راہ سے ہٹ گیا ہو، یہ لوگ اللہ کی اس آیت کے ظاہر پر عمل کرتے ہیں اور اس کی تاویل پسند نہیں کرتے۔

| | |
|---|---|
| یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا | اے ایمان والو اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت |
| الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ | کرو رسول کی اور اپنے میں سے اولوالامر کی، |

یہ لوگ اگر خلیفہ کی طرف سے کوئی زیادتی ہو جائے تو اس کو برداشت کرنا اس لئے اچھا سمجھتے تھے کہ اس پر اُن کو آخرت میں ثواب ملے گا اور اس لئے بھی کہ خلیفہ سے مقابلہ میں کہیں کسی گناہ کی زد میں نہ آجائیں، اور پھر اس میں اُن کے لئے کوئی حرج کی بات نہ تھی کہ دنیا میں زیادتی برداشت کرلیں اور آخرت میں ثواب کے مستحق بنیں، اور خلیفہ اپنے اعمال کا ذمہ دار ہو اور خدا کو اس کا حساب دے،

حضرت ابوذرؓ کا یہی مسلک تھا کہ وہ حضرت عثمان کی زیادتی کو ناپسند کرتے ہوئے بھی اُن کی اطاعت اور فرمانبرداری کرتے تھے، اور حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ بھی اسی مسلک پر تھے جب ذاتی معاملے میں حضرت عثمانؓ نے آپ کے ساتھ زیادتی کی، اور دین کے معاملے میں جب مِنیٰ میں آپ نے نماز پوری کر لی، حالانکہ آپ کو حضرت عثمانؓ سے اتفاق نہ تھا،

غرض حضرت عثمانؓ مالیات میں اور جنگ میں بدستور اپنا انتظام اور اپنی سیاست چلاتے رہے ان کے پیش نظر یہ بات تھی کہ اجتہاد کرنا اُن کا حق ہے اور اس اجتہاد کی جوابدہی خدا کے سامنے کرنی ہے اور یہ کہ مسلمانوں کا فرض ہے کہ اُن کی اطاعت اور خیر خواہی کریں اور مشورے بھی دیں، ان کا جی چاہا تو مان بھی لیں گے جیسا کہ بعض مواقع پر ہوا اور نہ جی چاہا تو مسترد کر دیں گے اور اس کی بھی متعدد مثالیں ہیں، حکومت اور اقتدار کا یہ تصور ایک نیا تصور ہے حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے خیال میں بھی نہ تھا کہ مسلمانوں سے قطع نظر کرکے اقتدار کی کوئی صورت نکل سکتی ہے، فاروق اعظمؓ کا رویہ تو سنفقد

سخت تھا کہ خود مسلمان گرانی محسوس کرتے تھے۔ روایتوں میں آتا ہے کہ روم کی ملکہ نے آپ کی زوجۂ محترمہ حضرت علیؓ کی صاحبزادی اُمِّ کلثوم کے لئے جواہر کا ایک ہار تحفے میں بھیجا اس سے قبل اُمِّ کلثوم عرب کے بعض تحفے ملکہ کو بھیج چکی تھیں، اتفاق کی بات کہ ڈاکیہ نے تحفہ حضرت عمرؓ کے ہاتھ میں دیا حضرت عمرؓ نہیں چاہتے تھے کہ ہار اُمِّ کلثوم کو دیا جائے، چنانچہ الصلوٰۃ جامعۃ کہہ کر سب لوگوں کو مسجد میں جمع کیا اور ہار کے بارے میں سوال کیا سبھوں نے متفقہ کہا کہ یہ اُمِّ کلثوم کی چیز ہے اور اُن تک پہونچا دینی چاہئے، لیکن حضرت عمرؓ نے اس میں حرج محسوس کیا اس لئے کہ وہ ہار مسلمانوں کی ڈاک میں آیا تھا۔ چنانچہ اس کو بیت المال میں رکھنے کا حکم دیا اور بیوی کو اُن کے بھیجے ہوئے تحفے کا خرچ دلوایا ہم جانتے ہیں کہ حضرت عمرؓ اپنی ذات کے ساتھ اور گھر والوں کے ساتھ جو طرزِ عمل اختیار فرماتے تھے وہ لوگوں پر بڑا گراں تھا، حد یہ ہے کہ عورتیں اور لڑکیاں اُن سے شادی کرنے سے گریز کرتی تھیں اور بعضوں نے تو اُن کا پیغام تک رد کر دیا، کہاں یہ طرزِ عمل اور کہاں وہ طریقۂ کار کہ حضرت عثمانؓ نے بیت المال کے بعض جواہرات سے گھر کے بعض لوگوں کے لئے زیور بنا دیا اور جب اس کے بارے میں سوال کیا گیا، تو فرمایا "ہم اس مال میں سے اپنی ضرورت کے مطابق ضرور لے لیں گے کوئی ناراض ہو تو ہوا کرے"

بڑی ناگواری اور افسوس کے ساتھ ہم دیکھتے ہیں کہ خلافت کے متعلق حضرت عثمانؓ کا نقطۂ نظر وہی ہے جو زیاد نے اپنے مشہور خطبے میں پیش کیا ہے وہ کہتا ہے "لوگو! اب ہم تمہارے حاکم اور حامی بن گئے ہیں، اس اقتدار کی بدولت جو خدا نے ہم کو دیا ہے، ہم تم پر حکمرانی کرتے ہیں اور اس ٹیکس کے عوض جس کی وصولی کا خدا نے ہم کو حقدار بنایا ہے ہم تمہاری حفاظت کرتے ہیں" اس کے پیش نظر تعجب کی بات نہیں اگر ہم روایتوں میں حضرت عثمانؓ کا یہ قول پڑھتے ہیں "ابوبکرؓ اور عمرؓ اپنی جانوں پر اور اپنے متعلقین پر زیادتی کر کے اللہ سے قربت حاصل کرتے تھے اور میں عزیزوں سے صلہ رحمی کر کے اللہ سے قربت حاصل کرتا ہوں" حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ نے اجتہاد کیا اور اپنے لئے اور گھر والوں کے لئے زیادتی کرنے والے بنے، حضرت عثمانؓ نے اجتہاد کیا، رشتہ داروں کو نوازا اپنی ذات پر بھی کچھ سختی نہیں کی اب بھی ہم کو ضرورت رہ جاتی ہے کہ ہم ان روایت کی صحت پر بحث کریں جس میں بتایا گیا ہے کہ حضرت عثمانؓ نے مروان بن الحکم کو افریقیہ کے مالِ غنیمت

میں سے پانچواں حصہ یا خمس کا پانچواں حصہ دیا یا خمس کی جو قیمت اس کی طرف باقی رہ گئی تھی اسکو بخش دی یا جیسی روایت ہے کہ آپ نے اپنے چچا حکم اور ان کے لڑکے حارث کو تین لاکھ دیا، اور عبداللہ بن خالد ابن سعید اموی کو تین لاکھ پیش کیا اور ان دو آدمیوں کو جو عبداللہ بن خالد کے ساتھ آئے تھے ایک ایک لاکھ دیا یہاں تک کہ بیت المال کے خزانچی عبداللہ بن ارقمؓ نے رقم ادا کرنے سے انکار کر دیا اور اپنے عہدے سے مستعفی ہو گئے، انہیں عبداللہ بن ارقمؓ کو حضرت عثمانؓ نے استعفا کے بعد تین لاکھ کی رقم پیش کی لیکن انھوں نے زہد و تقویٰ کے پیش نظر لینا منظور نہیں کیا، حضرت عثمانؓ نے زبیر بن العوامؓ کو ۶ لاکھ طلحہ بن عبیداللہ کو ایک لاکھ سعید بن العاص کو ایک لاکھ کا عطیہ دیا، اور اپنی تین یا چار لڑکیوں کا بعض قریشیوں سے عقد کیا تو ہر ایک کو ایک ایک لاکھ دینار دیا،

پس حضرت عثمان خیال کرتے تھے کہ ان کو ان عطیات کے دینے کا حق ہے، اور خزانچی ان کی عدولِ حکمی یا ان سے بحث کا مجاز نہیں، اور جب سخاوت کا یہ عالم ان کو گوارا تھا تو بیت المال سے قرض لے لینا بھی گوارہ کیا کہ جب میسر ہوگا ادا کر دیں گے پھر کھلی بات ہے کہ ان کے گورنروں نے بھی یہی مسلک اختیار کیا، عطیات دیئے قرض لئے، بعضوں نے قرض ادا کرنے میں ٹال مٹول سے کام لیا، اسی سلسلے میں عبداللہ بن مسعودؓ کو کوفہ میں اپنے عہدے سے استعفیٰ دینا پڑا جس طرح عبداللہ بن ارقمؓ کو مدینہ میں مستعفی ہونا پڑا خلیفہ اور اس کے گورنر عوام کے مال کا اگر اس طرح آزادانہ استعمال شروع کر دیں تو مقام حیرت نہیں کہ بروقت فوج کو مال کی تنگی ہو خلیفہ مجبور ہو کہ صدقات کی مدوں میں سے رقمیں لے کر جنگ پر خرچ کرے جس سے اس کے بارے میں ناراضی اور مخالفت پیدا ہو جیسا کہ ابھی ہم نے ذکر کیا ہے اور ان تمام باتوں سے اگر کوئی نتیجہ نکلتا ہے تو وہ یہ کہ حضرت عثمانؓ کی مالی پالیسی زیادہ منظم اور محتاط نہ تھی،

پھر جب خلیفہ اور اس کے حاکم عوام کے مال میں اس طرح اپنے ہاتھ آزاد کر دیں تو تعجب کیا کہ یہی ہاتھ صدقات کی رقموں کی طرف بڑھیں، جنگ کے اخراجات کے لئے نہیں بلکہ عطیات اور صلہ رحمی کی خاطر، جیسا کہ روایتوں میں ہم پڑھتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ نے حارث ابن حکم کو بنی قضاعہ کے صدقات کی وصولی کے لئے بھیجا جب وہ رقم لے کر آئے تو انھوں نے وہ سب رقم اُن کو بخش دی اس سے بھی بڑھ کر یہ کہ جنگ و امن کی یہ ضروریات خلیفہ اور گورنروں کی یہ فیاضیاں اور یہ عطیات شاید بیت المال ہی کو محتاج بنا دیں اور نتیجہ یہ نکلے، کہ زکوٰۃ جزیہ اور خراج کی رقموں کی وصولی میں رعایا پر بیجا تشدد روا رکھا

جبر سے کام لینا پڑے، اور اس کا اندازہ ان روایتوں سے ہوتا ہے جن میں عبداللہ ابن سعد کی مصریوں پر زیادتی کا ذکر ہے، جن میں عمرو بن العاصؓ نے حضرت عثمانؓ کو جواب دیا ہے کہ مصر کی اونٹنی نے دودھ تو زیادہ دیا لیکن اس کے بچے سب مر گئے، جن میں بتایا گیا ہے کہ صدقات کی وصولی کرنے والوں نے دیہاتیوں پر ظلم و زیادتی سے کام لیا اور نام حضرت عثمانؓ کا لگا دیا، حضرت عثمانؓ نے یہ سب کچھ سنا اور کچھ اقدام نہیں کیا، علاوہ ازیں حضرت عثمانؓ کی سخاوت مال منقول تک محدود نہ تھی وہ غیر منقولہ جائیداد بھی عطیہ فرماتے تھے، چنانچہ اعتراض کرتے ہوئے لوگوں نے کہا ہے کہ انھوں نے بنی امیہ کو بڑی بڑی زمینیں عطیہ کی ہیں، معتزلہ اور اہل سنت ان عطیات کے بارے میں جواب دیتے ہوئے کہتے ہیں، کہ حضرت عثمانؓ نے یہ کارروائی زمینوں کی درستی اور ان کو زراعت کے قابل بنانے کے خیال سے کی ہے اور آپ کا یہ عمل مسلمانوں کی ایک خیر خواہی ہے شیعوں نے جواب سے اختلاف کرتے ہوئے کہا کہ زمینوں کے عطیات کی حضرت عثمانؓ نے خود یہ توجیہ نہیں کی ہے، شیعہ تو یہ بھی کہہ سکتے تھے کہ پورے قریش میں بنی امیہ کچھ زمین کی درستی کے اسپشلسٹ نہیں تھے، اور نہ سارے عرب میں قریش ہی پڑی ہوئی زمینوں کی کاشت کے بڑے ماہر تھے، اور نہ تمام مسلمانوں کو چھوڑ کر صرف عربوں کو اس میں خاص مہارت حاصل تھی، بات تو یہ ہے کہ یہ سب کچھ اس نظریے کا نتیجہ ہے جو خلیفہ اور اس کے اقتدار کے متعلق حضرت عثمانؓ نے قائم کر رکھا تھا اور ان اختیارات کے اثرات ہیں جن پر حضرت عثمانؓ اور اُن کے عمال مطمئن تھے،

اس سے پہلے ہم نے اس اقتصادی انقلاب کا تذکرہ کر دیا ہے جو حضرت عثمان اس طرح لا نا چاہتے تھے کہ عربی بلاد کے باشندے غنیمت میں ملی ہوئی اپنی صوبوں اور شہروں کی زمینوں کو فروخت کر دیں اور اس کے بدلے میں جزیرۃ العرب کی کوئی زمین لے لیں، ہم نے تفصیل کے ساتھ بتایا ہے کہ اس سے اسلام میں بڑی بڑی زمینداریاں اور جاگیریں پیدا ہو گئیں اب اگر اس حقیقت کو بھی سامنے کر لیں کہ خلیفہ اور گورنروں نے بنی امیہ اور قریش پر سخاوت کی بارش برسائی جس نے اکثر قریشیوں کو شہروں میں زمینوں کا مالک بنا دیا، تو بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ حضرت عثمانؓ کی مالی پالیسی کے دو ہی نتیجے نکل سکتے تھے اور دونوں بُرے، ایک تو عوام کے مال کا بے جا اور غلط استعمال جس سے مالیات میں ابتری پیدا ہوتی ہے اور رعایا پر ظلم ہوتا ہے دوسرا سرمایہ داروں کے ایسے طبقے کی پیدائش جس کے حرص و طمع کی کوئی حد ہی نہیں ہے اور جائداد میں بڑھاتا ہی چلا جاتا ہے، جو مزدوروں کو خریدتا ہے، جو امتیاز اس کے اندر نہیں اپنے کو اس

الک تصور کرتا ہے، پھر اقتدار کے حصول کیلئے مقابلہ کے میدان میں آتا ہے اور ترقی کرتا ہوا امارت اور خلافت تک کا خواہاں بنتا ہے، بالآخر معاملہ فتنہ وفساد کے اس مرحلے تک پہنچا ہے جہاں مسلمانوں کی بات بگڑ جاتی ہے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی جان جاتی ہے اور حکومت بنی امیہ سے نکل کر بنی عباس کے خاندان میں چلی جاتی ہے

ایک فطری بات ہے کہ ایسی سخاوت کے ساتھ بیت المال سب لوگوں کے لئے کسی طرح گنجائش نہیں رکھ سکتا تھا پھر یہ بھی فطری بات ہے کہ کچھ نہ پانے والوں کے دلوں میں پانیوالوں کی طرف سے اور دینے والوں کی طرف سے میل پیدا ہو، اور اس طرح خلیفہ اور حاکموں سے ان کے تعلقات کشیدہ ہوں پھر یہ تمام باتیں ان کو غور وفکر کی دعوت دیں اور وہ شیخین رضی اللہ عنہما اور آنحضرت کی سیرت اور طریقے پر نگاہ ڈالیں اور اُن پر واضح ہو جائے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا طور طریقہ ایک تو سنت موروثہ کے خلاف ہے اور دوسرے لوگوں پر ظلم ہے،

یہی وجہ ہے کہ باہر کے شہریوں نے محاصرہ سے پہلے جب بغاوت کی تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے مطالبہ کیا کہ وہ مال غنیمت کے مصارف کے بارے میں نظر ثانی کریں اور سن رسیدہ صحابہ کے علاوہ انھیں لوگوں کو دیں جنھوں نے اس کے لئے جہاد کیا ہے، اس کے معنی یہ ہیں کہ انھوں نے اس معاملے میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو حد سے باہر دیکھا جس سے ان کو روکا، بلکہ ایک جدید مسلک اختیار کرنے کا مطالبہ کیا، جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مسلک سے بھی الگ تھا، مال غنیمت کے متعلق حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا معمول سب کو معلوم ہے وہ اللہ کا حکم جاری فرماتے تھے یعنی مال غنیمت کا پانچواں حصہ رکھ لیتے تھے باقی چار خمس غنیمت لانے والوں میں تقسیم کر دیتے تھے، پھر اس خمس میں جزیہ اور خراج کی رقمیں ملا دیتے تھے اور یہ کل رقمیں رفاہ عام پر خرچ کرتے تھے، اور اس کے بعد مردوں، عورتوں اور بچوں کے لئے وظیفے مقرر کرتے تھے، دوسرے مسلمانوں کی طرح فوج بھی غنیمت کے حصوں کے علاوہ وظیفوں کا حصہ پاتی تھی، پس جب شہریوں نے بیت المال کی جمع شدہ رقم میں خلیفہ اور اس کے حاکموں کی زیادتی دیکھی تو انھوں نے مطالبہ کیا کہ عوام کے مال میں سے عطیات صرف فوجی مجاہدین کے لئے خاص ہوں، خواہ بالفعل وہ لڑائی پر ہوں کہ نہ ہوں اگر لڑائی پر ہیں تو عطیات ان کا معاوضہ ہوں گے اگر معذور ہیں تو آجکل کی اصطلاح کے مطابق یہ ان کی پنشن ہوگی، سن رسیدہ اور معمر صحابہ سب کے سب پنشن کے حقدار ہیں اس لئے کہ انھوں نے اللہ کے رسول ﷺ کے ساتھ غزوات میں شرکت کی، لیکن ان کے علاوہ جو مسلمان ہیں جنھوں نے جہاد نہیں کیا معرکوں میں شریک نہیں ہوئے

اُن کا ان عطیات میں کوئی حصّہ نہیں ہونا چاہیئے، اس طرح حضرت عثمانؓ کی مالی سیاست نے باغیوں کو مجبور کر دیا، کہ وہ حضرت عثمانؓ کے مسلک میں بھی تبدیلی کے خواہاں ہوں، اور جب حضرت عثمانؓ حضرت عمرؓ کی راہ سے اس قدر ہٹے کہ سرمایہ داروں کا طبقہ پیدا کر دیا، تو باغیوں کے لئے حرج نہ تھا کہ وہ اُن کا اور ان کے گورنروں کا ہاتھ پکڑتے خواہ اس میں حضرت عمرؓ کے مسلک سے کچھ اختلاف ہی ہوتا، اس لئے کہ جب ایثار کی راہ چھوڑ کر مطلب ہی کا راستہ چلنا ہے تو کیوں نہ کم از کم ایسا طریقہ اختیار کیا جائے جس میں مطلب کے ساتھ ساتھ عدل وانصاف کی کچھ نہ کچھ تو رعایت ہوتی ہو، اور سرمایہ ان لوگوں کے لئے مخصوص ہو جاتا ہو جن کے ہاتھوں نے سر ہتھیلی پر رکھ کر یہ دولت پیدا کی ہے پھر سب سے زیادہ اہم نکتہ جو باغیوں کے مطالبے میں ہے وہ یہ کہ حضرت عثمانؓ کی پیدا کردہ سرمایہ داری میں جس قدر عمومیت اور عدل سما سکے اس کی گنجائش نکالی جائے انھوں نے دیکھا کہ قریش کے نوجوان اور مدینہ کے لوگ زیادہ تر عطیات کے سہارے بے کاری کی زندگی جی رہے ہیں ان کو عطیوں کی بالکل ضرورت نہیں اس لئے انھوں نے کہا، ان میں سے جو مالدار ہے بیت المال میں اس کا کوئی حق نہیں، اور جو مفلس ہے اس کو کام کر کے اپنی روزی کمانی چاہیئے، عوام کا مال بے کاروں اور نکموں پر خرچ کرنا کوئی معنی نہیں رکھتا، حضرت عثمانؓ نے باغیوں کے اس مطالبے کو تسلیم کیا اور خطبہ دیتے ہوئے لوگوں سے کہا "جس کے پاس کھیت ہو اس کو کاشت میں لگ جانا چاہیئے، اور جس کے پاس کوئی دھندا ہو اس کو اس کے ذریعے اپنی روزی کمانا چاہیئے ہمارے پاس مجاہدوں اور بزرگ صحابہؓ کے سوا کسی کے لئے عطیہ نہیں ہے"

لیکن حضرت عثمانؓ اپنے اس پروگرام کو عملی جامہ نہ پہنا سکے، فتنہ اور فساد اُن کی راہ میں حائل ہو گیا، اگر حضرت عثمانؓ عوام کے مال میں حضرت عمرؓ کے طریقے پر عمل کرتے اور اخراجات میں حق اور انصاف ملحوظ رکھتے تو اپنے آپ کو اور مسلمانوں کو شر عظیم سے بچا لیتے اور اسلام انسانیت کے لئے ایک ایسا باصلاحیت سیاسی اور سماجی نظام پیدا کر سکتا، جو اس کو بہت سی آویزشوں اور خرابیوں سے بچا لیتا جن میں وہ الجھ کر مبتلا ہو گئی، لیکن زندگی کے موثرات اور اسباب حضرت عثمانؓ سے زیادہ قوی تھے، اور کون جانتا ہے کہ اگر موت جلدی نہ کرتی تو حضرت عمرؓ کا بھی بس چلتا یا نہیں؟

# حضرت عثمانؓ اور مخالفین

(مخالفوں اور معترضوں کے ساتھ حضرت عثمانؓ کا برتاؤ بھی مسلمانوں کی برہمی اور بیزاری کا ایک سبب ہے، اس معاملے میں حضرت عثمانؓ کی روش حضرت عمرؓ سے بڑا فرق رکھتی ہے، حضرت عمرؓ نے اپنے گورنروں کو جس قدر تاکید اس کی فرمائی کہ وہ لوگوں کو اپنا غلام نہ بنائیں ان کو ان کی ماؤں نے آزاد پیدا کیا ہے، اتنی کسی بات کی نہیں کی، انہوں نے اپنے حاکموں کو رعایا پر جبر و زیادتی کرنے سے مارنے پیٹنے سے جس سختی کے ساتھ روکا، کسی اور بات سے نہیں روکا، چنانچہ وہ مقررہ حد کے اندر ہی مارنے کی اجازت دیتے تھے، اور اپنے گورنروں کو اگر انہوں نے ناحق مارا ہے، یا حد سے زیادہ مارا ہے ہرگز معاف نہیں کرتے تھے، لیکن حضرت عثمانؓ حد سے بڑھ گئے اور اپنے گورنروں کو رعایا پر تشدد کرنے کا، مارنے پیٹنے کا، جلاوطن کرنے کا اور قید کرنے کا موقع دیا اور خود انہوں نے دو جلیل القدر صحابیؓ کو مارا یا مارنے کا حکم دیا، عمار بن یاسرؓ کو اتنا مارا کہ وہ فتق کی بیماری میں مبتلا ہو گئے، عبداللہ ابن مسعودؓ کو مسجد نبوی سے اس بری طرح نکلوایا کہ ان کی بعض پسلیاں ٹوٹ گئیں) اہل سنت اور معتزلہ خواہ کتنی ہی جوابدہی کریں لیکن حضرت عثمانؓ بہرحال حدود سے متجاوز ہیں، مذکورہ بالا دونوں صحابیوںؓ نے حضرت عثمانؓ پر کیسی ہی تلخ تنقید کی ہو اور جیسے بھی اعتراضات ان پر کئے ہوں، لیکن کوئی نہیں جانتا کہ ان پر مقدمہ چلایا گیا ہو ان کے خلاف ثبوت بہم پہنچائے گئے ہوں، ان کو اپنی مدافعت میں صفائی کا موقع دیا گیا ہو، حضرت عثمانؓ نے ان کے بارے میں اپنے حاکموں کی سن لی، اپنے مقربوں کا کہا مان لیا اور بلا دلیل ان کو سزائیں دیں، ان کو ایسا کرنے کا کوئی حق نہ تھا، معتزلہ اور اہل سنت مدافعت میں کہتے ہیں کہ امام کو سزا دینے کا حق ہے، قطعاً امام حقدار ہے لیکن اس میں فرد جرم کی، شہادت کی، اور صفائی کے بیان کی شرط ہے، اور ہم نہیں جانتے کہ عمار بن یاسرؓ اور عبداللہ ابن مسعودؓ کو حضرت عثمانؓ نے عدالت میں پیش کیا، خود حضرت عثمانؓ نے ابوذرؓ کو تنگ کیا، جلاوطن کیا یا جلاوطن ہونے پر مجبور کیا اور محض

اس لئے کہ ان کو حضرت عثمانؓ کی وہ مالی پالیسی پسند نہ تھی جو انہوں نے عوام کے مال کے بارے میں اختیار کر رکھی تھی، وہ اس نظام اجتماعی کے مخالف تھے، جس نے دولتمندوں کا طبقہ پیدا کیا اور جس نے ان کو چاندی سونا اور بے حد مال جمع کرنے کا موقع دیا، پھر حضرت عثمانؓ نے اپنے حاکموں کو اجازت دی کہ وہ مخالفت میں آواز اٹھانے والوں کو ان کے شہروں سے نکال باہر کریں، چنانچہ انہوں نے ایک جماعت کو دربدر پھرایا۔ سعید نے امیر معاویہؓ کے پاس بھیجا، امیر معاویہؓ نے سعید کے پاس واپس کیا۔ پھر سعید نے ان کو عبدالرحمٰن بن خالد کے حوالے کیا اور یہ سب کچھ بلا مقدمہ چلائے، بلا شہادتیں پیش کئے، اور بلا صفائی کا موقع دیئے، حضرت عثمانؓ نے عبداللہ ابن عامرؓ کو اجازت دی کہ عامر ابن عبدالقیس کو شام جلاوطن کر دے امیر معاویہؓ نے یہ معلوم کرتے ہی کہ آپ تو الا مظلوم ہے اور اس کے خلاف دروغ بیانی کی گئی ہے چاہا کہ اس کو ز البصرہ واپس کر دیں لیکن عامر نے خود منظور نہیں کیا عبداللہ ابن ابی سرح کی جرأت دیکھیے اس نے اپنی شکایت کرنیوالوں میں سے ایک کو اسقدر مارا کہ وہ مر ہی گیا۔ تب مہاجرین انصار اور خود ازواج مطہرات مجبور کی گئیں کہ حضرت عثمانؓ سے مصریوں کے ساتھ انصاف کرنے پر اصرار کریں چنانچہ آپنے اس کا ارادہ بھی کر لیا لیکن نہ کر سکے۔

یہ انتہائی سخت گیر پالیسی جو خلیفہ اور اسکے حاکموں نے لوگوں کے امن و آزادی پر اور لوگوں کی جانوں پر مسلط کر دی تھی آنحضرتؐ اور شیخینؓ کی سیرت سے اسکو کوئی نسبت نہیں، ابعض نے خود آنحضرتؐ پر تنقید کر دی تھی اور کہا تھا اعدل یا محمد فانک لم تعدل[1] ایکبار کہا دوبارہ کہا اور جب تیسری بار کہا تو حضرتؐ نے صرف یہ کہا افسوس تجھ پر اگر میں انصاف نہیں کرونگا تو کون کریگا مسلمانوں نے چاہا کہ معترض کی خبر لیں لیکن آنحضرتؐ نے ان کو اس سے روک دیا، کہا جا سکتا ہے کہ مسلمانوں نے حضرت عثمانؓ کے زمانے میں ایسے حالات پیدا کر دیئے جو پہلے نہ تھے پس حضرت عثمانؓ نے حالات کے مطابق قدم اٹھایا یہ بات بالکل ایسی ہی ہے جیسی زیاد نے عراق والوں سے کہی تھی، وہ کہتا ہے تم نے ایسے حالات پیدا کر دیئے جو پہلے نہ تھے، ہم نے بھی ہر جرم کے لئے نئی سزا پیدا کر لی حیرت کی بات ہے کہ حضرت عثمانؓ اور انکے گورنروں کی سیاست ہم کو زیاد کی سیاست کی یاد ایک سے زیادہ مرتبہ دلاتی ہے۔

اب جبکہ ہم واقعات اور روایات پر متکلمین کے خیالات پیش کر چکے ہیں ہم کو موقع ہے کہ فتنے پر براہ راست نظر ڈالیں اور اسکی ابتداء سے لیکر آخری مرحلے تک پہنچیں جہاں یہ سانحہ خونین پیش آتا ہے اور خلیفہ دھوکے سے نہیں جبراً اور زبردستی سے قتل کر دیا جاتا ہے۔

---

[1] محمد انصاف کرو آپ نے انصاف نہیں کیا

# معاصرین کی رائے میں تبدیلی

تمام مورخین کا اتفاق ہے کہ مسلمانوں نے حضرت عثمانؓ کی خلافت کا بڑی خوشی اور اطمینان کے ساتھ استقبال کیا، اس لئے کہ انہوں نے حضرت عمرؓ کی پیدا کردہ شدت اور تنگی میں سہولت اور وسعت پیدا کر دی، ناظرین اس سے قبل پڑھ چکے ہیں کہ خلیفہ ہوتے ہی آپؓ نے لوگوں کے وظیفوں میں اضافہ کر دیا اور ان کے ساتھ نرمی اور شفقت کا سلوک کیا پھر عطیات کی عنایت کر کے انہیں وہ خوشحالی اور فراخی بخشی جو حضرت عمرؓ کے زمانے میں نصیب نہ تھی اور قریش نے تو خاص طور پر ایسی آزادی محسوس کی جو اس سے پہلے ان کو حاصل نہ تھی، اس لئے کہ حضرت عثمانؓ فاروق اعظمؓ کی طرح حرہ کی گھاٹی پر قریش کی گردن پکڑے کھڑے نہیں رہے کہ ان کو دوزخ کی آگ میں ٹوٹ پڑنے سے روکے رکھیں. بلکہ درمیان سے ہٹ گئے اور قوم کو شہروں اور صوبوں میں جہاں چاہے پھیلنے دیا، مورخین کا قریب قریب متفقہ بیان ہے کہ حضرت عثمانؓ کی خلافت کے ابتدائی چھ سال امن اور عافیت سے گذرے، اس کے بعد جیسے ہی دوسرا دور شروع ہوا نا گواریاں اور مشکلات سر اٹھانے لگیں۔

(مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ چھ سال تک تو مسلمان حضرت عثمانؓ سے خوش رہے اس کے بعد چار سال تک گرانی کا دور رہا اور دسویں سال کے بعد سے تنگ آجانے کی کیفیت پیدا ہو گئی، شروع شروع میں لوگوں نے نرمی برتی پھر کچھ تیزی آگئی اور اس کے بعد تشدد کا دور آیا جو بڑھتے بڑھتے ناگواری کے آخری مرحلے تک پہنچ گیا اور خلیفہ کی جان تک لے لی گئی)

لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ شروع کے دس برس میں حضرت عثمانؓ کو کسی مخالفت کا سامنا کرنا نہیں پڑا مخالفت تو خلافت کے پہلے ہی دن عبید اللہ ابن عمرؓ کے قضیئے کے ساتھ وجود میں آگئی لیکن مقصد یہ ہے کہ خطرناک مخالفت آخر کے دو سال میں سامنے آئی، میں سمجھتا ہوں کہ جب سے بئر اریس میں حضرت عثمانؓ کے ہاتھ سے اللہ کے رسول کی انگوٹھی گر پڑی، لوگوں کے دلوں میں برا خیال بڑھتا گیا یہ انگوٹھی آنحضرتؐ کی مہر تھی، صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظمؓ کو وراثت میں ملی تھی، وہ حکومت کے تمام فرمانوں پر

اس کو لگاتے تھے، اور اس میں خیر و برکت پاتے تھے اور اس کو ایک اہم ورثہ کرتے تھے، جہاں کہیں بھی وہ اس کو لگاتے اس حیثیت سے لگاتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نائب ہیں آپ ہی کا طریقہ جاری کرتے ہیں، آپ ہی کی راہ پہ چلتے ہیں، آپ ہی کی مہر سے دستخط کرتے ہیں، حضرت عثمانؓ کو یہ انگوٹھی حضرت عمرؓ سے ملی اور حضرت عمرؓ کو حضرت ابوبکرؓ سے اور حضرت ابوبکرؓ کو خلیفہ ہونے کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر سے ملی جب یہ حضرت عثمانؓ کے ہاتھ سے کنویں میں گر گئی مسلمانوں نے اس کے نکالنے کی بڑی کوشش کی، بہت ڈھونڈا لیکن کنویں میں پانی کم ہونے کے باوجود کسی کو نہ ملی، اس لئے مسلمانوں کو بہت برا معلوم ہوا اور بدشگونی کے خیالات دلوں میں آنے لگے، خود حضرت عثمانؓ کو بڑا قلق ہوا، پھر آپ نے اسی انگوٹھی کی طرح ایک نئی انگشتری بنوائی اور اس پر پہلے کی طرح "محمد رسول اللہ" کا نقش بنوایا، لیکن یہ نئی انگوٹھی جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور شیخین کی انگلیوں نے نہیں چھوا ایک بناوٹی انگوٹھی تھی، جس سے کوئی روایت وابستہ نہیں، جسے اب تک کسی کام میں نہیں استعمال کیا گیا، کہنا چاہیئے کہ اس انگوٹھی کے استعمال سے حضرت عثمانؓ نے ایک نئے دور کا آغاز کیا (راویوں کا بیان ہے کہ عبدالرحمٰن بن عوفؓ وہ پہلے دلیر ہیں جنہوں نے حضرت عثمانؓ کے حکم میں مداخلت کی اور لوگوں کا حوصلہ بڑھایا، ہوا یہ کہ بعض وصول کرنے والے صدقات کے اونٹ لائے، حضرت عثمانؓ نے یہ اونٹ حکم کے بعض عزیزوں کو بخشدیا، جب عبدالرحمٰن بن عوفؓ کو اس کا پتہ چلا تو انہوں نے کچھ صحابہؓ کو بلایا اور ان کو بھیج کر وہ اونٹ واپس منگوالئے، اور لوگوں میں تقسیم کر دیا، حضرت عثمانؓ گھر میں تھے اور کچھ نہیں کیا اور نہ کہا خود عبدالرحمٰنؓ اور ان کے ساتھیوں سے کچھ بھی نہیں کہا عبدالرحمٰن اور ان کے ساتھیوں کی یہ حرکت حقیقت میں بڑی خطرناک تھی کیونکہ یہ خلیفہ کے حکم میں تبدیلی کے مترادف تھی لیکن حضرت عثمانؓ کا خاموش رہنا اس سے بھی زیادہ خطرناک تھا یعنی غلطی کا اعتراف اور شان میں کمی)

# حضرت عثمانؓ کے خلاف جرأت

اس کے بعد لوگ حضرت عثمانؓ کے مسلک میں بجا طور پر یا غلطی سے جو بات بھی ناپسند کرتے اس کا اظہار کرنے لگے، بعضوں نے تو اس میں بھی حرج نہیں سمجھا کہ لوگوں کے سامنے حضرت عثمانؓ کی موجودگی میں ان کی مخالفت کریں اور کچھ لوگ نافرمانی کی بھی جرأت کرنے لگے، ابوذرؓ کو حضرت عثمانؓ نے دولت مندوں کی مذمت سے روکا، لیکن انہوں نے یہ حکم نہیں مانا اور کہدیا "عثمانؓ کو ناراض کر کے خدا کو راضی کرنا میرے نزدیک اچھا ہے اس سے کہ عثمانؓ کی مرضی کے لئے خدا کو ناراض کروں"۔

ولید ابن عقبہ کا معاملہ بھی خلافت کے رعب و داب کے خلاف تھا، یہ بات کچھ خلیفہ کے شایان شان نہ تھی کہ اس کے ایک گورنر پر شراب پینے کا الزام ثابت ہو جائے اور وہ اس پر حد جاری کرنے اور اسکو برطرف کرنے پر مجبور ہو جائے، اور پھر ادھر ادھر لوگ آپس میں رائے زنی کرتے ہوئے کہیں کہ حضرت عثمانؓ نے سعید کو ہٹا کر اور ولید کا تقرر کر کے غلطی کی، ایک تو وہ ان کا رشتہ دار تھا اور دوسرے گورنری کے قابل بھی نہ تھا۔

اس کے بعد شہروں میں مخالفت کی تحریک زور پکڑنے لگی جس کی صدائے بازگشت مدینے تک پہنچی اور مدینے میں مخالفت کی خبریں شہروں میں پھیلیں جس سے مخالفین کو طاقت ملی اور حضرت عثمانؓ مجبور ہوئے کہ مدینے میں معترضوں کو ڈرائیں دھمکائیں اور شہروں میں اخراج اور جلا وطنی کے احکام جاری کریں، ڈرانے دھمکانے میں بعض اوقات حضرت عثمانؓ آپے سے باہر ہو جاتے تھے۔

مورخین کا بیان ہے کہ ۳۴ھ میں حضرت عثمانؓ کے ہاتھوں لوگوں کو جو کچھ پہنچا اس سے زیادہ برا سلوک شائد ہی کسی نے کسی کے ساتھ کیا ہو، صحابہؓ یہ سب کچھ دیکھتے تھے اور سنتے تھے، اور بجز زید ابن ثابتؓ، ابو اسید ساعدیؓ، کعب ابن مالکؓ اور حسان ابن ثابت کی چھوٹی سی جماعت کے کوئی نہ منع کرتا تھا اور نہ مدافعت کرتا تھا، ہاں مدینہ کے صحابہؓ نے مختلف سرحدوں پر پھیلے ہوئے صحابیوںؓ کو خطوط لکھے کہ مدینہ آکر خلافت کے بگڑے ہوئے کاموں کو ٹھیک کرو، تم جہاد کی خاطر گھروں سے نکلے ہو، لیکن

بھاد تمہارے پیچھے ہے، تم دین کی بقا اور حفاظت کیلئے مدینہ واپس آجاؤ، اقتدار دین کے لئے ایک شر عظیم بن چکا ہے، لوگ جگہ جگہ جمع ہو کر ہونیوالے واقعات اور پیش آنیوالے مصائب کا تذکرہ کرنے لگے، حضرت عثمانؓ پر اعتراضات کی اور الزامات کی بھر مار ہوئی، اور لوگوں نے حضرت علیؓ کو مجبور کیا کہ حضرت عثمانؓ کے پاس جائیں اور ان سے گفتگو کریں، مورخین کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ گئے اور حضرت عثمانؓ سے کہا۔ مجھے لوگوں نے بھیجا ہے اور آپؓ کے متعلق بہت سی باتیں کہی ہیں، واللہ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں آپؓ سے کیا کہوں؟ میں تو کوئی ایسی بات نہیں جانتا جس سے آپؓ واقف نہ ہوں نہ آپؓ کو کوئی ایسی بات بتا سکتا ہوں، جس کو آپ نہ جانتے ہوں، ہمیں جو کچھ معلوم ہے آپؓ یقیناً اس سے واقف ہیں، کسی بات میں ہم مسبوق نہیں کہ اس کی اطلاع آپؓ کو دیں، نہ ہم سے کوئی چیز خلوت میں خاص کر دی گئی جو آپؓ کو پہنچا دیں، آپؓ کو چھوڑ کر ہم میں کوئی بات نہیں، آپؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا، ان کی باتیں سنیں، ان کی صحبت میں رہے، ان کی دامادی کا شرف پایا، ابن ابی قحافہ (ابوبکرؓ) کسی عمل حق میں آپؓ سے آگے نہیں، ابن خطاب (عمرؓ) کسی بھلائی میں آپؓ سے بہتر نہیں، رشتہ داری کے اعتبار سے آپؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے زیادہ قریب ہیں آنحضرت کی دامادی میں جو درجہ آپؓ کو حاصل ہے وہ دونوں کو نہیں اور نہ وہ کسی بات میں آپؓ سے آگے ہیں، پس اپنے معاملے میں آپ خدا کو سامنے رکھئے، واللہ کہ آپؓ کو کچھ دکھلانے اور بتانے کی ضرورت نہیں، راستہ روشن ہے اور صاف، دین کے آثار برقرار ہیں، عثمان! جان لو ہدایت اور اخلاق میں سب سے زیادہ صاحب فضل خدا کے نزدیک وہ عادل خلیفہ ہے جس نے جانی بوجھی سنت کو برقرار رکھا اور چھوڑی ہوئی بدعت کو مٹایا، بخدا تمام باتیں صاف صاف ہیں سنتوں اور بدعتوں کے نشانات جدا جدا ہیں، خدا کے نزدیک سب سے برا آدمی ظالم امام ہے، جو خود گمراہ ہے اور دوسروں کی گمراہی کا باعث، سنت کو مٹاتا اور بدعت متروک کو زندہ کرتا ہے، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا۔ "قیامت کے دن ظالم امام کو بے یار و مدد گار لایا جائے گا۔ اور جہنم میں ڈال دیا جائے گا۔ اور وہ چکی کی طرح اس میں چکر لگائے گا، پھر وہ جہنم کی گہرائی میں پھینکدیا جائے گا۔" میں آپؓ کو اللہ سے اس کی قوت اور انتقام سے ڈراتا ہوں، اس کا عذاب شدید دردناک ہے، خبردار کہیں اس امت کے مقتول امام نہ بن جانا، اس لئے کہ کہا جاتا ہے کہ اس امت میں سے ایک امام قتل کیا جائے گا جو قوم پر قیامت تک

قتل و قتال کا دروازہ کھول دے گا، معاملات مشتبہہ کر کے لوگوں کو جماعتوں میں منتشر کر دے گا، باطل کی بلندی کی وجہ سے لوگ حق کو نہ دیکھ سکیں گے اور حیران و سرگرداں رہیں گے[1]

معلوم نہیں حضرت علیؓ کی یہ گفتگو انہیں الفاظ میں حضرت عثمانؓ تک پہنچی یا اس کے قریب المعنی الفاظ میں لیکن اصل مقصد تو یہ ہے کہ مدینہ میں حضرت عثمانؓ کی مخالفت ادھر ادھر کی انفرادی حد سے آگے بڑھ چکی تھی اور با قاعدہ منظم شکل میں مقررہ مقصد کے ماتحت براہ راست حضرت عثمانؓ تک پہنچ چکی تھی اور اب انتظار تھا کہ دربار خلافت سے کیا جواب ملتا ہے، پس کہنا چاہئے کہ مخالفت کی تحریک آجکل کی ہماری اصطلاح میں منفی متقادمت سے ترقی کر کے ایجابی بن چکی تھی، حضرت عثمانؓ نے حزب مخالف کے نمائندے کی باتیں سنیں اور جواباً کہا۔ جو کچھ آپ کہتے ہیں بخدا مخالفین بھی یہی کہتے ہوں گے، اگر میری جگہ آپؓ ہوتے تو قسم خدا کی میں آپ پر کڑی نکتہ چینی نہ کرتا، نہ آپؓ کو مخالفین کے حوالے کرتا، نہ آپ کے عیوب نکالتا اور نہ آپ کی نگاہ میں یہ کوئی بری بات ہوتی کہ میں نے صلہ رحمی کی، غریبی اور محتاجی دور کی، بیکسوں کو پناہ دیا، ان لوگوں کو والی بنایا، جو عمرؓ کے گورنروں کے مشابہ تھے، قسم سے کہو علی! کیا تم کو معلوم ہے کہ مغیرہ بن شعبہ میں کوئی خاص بات نہ تھی،

حضرت علیؓ ۔ جی ہاں

حضرت عثمانؓ ۔ اور تم یہ بھی جانتے ہو کہ عمرؓ نے ان کو والی بنایا تھا۔

حضرت علیؓ ۔ جی ہاں جانتا ہوں

حضرت عثمانؓ ۔ پھر مجھ کو الزام کیوں دیتے ہو اگر میں نے ابن عامر کو قرابت کے پیش نظر والی بنا دیا

حضرت علیؓ ۔ میں آپ کو بتاؤں؟ عمرؓ ابن خطاب جس کو بھی والی بناتے اس کے کان پر سوار رہتے ایک حرف بھی اس کے خلاف سن پاتے تو اسی وقت طلب کرتے اور بات ٹھکانے تک پہنچا دیتے، اور آپؓ ایسا نہیں کرتے آپؓ اپنے رشتہ داروں کے لئے نرم ہیں ان سے دبتے ہیں،

حضرت عثمانؓ ۔ وہ آپؓ کے بھی رشتہ دار ہیں۔

حضرت علیؓ ۔ میری زندگی کی قسم ان سے میرا رشتہ بہت زیادہ قریب کا ہے، لیکن آپؓ کی نظر

---

[1] تاریخ طبری واقعات سنہ ۳۴ھ

عنایت دوسروں پر ہے

**حضرت عثمانؓ** آپ جانتے ہیں کہ عمرؓ اپنے پورے دور خلافت میں معاویہ کو حاکم بنائے رہے تو میں نے بھی ان کو حاکم رکھا،

**حضرت علیؓ** قسم سے کہئے کیا یہ واقع نہیں ہے کہ عمرؓ کا غلام یرفاء جتنا ان سے ڈرتا تھا معاویہ اس سے کہیں زیادہ عمرؓ سے ڈرتے تھے،

**حضرت عثمانؓ** ہاں ٹھیک ہے۔

**حضرت علیؓ** اور آپ کا یہ حال ہے کہ معاویہ آپ سے بلا مشورہ کئے معاملات کا فیصلہ کرتے ہیں، اور لوگوں سے کہتے ہیں کہ یہ خلیفہ کا حکم ہے، اور آپؓ یہ سب کچھ جانتے ہوئے بھی معاویہؓ کا کچھ بگاڑ نہیں سکتے [1]

یہ مختصر سا مکالمہ، مخالفت کی تحریک کی ٹھیک ٹھیک ترجمانی کرتا ہے، اور اس کے تمام گوشوں کو واضح کر دیتا ہے، اور معلوم ہو جاتا ہے کہ مدینہ میں لوگوں کو حضرت عثمانؓ کی کس کس بات پر اعتراض تھا اور حضرت عثمانؓ کے پاس اعتراضوں کا جواب کیا تھا، حضرت عثمانؓ پر اعتراض یہ ہے کہ وہ عطیات اور عہدے میں اپنے رشتہ داروں کو ترجیح دیتے ہیں، اور اپنے حاکموں سے جو انہیں کے رشتہ دار ہیں دبتے ہیں، حضرت عثمانؓ کا جواب یہ ہے کہ انہوں نے رشتہ داروں کی امداد مفلسوں کی خدمت اور بے بسوں کی دستگیری کے علاوہ کچھ نہیں کیا اور یہ کہ گورنروں کے تقرر میں حضرت عمرؓ کے نقش قدم پر چلتے رہے حضرت عمرؓ نے مغیرہ بن شعبہ کو حاکم بنایا تھا، حالانکہ ان میں کوئی خاص بات نہ تھی اور معاویہ کو آخر تک باقی رکھا تھا، حضرت علیؓ کا جواب یہ ہے کہ عمرؓ اپنے گورنروں پر کڑی نگرانی رکھتے تھے غلطی پر مواخذہ کرتے تھے، اور یہ کہ حضرت عمرؓ کے غلام یرفاء سے کہیں زیادہ خود معاویہؓ حضرت عمرؓ سے ڈرتے تھے، پھر دونوں آدمی کسی بات پر متفق نہ ہو سکے اور گفتگو بلا نتیجہ ختم ہو گئی، ہاں حضرت عثمانؓ نے حضرت علیؓ پر اپنے غصہ کا اظہار کر دیا، ان کو اپنا عیب جو، معترض، اور دشمن کے حوالے کرنے والا کہدیا، حالانکہ باہمی رشتہ داری کا تقاضا تھا کہ وہ رعایت سے کام لیتے، اس کے بعد حضرت عثمانؓ نے ضروری سمجھا کہ اجتماعی طور پر اس مخالفت کا مقابلہ کریں اور لوگوں کو ڈرائیں دھمکائیں، چنانچہ باہر نکلے اور مسجد میں جاکر منبر

[1] تاریخ طبری واقعات ۳۴ھ

نبوی سے خطبہ دیا۔ امابعد! ہر چیز اور ہر کام کے لئے ایک آفت اور ایک مصیبت ہوتی ہے اس امت کی آفت اور اس نعمت کی مصیبت عیب لگانے والے اور طعن و تشنیع کرنے والے ہیں، وہ دلوں میں تمہارے خلاف جذبات رکھ کر برتاؤ ایسا کرتے ہیں جس سے تم خوش ہو سکو، شتر مرغ کی طرح پہلی آواز کے پیچھے ہو لیتے ہیں، دور کا گھاٹ پسند کرتے ہیں، گدلے پانی پہ اترتے ہیں، اور ناگواری سے پیتے ہیں، ان کا کوئی پیش رو نہیں، معاملات نے ان کو عاجز کر دیا ہے، روزی پیدا کرنا ان پر دشوار ہو گیا ہے۔

اے لوگو تم کو ابن خطاب کے لئے جو باتیں منظور تھیں انہیں کو میرے لئے عیب اور اعتراض جانتے ہو، انہوں نے تم کو ٹھوکر لگائی، ہاتھ سے مارا، زبان سے ذلیل کیا اور تم خوشی ناخوشی برداشت کرتے رہے اور میں نے تمہارے ساتھ نرمی برتی اپنے کاندھے پر بٹھایا، اپنا ہاتھ اپنی زبان تم سے روکا تو تم مجھ پر یہ جرأت دکھاتے ہو، خدا کی قسم میری اجتماعی قوت زیادہ ہے، میرے حامی مجھ سے بالکل قریب ہیں اور بڑی تعداد میں ہیں، اگر میں ان کو آواز دیدوں تو ابھی دوڑ پڑیں، میں نے تمہارے لئے مقابل تیار کر رکھے ہیں ان کو زیادہ دیا ہے، اپنا دانت میں نے تم پر تیز کیا ہے، تم مجھ میں ایسی برائیاں نکالتے ہو جو مجھ میں نہیں ہیں، ایسی باتیں میرے متعلق کہتے ہو جو میں نے زبان سے نہیں نکالیں، پس اپنی زبانیں روک لو، طعن و تشنیع چھوڑ دو، اپنے حاکموں کو عیب لگانے سے باز آجاؤ میں نے تم سے اپنا ہاتھ اٹھا لیا اور رہا یہ تو بتاؤ تمہارا کیا حق مارا گیا، تقسیم کے بعد مال میں سے کچھ بچ رہا تو کیا اس بچے ہوئے مال میں بھی مجھے کچھ کرنے کا اختیار نہیں، تو پھر میں خلیفہ کیا؟ مروان ابن الحکم نے کچھ کہنا چاہا لیکن حضرت عثمانؓ نے ڈانٹ کر بٹھا دیا، اور کہا معاملہ میرا اور میرے ساتھیوں کا ہے تم کو درمیان میں بولنے کی کیا ضرورت؟ میں نے تم کو پہلے ہی کہہ دیا تھا کہ بیچ میں تم کچھ نہ کہناؒ۔

حضرت عثمانؓ کے پورے دور خلافت میں یہ ان کا سب سے زیادہ تیز گرم اور سخت خطبہ ہے خود ان کو بھی اس کی تیزی کا احساس تھا اور انہوں نے اپنی نرم طبیعت کے مناسب معذرت کی اور کہا، "تم مجھ میں ایسی برائیاں اور باتیں نکالتے ہو جو مجھ میں نہیں اور جو میں نے زبان سے نہیں نکالیں" اور ابھی خطبہ پورا ہوا بھی نہیں تھا کہ نرمی کی اس حد پر آگئے جو آپ کی سیرت کا حصہ ہے اور مروان سے کہہ دیا کہ بات میری اور میرے ساتھیوں کی ہے یعنی وہ اپنے مخالفوں سے نہیں بلکہ دوستوں سے باتیں کر رہے ہیں اور اسلئے تیزی اور سختی دکھا رہے ہیں

لہ تاریخ طبری واقعات ۳۴ھ

کہ ان کے دوستوں نے بھی ان کے ساتھ شدت سے کام لیا ہے اور ان کو آپے سے باہر کر دیا، حلیم الطبع انسان غصہ ہوتا ہے لیکن فوراً ہی چشم پوشی کی طرف مائل ہو جاتا ہے جو اس کی عادت ہے)

حضرت عثمانؓ کا اپنے دوستوں پر یہ اعتراض ہے کہ وہ عیب لگانے والوں کی سنتے ہیں، جو زبان سے تو خوش کرنے والی باتیں کرتے لیکن دل میں تکلیف پہنچانے والے خیالات مخفی رکھتے تھے، جو خلیفہ کے بارے میں غلط اور گمراہ کن باتیں پھیلاتے اور ایسی امیدیں دلاتے جن کے بر آنے کی کوئی صورت نہ تھی، حضرت عثمانؓ اپنی اس گفتگو میں ان لوگوں کی طرف اشارہ کرتے ہیں جن کے متعلق ان کا خیال ہے کہ وہ حزب مخالف کے اعضاء ہیں اور آپؓ کے خلاف جسارت کرتے ہیں اور جمع ہوتے ہیں تاکہ اپنی دیرینہ آرزوئیں کے بہت عرصے سے منتظر ہیں پوری کریں، لازمی طور پر یہ وہی لوگ ہیں جن کے متعلق حضرت عثمان خیال کرتے ہیں کہ وہ اپنے لئے خلافت کا منصب چاہتے ہیں، ان کے علاوہ عمار بن یاسرؓ جیسے اور دوسرے بعض مہاجر اور انصار بھی ہو سکتے ہیں جو حضرت عثمانؓ سے کھلا اختلاف رکھتے تھے۔

اس کے بعد حضرت عثمانؓ اپنے دوستوں سے فرماتے ہیں کہ میری جن باتوں پر آج اعتراض ہے، کل وہی عمرؓ کرتے تھے تو کوئی اعتراض نہ تھا اس لئے کہ انہوں نے سختی سے کام لیا اور لوگ ڈر گئے اور میں نے نرمی برتی اس لئے میرے اوپر لوگ دلیر ہو گئے ہیں، اس کے بعد مخالفین کو دھمکاتے ہوئے فرماتے ہیں۔ میرے ساتھ لوگوں کی طاقت ہے میرے حامی میرے قریب ہیں اور بڑی تعداد میں ہیں اور حکم کے منتظر ہیں، اس میں شک نہیں اس دھمکی میں حضرت عثمانؓ اپنے ان حریفوں کی طرف اشارہ کرتے ہیں جو قوت اور شوکت میں ان کے برابر نہیں، واقعہ یہ ہے کہ بنی امیہ عدداً بھی زیادہ تھے اور قریش کے تمام قبیلوں سے زیادہ حضرت عثمانؓ کے حامی اور مددگار بھی، آگے چل کر پھر حضرت عثمان اپنے دوستوں کو مخاطب کرتے ہیں اور کہتے ہیں، تم کو غصہ میری کس بات پر ہے؟ میں نے تمہارا حق پورا پورا ادا کیا، ابوبکرؓ اور عمرؓ جو کچھ دیتے تھے میں نے اس میں کوئی کمی نہیں کی، بیت المال کے سلسلے میں فرمایا بچے ہوئے مال میں کیا مجھے اتنا کرنے کا بھی اختیار نہیں؟ پھر میں خلیفہ کس بات کا، حضرت عثمانؓ کا مطلب یہ ہے کہ جب انھوں نے بیت المال سے مسلمانوں کا حق ادا کر دیا تو باقی ماندہ مال میں ان کو اختیار ہے جو چاہیں کریں۔ منصبِ خلافت ان کو اس کا حق دار بناتا ہے، کسی اور کو اس میں برا ماننے کی یا اس میں مداخلت کرنے کی ضرورت نہیں، پس کہنا چاہیے کہ حضرت عثمان اور ان کے مخالفین

کے مقابلے کا پہلا مرحلہ طے ہو گیا، معترضوں نے مخالفت کی، اپنی مخالفت کو منظم کیا، خلیفہ کے سامنے اس کو پیش کر دیا، خلیفہ نے اعتراض کا جواب دیا، پھر مجمع عام میں خطبہ دیا ڈرایا دھمکایا اور سخت تاکید کی آخر میں نرمی کا بھی اظہار کیا لیکن اپنی جگہ جمے رہے ایک انچ بھی نہیں ہٹے، مخالفین بھی اپنی جگہ قائم رہے اور ٹس سے مس نہیں ہوئے لیکن گرد و پیش کے حالات حضرت عثمانؓ اور ان کے مخالفین سے زیادہ شدید تھے مخالفت اپنی جگہ باقی رہی، مخالفین کو صوبوں سے خبریں ملیں کہ شہروں میں مخالفت کی تحریک مدینہ سے کہیں زیادہ زوروں پر ہے حضرت عثمانؓ نے فاروق اعظمؓ کی اتباع کی اور اپنی خلافت کے پورے دور میں لوگوں کے ساتھ حج کیا صرف پہلے سال بیمار رہونے کی وجہ سے اور آخری سال محصور ہونے کی وجہ سے حج میں شرکت نہیں کر سکے، آپ ہر سال حج کے موقع پر اپنے گورنروں سے ملتے، ان سے حالات سنتے اور انھیں ہدایتیں فرماتے جب ۳۴ھ میں آپ نے اپنے حاکموں سے ملاقات کی تو ان کو مشورہ کی غرض سے اکٹھا کیا، راویوں کا بیان ہے کہ آپ نے عمرو بن العاصؓ کو بھی بلایا تھا، لیکن مجھے اس میں شک ہے اس لئے کہ ۳۴ھ میں عمرو بن العاصؓ آپ کے گورنر نہ تھے، پھر یہ کہ جب سے آپ نے اُن کو مصر سے معزول کر دیا، وہ آپ کے خیر خواہ نہ تھے،

عمرو بن العاصؓ کا نام راویوں نے اس مشورے میں اس لئے منتخب کر دیا کہ انھوں نے حضرت عثمانؓ کے خلاف جو چالاکی اور چالبازی کی باتیں کی ہیں، اس پر خامہ فرسائی کر سکیں، غالب گمان تو یہ ہے کہ اس مجلسِ مشورہ میں یہی چار گورنر جو اہم صوبوں پر حکومت کرتے تھے شریک ہوئے یعنی امیر معاویہؓ، عبداللہ بن سعد ابن ابی سرح، عبداللہ ابن عامر اور سعید ابن العاص، جب یہ لوگ جمع ہوئے تو حضرت عثمانؓ نے کہا، ہر امام کے وزراء ہوتے ہیں، آپ لوگ میرے وزیر ہیں آپ کو معلوم ہے کہ لوگ مجھ سے کس طرح کھنچے ہوئے ہیں اور مطالبہ کرتے ہیں، کہ میں اپنے گورنروں کو برطرف کر دوں، اب آپ حضرات مجھے مشورہ دیجئے کہ میں اس سر اٹھانے والے فتنے کے بارے میں کیا کروں؟، امیر معاویہؓ نے کہا کہ گورنروں کو اُن کے صوبوں میں واپس بھیج دیجئے، اُن کی قابلیت اور مقدرت کے پیش نظر اُن پر اعتماد کیجئے کہ وہ تدبر کے ساتھ اپنے اپنے صوبوں کو سنبھالیں، امام کے لئے یہ کافی ہے کہ اس نے کچھ لوگوں کو چن لیا ہے۔ سعید ابن عامر نے مشورہ دیا، کہ حزب مخالف کے لیڈروں اور فتنہ و فساد کے بانیوں کو قتل کر دیا جائے عبداللہ ابن سعد نے رائے دی کہ لوگوں کو

بیت المال کی راہ سے رضامند کیا جائے ان کو عطیات دیئے جائیں اور ان پر قبضہ رکھا جائے عبداللہ ابن عامر نے اپنا یہ خیال پیش کیا، کہ لوگوں کو جہاد پر بھیجدیا جائے، جنگ ان کو سرحدوں پر کافی عرصے تک مشغول رکھے گی، حضرت عثمانؓ نے اس رائے کو پسند کیا چنانچہ آپ نے گورنروں کو واپس کر دیا اور ان کو تاکید کردی کہ وہ اللہ کے حقوق میں شدت برتیں اور اپنا طرز عمل ٹھیک رکھیں اور رعایا پر پوری نگرانی رکھتے ہوئے ان کو جہاد پر بھیجیں اور جس کی طرف سے بھی کسی ٹیڑھ کا پتہ چلے ان کا وظیفہ بند کر دیں اس کے بعد حضرت عثمانؓ مدینہ واپس آئے، امیر معاویہ بھی شام جاتے ہوئے راستے میں ہمسفر رہے، مدینہ پہنچ کر حضرت عثمانؓ نے ایک دوسری مجلس شوریٰ طلب کی جس میں امیر معاویہؓ کے علاوہ چند جلیل القدر صحابہؓ نے بھی شرکت کی، مثلاً حضرت علیؓ، طلحہؓ، زبیر اور سعدؓ۔ امیر معاویہؓ نے بات کا آغاز کیا، حاضرین کو معمر خلیفہ کی طرف متوجہ کرتے ہوئے فتنہ اور نفاق سے بچنے کی تاکید کی اس تاکید میں دھمکی کا رنگ بھی تھا، حضرت علیؓ نے امیر معاویہؓ کو ڈانٹا، بہر حال دونوں میں جو سوال و جواب ہوا وہ تلخی سے خالی نہ تھا۔

اس کے بعد حضرت عثمانؓ نے بڑے سکون اور نرمی سے باتیں کیں اور کہا میں قوم کے مشورہ پر ہوں، وہ مجھے جہاں لے جائے گی جاؤں گا، اس کے بعد حضرت عثمان سے کہا گیا کہ آپؓ نے فلاں فلاں کو عطیات دیئے ہیں وہ واپس منگوائیے، حضرت عثمانؓ نے واپسی کا وعدہ کیا، اور سب خوش اور مطمئن ہو کر مجلس سے اٹھے، بلاشبہ حزب مخالف کو تھوڑی سی کامیابی ہوئی، حضرت عثمانؓ نے ان کے لیڈروں سے گفتگو کی اور ان کے بعض مطالبات بھی مان لئے، اس کے بعد امیر معاویہؓ نے ایک مرتبہ پھر مہاجرین کو بوڑھے خلیفہ کا خیال رکھنے کی تاکید کی اور دھمکی کے اشارے بھی، عام طور پر یہ خیال کیا جانے لگا کہ آنے والا ۳۵ھ لوگوں کے لئے ایک گونہ سکون اور اطمینان کا سال ہوگا۔ لیکن کوفہ والوں نے بغاوت کر دی، اور جیسا کہ آپ نے پڑھا انہوں نے سعید کو واپس کر دیا اور مطالبہ کیا کہ ان کا والی ابوموسیٰ اشعریؓ کو بنایا جائے، حضرت عثمانؓ ان کا مطالبہ ماننے پر مجبور ہوئے، یہ سب سے پہلا فتنہ تھا جو کوفہ نے دوسرے شہروں کے لئے ایک مثال کے طور پر پیش کیا، چنانچہ بہت جلد دوسرے شہروں نے اس کی اتباع کی اور باغیوں کو معلوم ہو گیا کہ مقصد حاصل کرنے کے لئے بغاوت ہی ایک سیدھا راستہ ہے تھوڑے ہی دنوں بعد مصری کوفہ والوں کی راہ چل پڑے اور ۳۵ھ کے رجب میں انہوں نے ایک

پروگرام مرتب کیا اور اس اعلان کے ساتھ کہ یہ لوگ عمرہ کی غرض سے جا رہے ہیں، ان کو مدینہ بھیجا، لیکن مدینہ آنے کے بعد ان لوگوں نے یہ ظاہر کیا کہ وہ حضرت عثمانؓ سے اُن کے اور اُن کے گورنروں کے مسلک کے بارے میں گفتگو اور بحث کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں، یہاں پہنچکر راویوں میں اختلاف ہوتا ہے بعض یہ کہتے ہیں کہ اُن کی ملاقات حضرت عثمانؓ سے ایک گاؤں میں ہوئی جو مدینہ کے قریب تھا چنانچہ ان لوگوں نے قرآن مجید کو حکم بنا کر سوال وجواب کیا حضرت عثمانؓ نے اُن کو مطمئن کر دیا اور وہ راضی ہو گئے اسی طرح ان لوگوں نے حضرت عثمانؓ کو بھی مطمئن کر دیا اور انھوں نے معذرت کی اور درگذر کا وعدہ کیا اور بعض راوی کہتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ نے ان لوگوں کے پاس مہاجر اور انصار کی ایک جماعت بھیجی جس میں حضرت علیؓ اور محمد بن مسلمہ انصاریؓ تھے، حضرت عثمانؓ نے ان دونوں آدمیوں سے عہد کیا کہ وہ جس شرط پر بھی آنے والوں کو راضی کریں گے انھیں منظور ہے چنانچہ یہ سفیر ان لوگوں کے پاس آئے ان کو نصیحت کر کے راضی کیا، اور ان میں سے کچھ لوگوں کو لیکر حضرت عثمانؓ کے پاس آئے تاکہ ان کو مزید اطمینان دلادیں، اس کے بعد حضرت عثمانؓ نکلے اور لوگوں کو خطبہ دیا جس میں وفد کی تعریف کی اپنی غلطی کا اعتراف کیا اور خدا سے مغفرت چاہی پھر رونے لگے اور اس قدر کہ ان کے لئے لوگوں کے دل رقت سے بھر گئے اور مصری ہنسی خوشی واپس چلے گئے۔ راوی کہتا ہے کہ اس خطبے کے آخر میں حضرت عثمانؓ نے کہا تھا "اب اگر مصیبت آئے تو تم میں کے آدمی میرے پاس آجائیں جو زیادتی بھی مجھے معلوم ہوگی میں اس کو دور کروں گا اور جو ضرورت بھی پیش کی جائے گی میں اسے پورا کروں گا،" لیکن ابھی وہ گھر پہنچے ہی تھے کہ مروان آپ کے پاس گیا اور آپ کے خیالات میں تبدیلی پیدا کر دی چنانچہ جب آپ گھر سے نکلے تو لوگوں کو بری طرح ڈانٹ دیا، اس میں کچھ شک نہیں کہ حضرت عثمانؓ نے اپنی غلطی کا اعتراف کر کے لوگوں کو اپنا لیا تھا، ان کی رضامندی اور وعدے کے پیش نظر لوگ متفق ہو گئے تھے کہ آپ کی اطاعت اور محبت کریں، اور آپ سے بھلائی اور خیر کی امیدیں رکھیں لیکن دن گذرتے رہے اور حضرت عثمانؓ نے کچھ نہ کیا نہ کہنے کے مطابق کوئی تبدیلی کی نہ کسی گورنر کو برطرف کیا، نتیجہ یہ ہوا کہ اسی سال شوال کا مہینہ آتے ہی مصریوں نے دوسری بار خروج کیا اس مرتبہ ان کی تعداد کم سے کم بتانے والوں کے خیال سے چھ سو تھی، اور زیادہ سے زیادہ بتانے والے ایک ہزار بتاتے ہیں،

اسی زمانہ میں کوفہ اور بصرہ سے بھی لوگ نکلے اور سب کے سب مدینہ کے باہر پہنچے اور حضرت
کو اپنے آنے کی اطلاع کردی، حضرت عثمانؓ نے حضرت علیؓ اور محمد بن مسلمہؓ کو بھیجنے
کیا، حضرت علیؓ نے انکار کردیا، اور محمد بن مسلمہؓ نے کہا کہ میں اللہ کو ایک سال میں
جھٹلا نہیں سکتا، لیکن پھر بھی مدینہ والوںؓ نے منظور نہیں کیا کہ کچھ لوگ زبردستی گھس آ
وہ ان کے مقابلے کے لئے نکل آئے اب مصر کوفہ اور بصرہ کے وفود نے دیکھا کہ علیؓ، طلحہؓ، اور
پڑاؤ ڈال دیا ہے، اور ان میں سے ہر ایک کے ساتھ ان کی جماعت ہے جو زبردستی داخلے کے
ہے، اور دار الہجرۃ کی حفاظت کرنا چاہتی ہے تب وہ سب کے سب واپس ہونے لگے ان لوگوں
ایسا ظاہر کیا کہ وہ اپنے شہروں کو واپس جا رہے ہیں، اس کے بعد مدینہ والوں نے یقین کر لیا
سے خطرہ دور ہوگیا اور حملہ آور الٹے پاؤں چلے گئے چنانچہ سکون و اطمینان کی زندگی
کردی لیکن یکایک مدینے کی گلیاں تکبیر کے نعروں سے گونج اٹھیں اور لوگ دم
گئے، اب ان کو معلوم ہوا کہ اپنے شہروں کو واپسی کا مظاہرہ ایک دھوکا تھا،
جب ان آنے والوں نے دیکھا کہ شہر میں امن و سکون ہے تو وہ بلا روک ٹوک داخل ہوگئے
اور ایک پکارنے والے نے بلند آواز سے اعلان کیا، جو کوئی اپنے گھر میں بیٹھ رہا،
جو ہمیں تکلیف پہنچانے سے باز رہا اس کو امان ہے، اس کے بعد حضرت عثمان
کیا گیا، یہیں سے اس خط کا قصہ شروع ہوتا ہے، جس کے متعلق راویوں نے لکھا
واپسی میں اس کو مصریوں نے پکڑا اور اس کے بعد وہ مدینہ کی طرف لوٹ پڑے
خیال میں یہ قصہ سرے سے من گھڑت ہے اور اس کی سب سے بڑی دلیل خود راویوں کا بیان
ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے مصریوں سے سوال کیا کہ کوفہ اور بصرہ والوں کو کیسے معلوم
ہوا کہ تم کو یہ خط ملا ہے حالانکہ ان میں سے ہر ایک اپنے راستے پر الگ تھا، مصری الگ
تھے اور ان کی سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ کیا کہیں؟ آخر میں انھوں نے کہا، اس کا جو مطلب
جی چاہے نکالو اب ہم کو اس شخص کی ضرورت نہیں، اور یہ بات نہ معقول ہے اور نہ قابل
کہ حضرت عثمانؓ اس قسم کی چال کریں، کہ ایک جماعت سے ایک طرف رضامندی کا اظہار کریں
اور دوسری طرف اپنے خفیہ قاصد کے ذریعے گورنر کو حکم دیں، کہ جب وہ جماعت شہر پہنچے تو اس

[ ۲۵۸ - ۲۶۰ ] - missing

# حضرت عثمانؓ پر باغیوں کی زیادتی

معمول کے مطابق ایک دن حضرت عثمانؓ گھر سے نکلے اور مسجد میں نماز پڑھا کر منبر پر بیٹھے وعظ و نصیحت شروع کر دی، وعظ کے دوران میں آپؓ نے کہا۔ اے دشمنو! خدا سے ڈرو خدا سے، واللہ مدینہ کے لوگ جانتے ہیں کہ تم حدیث نبوی کے مطابق ملعون ہو، پس نیکیوں کے ذریعے اپنی خطاؤں کا خاتمہ کرو اس لئے کہ اللہ تعالیٰ برائیوں کو نیکیوں سے مٹاتا ہے ہو... کا بیان ہے کہ اس پر محمدؓ ابن مسلمہؓ اٹھے اور کہا کہ میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں، پھر حکیم ابن... کھڑے ہوئے اور ان کو بٹھا دیا، اس کے بعد زید بن ثابت کھڑے ہوئے اور کہا، مجھ سے قرآن طلب... لیکن محمد بن قتیرہ نے ان کو بٹھا دیا، محمد ابن مسلمہؓ اس بات کی شہادت دینا چاہتے تھے کہ اللہ نیکیوں کے ذریعے سے برائیوں کا خاتمہ کرتا ہے، اور زید بن ثابت چاہتے تھے کہ یہ بات قرآن مجید سے ثابت کر... لوگوں کے سامنے ان الحسنات یذھبن السیئات کی آیت تلاوت کریں، لیکن ان دونوں کو لوگوں نے بٹھا دیا، پھر جبلہ ابن عمرو ساعدی کھڑا ہوا جو انصار میں سے ایک شخص تھا اور کہنے لگا عثمانؓ تم منبر سے نیچے اترو ہم ایک عبا پہنا کر تم کو ایک بوڑھے اونٹ پر سوار کریں گے اور جس طرح تم نے بزرگوں کو شہر بدر کیا ہے، ہم تم کو جبل دخان بھیج دیں گے، حضرت عثمانؓ نے کہا، برا ہو تیرا اور تیری تجویز کا، یہ جبلہ حضرت عثمانؓ کو چھیڑا کرتا تھا، اور قتل کی... دیتا تھا، اور کہا کرتا تھا کہ اگر آپؓ نے خلافت نہیں چھوڑی تو میں آپ کی گردن میں ... ڈال کر کھجلی والی اونٹنی پر بٹھاؤں گا، اور جبل دخان پر لے جا کر چھوڑ دوں گا، علاوہ ازیں یہ شخص آپؓ کے گورنروں کے بارے میں اور خاص طور پر مروان اور حکم کے ... کے بارے میں آپؓ کو سخت و سست کہا کرتا تھا اور جب کوئی اس سلسلے میں اس سے گفتگو کرتا، اور یہ جواب دینا چاہتا تو کہا کرتا تھا کہ کل جب میں خدا سے ملوں گا واللہ میں اس سے کہوں گا ——— انا اطعنا سادتنا وکبرائنا

فاضلونا السبیل [1]

حضرت عثمانؓ جبلہ کا جواب دینا ہی چاہتے تھے کہ جہجاہ بن سعید غفاریؓ جو ابوذرؓ کے خاندان کے ہیں اور بیعت رضوان میں شرکت کرنے والے صحابی ہیں کودکر منبر تک پہنچ گئے اور حضرت عثمانؓ کے ہاتھ سے خطبے کا عصا لے لیا اور اپنی ران پہ مار کر اس کو توڑ دیا، یہ وہی عصا تھا جسے ہاتھ میں لے کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور شیخین خطبہ دیا کرتے تھے، راویوں کا بیان ہے کہ اسی دن ان کے پاؤں میں آکلہ کی بیماری پیدا ہوگئی، حضرت عثمانؓ نے بعد میں عصا کو جوڑنے کا حکم دیا، پھر لوگوں نے گڑبڑ کی اور ایکدوسرے پر کنکر پھینکنے لگے اسی اثنا میں ایک پتھر حضرت عثمانؓ کو اس طرح لگا کہ گر پڑے اور بیہوشی کی حالت میں رضی اللہ عنہ گھر پہنچائے گئے اس کے بعد قتل ہو کر ہی گھر سے نکلنا نصیب ہوا۔

## محاصرے میں شدت اور پانی روک دینا

اس دن کے بعد سے حقیقت میں باغیوں کی روش بُری ہو گئی انہوں نے حضرت عثمانؓ کو مسجد نبوی میں نماز ادا کرنے سے بھی روکا اور ان کی جگہ اپنے ایک آدمی غافقی کو مقرر کیا، جو مصریوں کا سردار تھا، کبھی کبھی طلحہ بن عبید اللہؓ اور بعض اوقات حضرت علیؓ نماز پڑھاتے تھے اس کے بعد باغیوں نے حضرت عثمانؓ پر پانی روک دیا تا آنکہ آپؓ اور آپؓ کے گھر کے لوگ پیاس کی شدت محسوس کرنے لگے ایک دن کھڑکی سے سر باہر نکال کر آپؓ نے لوگوں کو یاد دلایا کہ آنحضرتؐ کے حکم سے انہوں نے بیر رومہ خریدا اور مسلمانوں کے لئے عام کردیا، آپؐ نے اس کے صلے میں اُن سے جنت کا وعدہ کیا آج ان پہ اسی کنویں کا پانی حرام کیا جا رہا ہے اور مجبور کیا جا رہا ہے کہ وہ کھاری پانی سے افطار کریں، اسی طرح آپؓ نے ان کو یاد دلایا کہ آنحضرتؐ کے حکم سے انہوں نے زمین خرید کر مسجد کی تنگی دور کردی اور اس کے عوض آنحضرتؐ نے اُن سے جنت کا وعدہ کیا آج وہ پہلے مسلمان ہیں جن کو اسی مسجد میں نماز ادا کرنے سے روکا جاتا ہے اس کے بعد آپ نے صحابہ سے اور امہات المومنینؓ سے چاہا کہ اگر ہوسکے تو میٹھا پانی بھیج دیں، حضرت علیؓ نے تدبیر کر کے پانی پہنچا دیا، اور باغیوں کے پاس پہنچکر اُن کو ڈانٹا کہ یہ جو کچھ تم کر رہے ہو یہ نہ مومنوں کا طریقہ ہے نہ کافروں کا، رومی اور ایرانی بھی اپنے قیدیوں کو کھلاتے پلاتے تھے امّ المومنین، ام حبیبہ بنت ابی سفیانؓ تھوڑا سا پانی لے کر آئیں تو باغیوں نے ان کے خچر کے منہ پر مارا اور اس کے کمر کا

---

[1] ہم نے اپنے سرداروں اور بڑوں کی اتباع کی انہوں نے ہمیں گمراہ کیا

پٹکا کاٹ دیا، ام المومنین گرنے کے قریب ہو گئیں لیکن کچھ لوگ پہونچ گئے انہوں نے پٹکا دیا اور گھر تک پہنچایا حالانکہ ام المومنین نے باغیوں کو بتا دیا تھا کہ وہ حضرت عثمانؓ سے بنی امیہ کے کچھ یتیموں کے بارے میں باتیں کرنے جا رہی ہیں اور اس سلسلے میں بنی امیہ کی وصیتیں حضرت عثمانؓ کے پاس ہیں، لیکن باغیوں نے ان کی ایک نہ سنی اور نہ کسی بات کی تصدیق کی، محاصرے کی شدت کے بعد صحابہؓ خانہ نشین ہو گئے اور لوگ بھی اپنے گھروں میں بیٹھ رہے، اگر کوئی نکلتا بھی تو تلوار لے کر نکلتا اس کے بعد تو مصیبت بڑھ گئی، خون ریزی عام ہوئی، حضرت عثمانؓ بار بار کھڑکی سے سر باہر نکال کر باغیوں کو نصیحت کرتے، فتنہ فساد سے بچنے کی تاکید کرتے، اللہ کی آیات اور رسول کی احادیث ان کو یاد دلاتے لیکن وہ لوگ کچھ نہ سنتے تھے اور نہ کچھ توجہ کرتے تھے بلکہ بعض اوقات نہایت سخت جوابات دیتے

## حضرت عثمانؓ کے حامیوں کی تیاری

بنی امیہ کے کچھ دلیر اور لڑنے والے افراد اکٹھا ہوئے اور ان کے ساتھ مہاجروں کی جوان اولاد بھی شریک ہو گئی لوگ ایک ساتھ ہو کر حضرت عثمانؓ کے گھر میں داخل ہو گئے اور حفاظت کرنے لگے، ان میں عبداللہ ابن عمرؓ، عبداللہ بن زبیرؓ حضرت علی کے دونوں صاحبزادے حسنؓ اور حسینؓ اور محمد ابن طلحہ تھے، حضرت عثمانؓ نے ان میں عبداللہ ابن زبیرؓ کو امیر بنایا تھا اور حکم دیا تھا کہ لڑائی نہ کرنا اور اس ارادے طور پر قائم رہنا، معاملات نے بڑی نازک صورت اختیار کر لی، حتیٰ کہ لوگوں کو حضرت عثمانؓ کے پاس جانے سے اور گھر والوں کو باہر نکلنے سے روکا گیا۔

## امداد آنے کی خبر

کچھ دنوں یہی حالت رہی، پھر یہ خبر آئی کہ عراق کی امداد مدینہ سے قریب آ چکی ہے اور شام کی امداد وادیٔ قریٰ تک پہنچ چکی ہے، اس کے بعد راویوں کے بیان میں شدید اختلاف ہے حضرت عثمانؓ کے حامی راوی کہتے ہیں۔ باغیوں کو خطرہ ہوا کہ اگر امداد مدینہ پہنچ گئی تو وہ ان کی راہ میں حائل ہوگی، اس لئے انہوں نے محمد ابن ابوبکرؓ کی قیادت میں اپنے چند آدمیوں کو اندر گھسا دیا یہ لوگ عمرو بن حزم کے مکان سے جو حضرت عثمانؓ کے گھر سے متصل تھا اور جس کے بیچ میں چھوٹا سا دروازہ تھا، حضرت عثمانؓ تک پہنچ گئے اور ان کو قتل کر دیا، لیکن مخالف راویوں کا بیان ہے کہ ابتداء گھر والوں ہی سے ہوئی، وہ باغیوں کی طرف دوڑ پڑے حضرت عثمانؓ کھڑکی سے سر نکالے ہوئے تھے کہ باغیوں

خاص نیار بن عیاض اسلمیؓ نے جو سن رسیدہ صحابی تھے حضرت عثمانؓ کو بلایا اور نصیحت کی کہ وہ از خود خلافت سے برطرف ہو جائیں، اسی اثناء میں نیار بن عیاض کو ایک تیر یا ایک پتھر گھر میں سے لگا جس سے وہ مر گئے، اب باغیوں نے حضرت عثمانؓ سے مطالبہ کیا کہ ہمارے آدمی کے قاتل کو ہمارے حوالے کر دو تاکہ ہم اس سے قصاص لیں، حضرت عثمانؓ نے جواب دیا کہ مجھے کیا معلوم کہ قاتل کون ہے؟ یا یہ کہا کہ میں ایک ایسے آدمی کو جو میری طرف سے مدافعت کر رہا ہے اور تم میری جان کے خواہاں ہو کیوں تمہارے حوالے کر دوں،

## باغیوں کا گھر میں گھسنا اور قتل کرنا

اس کے بعد ایک ہی سخت رات درمیان میں رہی صبح ہوتے ہی باغیوں نے گھر پر حملہ کر دیا اور دروازے میں آگ لگانے لگے، تب گھر کے لوگ مقابلہ کرنے کیلئے گھر سے نکلے، اور لڑائی میں شدت پیدا ہو گئی عبداللہ ابن زبیرؓ کو بہت زیادہ زخم آئے، مروان بن الحکم تو اس طرح گرا کہ لوگوں نے مر جانے کا شبہ کیا بہت سے لوگوں کی جانیں گئیں اور باغی گھر میں گھس آئے اسی درمیان میں عمرو بن حزم نے اپنا دروازہ کھولدیا، پھر اس کے اندر کے چھوٹے دروازے سے حضرت عثمانؓ تک پہنچے اور ان کو قتل کر دیا۔

غالب گمان یہ ہے کہ باغیوں نے یہ سنکر کہ بہت جلد مدینہ میں، امداد آنے والی ہے چاہا کہ کمک آنے سے پہلے کام پورا کر دیں، ادھر مروان بن الحکم نے بھی مزید انتظار نہیں کیا اس لئے کہ باغیوں کی طرح اس کو بھی امداد کی خبریں مل چکیں تھیں پس اُسنے بھی لڑائی شروع کرنے میں عجلت سے کام لیا اور خیال کیا کہ وہ محاصرہ اٹھا دینے میں کامیاب ہو جائے گا اور امداد آنے تک مقابلہ جاری رکھ سکے گا، پھر یہ اس کو اچھا نہیں معلوم ہوتا تھا کہ معاویہ اور ابن عامر کو یہ کہنے کا موقع ملے کہ ان کی فوجوں نے آکر محاصرہ اٹھایا، اور انہیں زندگی بخشی، پس وہ چاہتا تھا کہ باہر کی امداد ایسی حالت میں آئے کہ وہ اور اس کے بنی امیہ کے ساتھی میدان میں برسر پیکار ہوں اور شجاعت دے رہے ہوں، اسی لئے وہ اور اس کے ساتھی مقابلے کی دعوت دیتے ہوئے رجز پڑھتے ہوئے نکلے، حضرت عثمان صبر کرنے اور لڑائی سے باز رہنے کی تاکید فرما رہے، لیکن یہ لوگ ان کی نہ کچھ سنتے تھے، اور نہ ان کی باتوں کا کچھ جواب دیتے تھے،

تب حضرت عثمانؓ نے ان لوگوں کو تلوار رکھ دینے کی قسم دی جن سے اطاعت کی امید تھی، چنانچہ آپ رضی کے حامیوں کی ایک جماعت نے تلوار رکھ دیا لیکن بنی امیہ باز نہ آئے باہمی خوں ریزی کی حالت تھی، لوگ حضرت عثمانؓ کے گھر میں گھس رہے تھے اور گھر والے منتشر ہو رہے تھے کہ اسی میں ایک نکلنے والے نے آواز دی کہ ہم نے ابن عفان کو قتل کر دیا اس کے بعد گھر کے تمام دروازے کھل گئے گھر اور بیت المال لوٹ لیا گیا، فتنہ و فساد کی آگ بھڑک اٹھی اور مسلمانوں پر مصیبت کا سیلاب عظیم آگیا،

## کیا حضرت عثمانؓ آخر وقت میں معزول ہونے پر تیار ہو گئے تھے؟

تاہم یہ پتہ چلتا ہے کہ آخر میں حضرت عثمانؓ کنارہ کشی کی طرف مائل ہو چکے تھے، راویوں کا بیان ہے کہ سعد ابن ابی وقاصؓ حضرت عثمانؓ کے پاس آئے اور ان کی کچھ سن کر فوراً واپس ہوئے اور مسجد میں جا کر حضرت علیؓ سے ملے اور کہا۔ ابو الحسن! آج میں آپ کو ایسی خبر دیتا ہوں جیسی کسی نے کسی کو نہیں دی، آپ کے خلیفہ راضی ہو چکے ہیں پس ان کی امداد میں پہل کیجئے ابھی یہ لوگ گفتگو کر ہی رہے تھے کہ حضرت عثمانؓ کے قتل کی اطلاع آگئی میں یقین کرتا ہوں کہ حضرت عثمانؓ نے سعد کو بلا کر چاہا کہ ان کے ذریعے حضرت علیؓ کو درمیان میں ڈال کر قتل و قتال روک دیں اور خلافت کا منصب شوریٰ کے افراد اور دوسرے ارباب حل و عقد کے سپرد کر دیں کہ وہ جس کو چاہیں دیں، لیکن یہ پیغام بہت بعد از وقت تھا اور ان کا فیصلہ ہو چکا تھا۔

# امیر معاویہؓ کی دو تجویزیں

۳۵ھ کے آخری دنوں میں حضرت عثمانؓ کے شہید ہونے سے قبل امیر معاویہؓ نے آپؓ کے سامنے دو تجویزیں رکھی تھیں، جنہیں آپؓ نے دونوں کو قطعی طور پر مسترد کر دیا تھا، پہلی تجویز میں وہ حضرت عثمانؓ سے کہتے ہیں کہ آپ میرے ساتھ شام چلئے وہاں آپؓ کے لئے امن اور کامیابی ہے، لیکن آپ نے انکار کر دیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قربت چھوڑنا اور دار الہجرت سے نکل کر کسی اور جگہ جانا آپؓ نے گوارا نہیں کیا، غالباً حضرت عثمانؓ کے دلی خیالات کچھ اور تھے جس کا اظہار معاویہؓ سے مناسب نہیں جانا، آپؓ خیال کرتے تھے کہ اگر مدینہ کی رہائش ترک کر دی تو دار الخلافہ اس شہر سے منتقل ہو جائے گا۔ جس میں اسلام دشمنان اسلام پر غالب آیا، جس میں نبیؐ اور بعد میں شیخینؓ نے اسلام کی رفعت کا جھنڈا بلند کیا، حضرت عثمانؓ اس نئی بات کو سخت ناپسند خیال فرماتے تھے۔ اور ان کے نزدیک اس سے زیادہ ناگواری کی کوئی بات نہ تھی کہ صحابہؓ اور عام مسلمان ان سے یہ کہتے کہ آپؓ نے اسلام کی حکومت نبیؐ اور صاحبینؓ کے مقرر کردہ مقام سے ہٹا کر ایک اجنبی جگہ میں منتقل کر دی، پھر یہ کہ اگر حضرت عثمانؓ یہ منظور کر لیتے تو ان کی حیثیت امیر معاویہ کے ہاتھ میں ایک قیدی کی ہو جاتی اور معاویہ بن ابی سفیان کا قیدی رہنے سے کہیں زیادہ پسندیدہ بات آپؓ کے لئے یہ تھی کہ اپنے ان ساتھیوں کے قیدی بنے رہیں، جن کے ساتھ آپ نے ہجرت کی، جن لوگوں نے ٹھکانا دیا اور مدد کی اور آپ کے ساتھ اور نبیؐ کے ساتھ غزوات میں شریک رہے، اور جو آپؓ کے ساتھ نبیؐ کے ارشادات پر گوش بر آواز تھے، اگرچہ معاویہؓ ابن ابی سفیانؓ کی آپؓ سے رشتہ داری تھی، اور ان کے ساتھ رہنے میں سلامتی بھی اور عزت و شوکت بھی

دوسری تجویز امیر معاویہؓ نے آپؓ کے سامنے یہ پیش کی تھی کہ میں شامی فوج کا ایک دستہ بھیج دیتا ہوں جو مدینہ میں رہ کر آپؓ پر ہونے والی زیادتیوں کی مدافعت کرے گا، حضرت عثمانؓ نے اس تجویز کو بھی مسترد کر دیا اور کہا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ کو فوجیوں

کے پڑوس سے تنگ کرنا نہیں چاہتا، حضرت عثمانؓ کے دلی خیالات جس کا اظہار معاویہ کے سامنے ضروری نہیں سمجھا غالباً یہ تھے کہ وہ آنحضرتؐ اور صاحبینؓ کی راہ سے اپنے کو ہٹا ہوا دیکھنا نہیں چاہتے تھے، وہ نہیں چاہتے تھے کہ قوت اور غلبہ کی بناء پر اپنی حکومت منوائیں، اور دار ہجرۃ کو معاویہ کے مجوزہ تسلط کا محکوم بنائیں، اور اس طرح اسلام میں اس المناک حادثہ کا سبب بنیں کہ مہاجرین، انصار، مسجد نبوی اور مدینہ منورہ سب کے سب معاویہؓ کی بھیجی ہوئی شامی فوج کے آگے سرنگوں ہوں، پھر فوج بھی ایسی جس نے نہ نبی کو دیکھا نہ نبی سے کچھ سنا نہ صاحبینؓ کی زندگی اپنی آنکھوں سے دیکھی، حضرت عثمانؓ نہیں چاہتے تھے کہ وہ پہلے مسلمان بنیں جس نے خلافت کو سلطنت بنا دی، جس نے خلافت کی رحمت اور چشم پوشی کو سلطنت کے قہر اور خوف میں تبدیل کر دیا اور اگر آپ یہ منظور کر لیتے تو ایک جابر اور ڈکٹیٹر ہوتے جو فوج کے بل بوتے پر نبی کے صحابہؓ پر حکومت کرتا، ایسی فوج جو آپ کے حامیوں کی حمایت کرتی، آپ گھر میں ہوتے تو گھر کی حفاظت کرتی، اور جب آپ گھر سے نکلتے تو آپ کو اپنی حفاظت میں رکھتی، مدینہ کے راستوں پر چلتے ہوئے آپ کی نگرانی کرتی اور منبر پر جب خطبہ کیلئے کھڑے ہوتے تو ہر طرف سے آپ کو اپنے احاطے میں رکھتی، بھلا ان باتوں کا نبی اور سیرت سے شیخینؓ کی سیرت سے کیا جوڑ؟ حضرت عثمانؓ تو مدینہ کی گلیوں میں اکیلے بلا کسی حفاظت کے چلتے تھے، قوم کے جمگھٹوں پر گزرتے، ان سے کچھ فرماتے، کچھ ان کی سنتے، مسجد میں آرام فرماتے تو چادر میں لپٹے ہوئے چادر ہی کا تکیہ بنا کر، جمعہ کے دن منبر پر بیٹھتے تو لوگوں سے ایک شفیق باپ، ایک نیک بھائی یا ایک مخلص دوست کی طرح خطاب فرماتے، ان کی خیر و عافیت اور حالات و ضروریات دریافت فرماتے، مریضوں کی بیمار پرسی کرتے اور بازار کے بھاؤ بھی پوچھتے، پھر اذان کے بعد خطبہ دیتے اور جو کچھ فرمانا چاہتے فرماتے، پھر تشریف رکھتے اور لوگوں سے خیریت مزاج، ان کی ضروریات اور بازار کی حالت دریافت کرتے اور جب دوسری اذان ہو جاتی تو نماز پڑھاتے ان حالات کے پیش نظر کیسے ہو سکتا تھا کہ یہ سب چھوڑ کر شام چلے جاتے، نہ منبر نبوی پر خطبہ دے سکتے، نہ مسجد نبوی میں نماز پڑھا سکتے اور کیا حال ہوتا آپ کا اگر مدینہ میں ایسی حالت میں قیام کیے رہتے کہ شامی فوج آپ کو اپنے گھیرے میں لئے ہوئے ان سے بچاتی جو آپؐ کے ساتھ اور نبی کے ساتھ تمام معرکوں اور غزوات میں شریک رہے، پس حضرت عثمانؓ کے لئے ممکن نہ تھا کہ وہ معاویہ کی درخواست

منظور فرما لیتے اور مدینہ چھوڑ دیتے یا شامی فوج کا مدینے میں قیام گوارا کر لیتے، چنانچہ معاویہؓ نے جب آپ کے انکار پر کہا۔ تو پھر آپؓ سے جنگ ہوگی اور آپ کی جان جائے گی۔ آپ نے فرمایا حسبنا اللہ و نعم الوکیل۔

پس خلافت کا آغاز کرتے ہوئے حضرت عثمانؓ کی خواہش تھی کہ وہ صدیق اکبرؓ اور فاروق اعظم کے نقش قدم پر چلیں اور ذرا بھی ادھر ادھر نہ ہوں اور بڑی حد تک انہوں نے ایسا ہی کیا، چنانچہ نہ شان و شوکت دکھائی نہ اقتدار و برتری کا مظاہرہ کیا ہاں ان تک وہ کمزوری پہنچی جو لوگوں تک بدنیتی کی یا بدی کی راہ سے نہیں بلکہ کریمانہ اخلاق، خیر خواہی اور شوق خدمت کے لئے سے پہنچی ہے۔

پھر ہمیں یہ بھی نہ بھولنا چاہیئے کہ حضرت عثمانؓ نے جب عنانِ خلافت ہاتھ میں لی وہ ستر سال کے معمر تھے اور غیر معمولی فیاض، دریا دل، شدید حیادار، نیک طبیعت، نرم لوگوں سے حسن ظن، اور رشتہ داروں سے انتہائی ہمدردی رکھنے والے، اب اگر کسی شخص میں یہ تمام اوصاف جمع ہو جائیں اور پھر اس کے قریبی رشتہ دار اقتدار کی پوری استعداد اور حرص طمع کا بے پناہ حوصلہ رکھتے ہوں تو بلاشبہ یہ تمام چیزیں اس فتنے کا باعث ہو سکتی ہیں جو حضرت عثمانؓ کو پیش آیا، پھر ان اوصاف پر مزید اگر یہ تصور بھی پیش نظر رکھا جائے صحابہ کبار کی ایک جماعت کا دل دنیا کی طرف مائل ہوا اور وہ اس کی طرف پورے شوق رغبت کے ساتھ جھک پڑے اور دنیاوی اسباب کے حصول میں بیش از بیش حصہ لیا اور جمع بھی کیا، پھر اس چیز نے ان کے دلوں میں یہ خیال پیدا کیا کہ وہ خلافت کے استحقاق میں عثمانؓ سے کم نہیں ہیں، بلکہ خلافت کا بار اٹھانے اور اس کا نظم سنبھالنے کی زیادہ قدرت رکھتے ہیں، اس لئے کہ ابھی وہ عمر کی اس منزل میں نہیں ہیں جہاں حضرت عثمانؓ پہنچ چکے تو بلاشبہ یہ تمام باتیں حضرت عثمانؓ کی راہ میں انتہائی مشکلات پیدا کر دیتی ہیں اور انہیں شواریوں میں اس طرح پھنسا دیتی ہیں کہ اگر کسی الجھاؤ سے نجات ملی بھی تو اس لئے کہ اس زیادہ پیچیدہ الجھاؤ سامنے موجود ہے۔

پھر ان تمام مشکلات پر ایک مزید اضافہ یہ کر لیجئے کہ مہاجر اور انصار کے یہ بڑے بوڑھے

اچھی طرح خبر لے، پھر یہ بات بھی معقول نہیں ہے، اور نہ قابل قبول ہے کہ مروان خلیفہ کے خلاف ایسی جرات کر سکتا ہو کہ خود ایک خط لکھے پھر اس پر خلیفہ کی مہر لگائے اور خلیفہ ہی کے ایک غلام کے ہاتھ اسی کے اونٹ پر سوار کرد... یہ تمام باتیں ایک سطحی دل لگی قرار دی جاسکتی ہیں، ان کو واقعہ نہیں کہا جاسکتا، حقیقت حال بالکل معمولی ہے ۔۔۔ باہر شہر اور صوبے کے لوگوں سے خلیفہ نے ایک وعدہ کیا، اس وعدے پر مطمئن ہو کر وہ چلے گئے، بعد میں ثابت ہوا کہ خلیفہ نے اپنا وعدہ پورا نہیں کیا، تب وہ باغی بن کر اور یہ طے کر کے آئے کہ اس کام سے فرصت پا کر ہی ... ہوں گے، اور جب مدینہ پہنچے تو دیکھا کہ مقابلے کے لئے صحابہؓ تیار ہیں ۔ یہ لڑائی ان کو گوارا نہ تھی اس لئے واپسی کی چال چلی، لیکن تھوڑی دور جا کر جب ان کو یقین ہوگیا کہ اب یہ بزرگ اور ممتاز صحابہ ہتھیار اتار کر گھروں میں جا بیٹھے ہیں تو واپس آئے اور بغیر کسی لڑائی بھڑائی کے مدینہ میں داخل ہوگئے۔

یہ لوگ صحابہ کو نہ قتل کرنا چاہتے تھے نہ ان سے جنگ، اور نہ یہ چاہتے تھے کہ مدینہ کے قرب وجوار میں ایسا کوئی معرکہ ہو جو احد اور احزاب کے معرکوں کی یاد تازہ کردے وہ صرف خلیفہ کا محاصرہ کرنا چاہتے تھے اُن کو اس بات کی جلدی تھی کہ خلیفہ کو معزول کردیں یا قتل، چنانچہ انھوں نے اپنا مقصد پالیا مدینے میں داخل ہوگئے اور خلیفہ کا محاصرہ کرلیا،

میں یقین کرنا چاہتا ہوں کہ خود مدینہ میں ان باغیوں کے حامی اور مددگار تھے جنھوں نے اُن کو بلایا، ان کی حوصلہ افزائی کی اور صحابہ کے ارادوں سے مطلع کیا، انھوں نے یہ بھی بتایا کہ مدینہ کی فضا میں امن اور سکون ہے، پھر جب محاصرہ ہوا تو یہ بھی شریک ہوگئے۔ ابتدا میں محاصرہ بہت ہلکا تھا، یعنی مدینہ میں داخلہ اور حضرت عثمانؓ کے مکان کا احاطہ، خلیفہ کو اپنے گھر میں جانے اور گھر سے نکلنے کی آزادی تھی وہ لوگوں کو نمازیں پڑھاتے تھے خود یہی باغی ان کے پیچھے نمازیں ادا کرتے تھے، وہ لوگوں کو خطبہ دے کر وعظ ونصیحت کرتے اور

کی رہنمائی فرماتے تھے اسی دوران میں مصالحت کا سلسلہ بھی جاری رہا، اور سفیر کبھی حضرت عثمانؓ کی خدمت میں اور کبھی باغیوں کے ہاں جاتے تھے، باغی چاہتے تھے کہ حضرت عثمانؓ خود سے برطرف ہو جائیں اور حضرت عثمانؓ وہ عبا جو خدائے عزوجل نے ان کو پہنائی تھی اتارنے پر تیار نہ تھے، پھر یک بیک معاملے میں پیچیدگی بڑھ گئی، باغیوں کو معلوم ہوا کہ حضرت عثمانؓ نے صوبے کے حاکموں کو لکھا ہے کہ وہ ان کی مدد کریں، اور باغیوں کو مدینہ سے نکالنے کے لئے فوجی امداد بھیجیں، اس کا علم ہونا تھا کہ محاصرے کی کیفیت بدل گئی اور اس کے ساتھ حضرت عثمانؓ کے ساتھ باغیوں کا طرز عمل بھی بدل گیا،



اب تک جو زندگی جیتے رہے، اگر وہ نری بدوی نہ تھی تو شہری سے کہیں زیادہ دیہاتی زندگی کے قریب تھی اور اب جو آنکھ کھولی تو اپنے آپ کو ایک زبردست حکومت کی آغوش میں پایا جس کی حدیں دور دراز تک پھیلی تھیں جس کے معاملات پیچیدہ اور الجھے ہوئے تھے، جس کے چلانے کے لیے کوئی وقتی اور ہنگامی سیاست کافی نہ تھی بلکہ ایک مستقل بنیادی اور متمدن سیاست کی ضرورت تھی، ایسی سیاست جس کے اصول موروثی، جس کی روایات مقررہ ہوں، ان تمام نقطوں کو جب ترتیب فرمائیں گے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ زندگی کے وہ حالات اور موثرات جو حضرت عثمانؓ کو اس وقت گھیرے ہوئے تھے، ان کی قوت خود حضرت عثمان اور ان کے ساتھیوں سے کہیں زیادہ تھی، کوئی صاحب یہ کہنے کی جرأت نہ کریں کہ حضرت عمرؓ کے سامنے بھی تو یہی حالات تھے، پھر وہ کس طرح ان پر غالب آ گئے اس لیے کہ فاروق اعظمؓ ان یکتا اور یگانہ افراد میں ہیں جو انسانیت کو شاذ و نادر ہی نصیب ہوتے ہیں، ایسے افراد بعد میں آنے والوں کو تھکا دیتے ہیں، اور سخت مشکلات میں مبتلا کر دیتے ہیں، اگر احتیاط دامنگیر نہ ہوتی تو میں کہتا کہ حضرت عثمانؓ اور ان کے ساتھیوں پر جو کچھ گذری ان کی تمام ذمہ داری اس جوہر کمال پر ہے جو فاروق اعظمؓ کو ملا اور جس سے ان کے تمام ساتھی محروم تھے، انہیں میں ایک حضرت عثمانؓ بھی تھے۔

# دو راستے

بہر حال ان حوادث اور انقلابات نے جن کی پہلی منزل حضرت عثمانؓ کا خون تھا، مسلمانوں کو دو صاف اور سیدھے راستے پر کھڑا کر دیا ایک تو وہ جو پہلے سے قوموں کا چلا ہوا ہے یعنی سلطنت اور ملک گیری کا راستہ جس کی بنیاد تدبر، استقلال قوت اور شوکت پر ہے جو دنیاوی مشکلات کا حل دنیا کے اسباب سے کرنا جانتا ہے، چنانچہ وہ ترقی کرتا ہے طاقتور بنتا ہے، پھولتا پھلتا ہے، پھر اس پر کمزوری طاری ہوتی ہے، اضمحلال اور افسردگی کا دور آتا ہے، تاکہ دوسری حالت پیدا ہو، دوسری حکومت بنے، اور دوسرے عوام سامنے آئیں، اور دوسرا وہ راستہ جس کو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ہموار کیا، جس کے نشانات شیخینؓ نے نصب کئے، جس کی بنیاد حکومت کی قوت نہیں بلکہ عدل اور محبت کی طاقت ہوتی ہے، جو قوت کو ایک ذریعہ اور وسیلہ سے زیادہ اہمیت نہیں دیتا، اس راہ کو ذاتی مفاد سے، تحکم اور جبر سے کوئی نسبت نہیں، یہ دنیا کی مشکلات کا علاج دنیا کے ذرائع سے کرنا نہیں جانتا، بلکہ دنیا کی مشکلات کا حل دین سے کرتا ہے، اس کی بنیاد امر بالمعروف اور نہی عن المنکر پر ہے، بھلائی سے رغبت اور برائی سے نفرت پر ہے، اخلاص و ایثار پر اور خود غرضی سے توبہ پر ہے اس کے لئے سب سے پہلی معتبر چیز سینوں کی صفائی اور دلوں کی پاکیزگی ہے، یہ ساری دنیا کو صرف آخرت کا ذریعہ تصور نہیں کرتا، بلکہ آخرت کے ساتھ ساتھ ایک نئی دنیا بھی اس کے پیش نظر ہے، جو زمانے کی ترقی کے ساتھ طہارت اور پاکیزگی میں ترقی کرتی جاتی ہے،

حضرت عثمانؓ کے بعد مسلمانوں نے اپنے آپ کو انہیں دو راستوں پر کھڑا پایا، ان کی اکثریت نے پہلا راستہ اختیار کیا، اور آزمائش میں ڈالے گئے، اور دنیا کی دوسری قوموں کی طرح آج تک مبتلائے آزمائش ہیں، کچھ تھوڑے سے لوگوں نے دوسرا

پر چلنے کا ارادہ کیا، لیکن وہ بہر حال انسان ہی تھے، ابھی وہ تھوڑی دور آگے بڑھے کہ ان کی جانوں کے لئے امتحان کا معرکہ پیش آیا اور اکثریت نے ان پر غلبہ پا لیا۔

آج مسلمان آنکھیں کھول کر دیکھتا ہے، تو اس کو نظر آتا ہے کہ پہلا راستہ معمور ہے لوگ پروانوں کی طرح اس پر ٹوٹے پڑتے ہیں، اور دوسرا راستہ ہے تو صاف اور کھلا ہوا، لیکن وہ خالی ہے، اس پر چلنے کی مقدرت صرف اولو العزم کو ہے، لیکن اب لوگوں میں اولو العزم کہاں؟

———— تمت ————

V-Imp

# ایک سوال جس کا جواب ضروری ہے

یہاں پہنچکر ایک سوال سامنے آتا ہے جس کا قدمائے اطمینان بخش جواب نہیں دیا، بلکہ اکثر ون
تو جواب دینے کی زحمت ہی گوارا نہیں کی، لیکن ہمیں جواب تو بہرحال معلوم کرنا ہے، سوال
ہے کہ حضرت عثمانؓ کے گورنروں نے امداد بھیجنے میں کیوں اتنی دیر کی کہ باغی محاصرہ کرسکے، اور
رہے، تاآنکہ اُن کی جان تک لے لی، کہا جاتا ہے کہ محاصرہ مسلسل چالیس دن تک باقی رہا
جانتے ہیں کہ اس وقت آمدورفت کی آسانی نہ تھی اور نہ مسافت قریب تھی، لیکن ہم یہ بھی جانـ
کہ شہروں میں حیرت انگیز تیزی کے ساتھ خبریں بھیجی جایا کرتی تھیں، عبداللہ ابن سعد کو معلوم
کہ مصری حضرت عثمانؓ کے خلاف خروج کرچکے ہیں، اس نے امیر معاویہؓ کو اس کی خبر کردی تھ
حضرت عثمانؓ کو بھی خط لکھ دیا تھا، ابوموسیٰ اشعریؓ کوفیوں کے نکلنے سے واقف تھے، اور و
ابن سعد کی طرح یہ بھی جانتے تھے کہ یہ کہاں اور کیوں جاتے ہیں، اب عبداللہ ابن عامر کا بھی
کرلیجئے کہ وہ بصرہ سے نکلنے والوں سے بے خبر نہ تھے، پس یہ معلوم ہوتے ہی کہ ان کے شہر
خلیفہ کی بغاوت کرنے جارہے ہیں، کیوں یہ گورنر فوراً دوڑ نہ پڑے اور پھر جب خلیفہ نے امداد
لئے اُن کو خطوط لکھے، کیوں نہ یہ اٹھ کھڑے ہوئے اور کیوں اتنی دیر کی کہ ان کے پہنچنے سے پہ
مصیبت آگئی، اور خلیفہ کی جان گئی، اور سب سے بڑھ کر یہ کہ حضرت عثمانؓ نے اپنے گورنروں
بات کا عادی بنادیا تھا کہ ہر سال حج کے موقع پر حاضری دیں اور ملاقات کریں، پھر کیوں اس س
یہ سب کے سب اپنے شہروں میں ٹھہرے رہے اور حج کے لئے نہیں نکلے، حتّٰی کہ محصور اور
خلیفہ کو حج کے لئے ابن عباسؓ کو مقرر کرنا پڑا، ان سب باتوں سے زیادہ حیرت انگیز
یہ ہے کہ بقول مورخین ابن عباسؓ نے حج کے لئے آنے والے تمام مسلمانوں کو حضرت عـ
کا ایک خط پیش کیا جس میں انھوں نے اپنا معاملہ اور اپنی صفائی پیش کی ہے مورخـ
بیان ہے کہ ابن عباسؓ نے یہ خط موقع پر لوگوں کو پڑھ کر سنایا پھر یہ کیا بات

کہ یہ خط جس کو طبری نے بہ تمام و کمال نقل کیا ہے عام لوگوں نے سنا، اور ادھر ادھر ہو گئے: گویا کچھ ہوا ہی نہیں، ان میں سے ایک بھی خلیفہ کی امداد کے لئے کھڑا نہیں ہوا، اور ان کی کوئی جماعت بھی مدینہ نہیں گئی، کہ وہاں ہونیوالے واقعات کا بچشم خود معائنہ کرتی، اور وہاں یہ کہتے کا گورنر کس طرح اطمینان کا سانس لیتا رہا، خلیفہ کی نصرت کے لئے لوگوں کو دعوت نہیں دی اگر وہ مکہ والوں ہی کو بلا لیتا، اور دیہات کے کچھ لوگوں کو جمع کر کے ایک فوج ترتیب دے لیتا تو یقیناً باغیوں کو مصروف رکھ سکتا، تا آنکہ شہروں سے منظم فوجی مدد آجاتی۔ پس کیا معاملہ ہے کہ ایسی کوئی بات نہیں ہو سکی، نہ ان گورنروں میں سے کسی میں حرکت پیدا ہوئی، اور نہ حاجیوں نے خلیفہ کی امداد کے لئے کسی بیتابی کا اظہار کیا، تو کیا یہ ممکن ہو سکتا ہے، کہ پوری امت نے خلیفہ سے ہاتھ اٹھا لیا، رعایا برداشتہ خاطر ہوئی، گورنروں نے کچھ کا کچھ سوچا، اور قصداً ٹال مٹول سے کام لیا، اور سب کے سب اپنے اپنے کاموں میں لگے رہے اور خلیفہ کو مدینہ والوں کے رحم و کرم پر چھوڑ دیا، اور تم نے دیکھ لیا ہے کہ مدینہ والوں کی اکثریت باغیوں کے ساتھ ہے، صحابہ کی ایک مختصر سی جماعت حضرت عثمانؓ کی ماننے والی ہے، اور وہ بھی کرتی کچھ نہیں، زبان سے زیادتیوں کی برائی کرتی ہے اگر صحابہؓ کی یہ جماعت باغیوں کی مذمت کرتے ہوئے ان کا مقابلہ کرتی اور ان کے منہ پر خاک ڈالتی تو بقول بعض قدما یہ باغی ناکام و نامراد واپس چلے جاتے، تو پھر حضرت عثمانؓ کی یہی بات ٹھیک ہے کہ "لوگ اب اُن کی زندگی سے اکتا گئے ہیں" غالب گمان یہ ہے کہ لوگوں پر صرف اُن کا بڑھاپا گراں نہ تھا بلکہ ان کی سیاست کی عمر بھی ایک بوجھ بن گئی تھی، جو نہ خلافت کی سیاست تھی نہ ملک گیری کی، بلکہ ایک چیز تھی بین بین۔

# حضرت عثمانؓ کی زندگی کے آخری دن

جس رات حضرت عثمانؓ کے گھر سے تیر یا پتھر پھینکا گیا، اور نیار بن عیاض اسلمی مارے گئے اس کی صبح آپ روزے سے تھے، آپ اپنے ساتھیوں سے کہہ رہے تھے کہ آج اُن کی زندگی کا آخری دن ہے آج اُن کی جان لے لی جائے گی۔ حاضرین نے کہا، امیر المومنین اللہ دشمنوں کے لئے کافی ہے تب آپ نے کہا اگر تم میری آرزو اور خوش فہمی نہ سمجھو تو میں ایک عجیب بات کہوں لوگوں نے کہا ہم ایسا نہیں سمجھیں گے، آپ نے فرمایا، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ان کے ساتھ ابوبکرؓ اور عمرؓ بھی تھے، آپ نے فرمایا عثمان! آج رات تم ہمارے یہاں افطار کرنا

گفتگو کا سلسلہ جاری رہا، حضرت عثمانؓ نے فرمایا۔ مجھے کیوں قتل کرنا چاہتے ہیں، حالانکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے آپ کا ارشاد ہے کہ تین صورتوں کے سوا کسی حالت میں بھی ایک مسلمان کا خون حلال نہیں، ایمان کے بعد کفر، پاکبازی کے بعد زنا، بلا عوض کسی کو قتل، قسم خدا کی کہ میں نے زنا کا ارتکاب نہ جاہلیت میں کیا نہ اسلام میں، اور جب سے خدا نے ہدایت دی مجھے اپنے دین بدلنے کا خیال تک نہیں آیا، اور نہ میں نے کسی کو قتل کیا پھر کس بنیاد پر مجھے قتل کرنا چاہتے ہیں؟ سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے آپ نے فرمایا، اگر مجھے قتل کردیا تو کبھی متفقہ نماز نہیں پڑھ سکیں گے، اور نہ کبھی ایک صف ہو کر دشمن سے مقابلہ کرسکیں گے

اس کے بعد آپ حاضرین کو قتل وقتال سے بچنے کی ہدایت فرماتے رہے اور حاضرین کا اصرار تھا، کہ دشمنوں سے ضرور مقابلہ کرنا چاہیئے آپ نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ایک ذمہ داری سونپی ہے میں صبر کے ساتھ اس پر قائم رہوں گا، تاآنکہ اس معرکے میں گرا دیا جاؤں جو میرے لئے مقدر ہے، آپ اسی طرح اپنے ساتھیوں سے گفتگو کرتے رہے، اتنے میں باغی گھس آئے اور آپ کا کام تمام کردیا

۱؎ طبقات ابن سعد مطبوعہ لیدن تیسرا حصہ پہلی قسم ص۶۶۔

آپ کے قاتلوں کے متعلق زبردست اختلاف ہے لیکن اس میں شک اور انکار کی ذرا بھی گنجائش نہیں کہ آپ کا خون قاتلوں کے لئے کسی طرح بھی حلال نہ تھا، اس لئے کہ آپ جس مسلک کے پابند تھے اس میں خطا اور صواب دونوں کا احتمال ہے آپ کے ساتھیوں کی بے راہ روی دانستہ ہو سکتی ہے، اور نادانستہ بھی، پس آپ کے معترضین اور مخالفین کے لئے زیادہ سے زیادہ گنجائش اس کی تھی کہ وہ بغاوت کرتے اور امت کو بغاوت پر آمادہ کرتے اگر کامیاب ہو جاتے تو صوبوں کے لئے مسلمانوں میں سے نمائندے مقرر کر لیتے، اب یہ نمایندوں کا فرض تھا کہ وہ حضرت عثمانؓ سے بحث و مباحثہ اور گفت و شنید کرتے، کچھ ان کی سنتے کچھ اپنی سناتے، اس کے بعد اگر ان کا باقی رکھنا مناسب خیال کرتے تو باقی رکھتے ورنہ معزول کر کے ان کی جگہ دوسرا امام مقرر کر لیتے اور حضرت عثمانؓ کا معاملہ نئے امام کے حوالے کر دیتے جو ان سے ان کی جانوں اور مالوں کے بارے میں اگر کوئی قضیہ تھا تو باز پرس کرتا لیکن وہ باغی جن کو مسلمانوں کی وکالت حاصل نہیں ہے اس کا حق نہیں رکھتے کہ خلیفہ کو معزول کر دیں، اور یہاں تو معزول کرنے کی بھی بات نہیں ہے انہوں نے تو خلیفہ کا خون ہی کر دیا ہے، حالانکہ عام مسلمانوں کی طرح خلیفہ کا خون حرام تھا، بلکہ اس میں خلافت کی حرمت کا اضافہ بھی تھا،

لوگ ان باغیوں کی طرف سے بہت سے عذر پیش کرتے ہیں، کہتے ہیں کہ وہ مصر، شام اور عراق کے گورنروں کے خوف کی وجہ سے خلیفہ کو معزول نہیں کر سکتے تھے، اور نہ مزید انتظار اور اگر وہ قتل نہ کر دیتے تو حضرت عثمانؓ یا ان کے حاکم خود ان کو قتل کر دیتے، لیکن یہ عذر بھی ان کو اجازت نہیں دیتا، کہ اللہ کا حرام کیا ہوا خون حلال سمجھیں اور خلافت کے اقتدار کو اس طرح ذلیل کریں۔

شاید باغیوں کے لئے اور خود حضرت عثمانؓ کے لئے اور ان تمام افراد کے لئے جن کے ہاتھ اس قضیے میں خون سے رنگین ہیں، صفائی کا ایک ہی بیان ہو سکتا ہے اور وہ یہ کہ اس وقت کے حالات اور زندگی سے محیط موثرات سب کے بس سے باہر تھے اور اللہ نے مقدر کیا تھا کہ اس فتنہ عظیم میں مبتلا کر کے ان کے دین اور ان کی دنیا دونوں کا امتحان لے گا حضرت علی نے کوفہ والوں سے ایک مرتبہ ارشاد فرمایا، عثمانؓ نے اپنی رائے پر غلط اصرار کیا اور تم نے بے صبری کا

مظاہرہ کیا، اس فتنۂ عظیم کی یہی بہترین تعبیر ہے
ابن سعد کہتے ہیں کہ مجھے فضل بن دکین نے خبر دی کہ ان کو ابان ابن عبداللہ بجلی سے اور ان کو نعیم ابن ابی ہند سے اور ان کو ربعی بن حراش سے معلوم ہوا، وہ فرماتے ہیں، میں حضرت علیؓ کے پاس بیٹھا ہوا تھا اتنے میں ابن طلحہ آئے اور حضرت علیؓ کو سلام کیا، حضرت علیؓ نے مرحبا کہا تو اس نے جواباً کہا، امیرالمومنین مجھے مرحبا کہتے ہیں، حالانکہ آپ نے میرے والد کو قتل کیا ہے اور میرا مال لے لیا ہے، آپ نے کہا، تمہارا مال بیت المال میں رکھا ہوا ہے کل آکر تم وہاں سے لے لو، رہی تمھاری یہ بات کہ میں نے تمہارے باپ کو قتل کیا ہے تو میں چاہتا ہوں، کہ میں اور تمہارے باپ ان لوگوں میں ہوں جن کے لئے اللہ کا ارشاد ہے

ونزعنا ما فی صدورھم من غلّ اخوانا علی سرر متقابلین

اس پر ہمدان کے ایک یک چشم آدمی نے کہا اللہ اس سے بھی زیادہ انصاف کرنے والا ہے، حضرت علیؓ اس طرح چلائے کہ مکان ہل گیا اور فرمایا اگر ہم نہیں تو اس آیت کے مصداق اور کون ہوں گے،

---

عثمان کا قاتل: معاویہ ابن ابو سفیان
عمر کا قاتل: قریشی عجمی
علی کا قاتل: فساد

# امداد کیلئے حضرت عثمان کا صوبوں کے نام خط

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اما بعد! اللہ عزوجل نے محمدؐ کو برحق بشیر اور نذیر بنا کر بھیجا، آپ نے اللہ کے احکام لوگوں تک پہنچائے، پھر اللہ نے آپ کو بلا لیا، اور آپ اپنا فرض ادا کر کے ہم میں وہ کتاب چھوڑ گئے، جس میں حلال و حرام ہے اور جس میں ان باتوں کا بیان ہے جن کو اللہ نے مقدر کیا ہے اور جاری کیا ہے، خواہ کوئی خوش ہو یا ناراض، پھر ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے اس کے بعد مجھے بلا بتائے اور بلا پوچھے امت کی ایک جماعت کے سامنے شوریٰ میں داخل کر دیا گیا، اس کے بعد شوریٰ والے اپنی اور لوگوں کی موجودگی میں میری طلب کے بغیر مجھ پر متفق ہوئے، اور میں متبع اور مقتدی کی طرح ان میں پسندیدہ اور ناقابل اعتراض کام کرتا رہا، میں نے جدت اور تکلف سے کام نہیں لیا، اور نہ اپنی ناپیداری چاہی، لیکن جب معاملات تکمیل کو پہنچے اور اہل شر ناکام رہے تو گذری ہوئی باتوں پر کینے اور حسد کا اظہار کرنے لگے، حالانکہ وہ باتیں قرآنی احکام کے مطابق ہیں اور اُن میں کوئی ظلم و زیادتی نہیں، وہ ایک بات کا مطالبہ کرتے ہیں پھر بلا کسی دلیل اور سبب کے دوسری بات کا اعلان کرتے ہیں انھوں نے مجھ پر اور مدینے کی ایک جماعت پر من مانے الزامات لگائے، پس میں صبر کرتا رہا، اور برسوں دیکھتا سنتا رہا، اور کچھ نہیں کیا، پھر اللہ عزوجل پر اُن کی جرأت اور بڑھی، یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے حرم کے پڑوس میں سرزمین

ہجرت میں لوگوں کو ہمارے خلاف ابھارا اور دیہاتیوں کو جمع کیا، پس یہ لوگ غزوہ احزاب کے دن کی جماعتوں کی طرح ہیں، یا ان لوگوں کی طرح جنھوں نے معرکہ اُحد میں ہمارا مقابلہ کیا، البتہ یہ لوگ ظاہر کچھ اور کرتے ہیں، اب جو ہمارا ساتھ دے سکتا ہو دے



# حاجیوں کے نام حضرت عثمان کا خط

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ کے بندے عثمان امیر المومنین کی طرف سے تمام مسلمانوں کے نام سلام علیکم

میں تم سے اس خدا کی تعریف بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں،

اما بعد! میں تمہیں اس خدائے بزرگ و برتر کی یاد دلاتا ہوں جس نے تم پر انعام کیا، تم کو اسلام سکھایا، اور گمراہی سے بچایا، کفر سے نکالا، تم کو نشانیاں بتائیں، رزق میں وسعت بخشی، دشمن پر غالب کیا، اپنی نعمتوں سے ڈھانک لیا، چنانچہ ارشاد خداوندی ہے،

وَاِن تعدوا نعمة الله لا تحصوها
اِنّ الانسان لظلوم کفار ـــ
یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتقوا اللہ
حَقَّ تُقَاتِہٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا
وَاَنْتُمْ مسلمون ـــ واعتصموا
بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا
واذکروا نعمة اللہ علیکم
اذ کنتم اعداء فالف بین
قلوبکم فاصبحتم بنعمتہ
اخوانا وکنتم علی شفا حفرة
من النار فانقذکم منھا

اور اگر گنو احسان اللہ کے نہ پورے
کر سکو بیشک آدمی بڑا بے انصاف
ہے ناشکر ـــ اے ایمان والو ڈرتے رہو
اللہ سے جیسا چاہیئے اس سے ڈرنا،
اور نہ مریو مگر مسلمان ـــ اور مضبوط
پکڑو رسی اللہ کی سب مل کر اور پھوٹ
نہ ڈالو اور یاد کرو احسان اللہ کا
اپنے اوپر جب کہ تھے تم آپس میں دشمن
پھر الفت دی تمہارے دلوں میں اب
ہو گئے اس کے فضل سے بھائی اور تم
تھے کنارے پر ایک آگ کے گڑھے کے

كذلك يبين الله لكم
اياته لعلكم تهتدون.
ولتكن منكم امة يدعون
الى الخير ويامرون بالمعروف
وينهون عن المنكر واولئك
هم المفلحون ـــ ولا
تكونوا كالذين تفرقوا و
اختلفوا من بعد ما جاءهم
البينات واولئك لهم عذاب
عظيم ـــ واذكروا نعمة
الله عليكم وميثاقه
الذي واثقكم به اذ
قلتم سمعنا واطعنا.
يا ايها الذين آمنوا ان
جاءكم فاسق بنبا فتبينوا
ان تصيبوا قوما بجهالة
فتصبحوا على ما فعلتم
نادمين ـــ واعلموا ان
فيكم رسول الله لو يطيعكم
في كثير من الامر لعنتم
ولكن الله حبب اليكم
الايمان وزينه في قلوبكم
وكره اليكم الكفر

پھر تم کو اس سے نجات دی اسی طرح
کھولتا ہے اللہ تم پر آیتیں تاکہ تم
راہ پاؤ، اور چاہیئے کہ رہے تم میں
ایک جماعت ایسی جو بلاتی رہے نیک
کام کی طرف اور حکم کرتی رہے اچھے
کاموں کا اور منع کریں برائی سے
اور وہی پہنچے اپنی مراد کو اور مت ہو
ان کی طرح جو متفرق ہو گئے اور اختلاف
کرنے لگے بعد اس کے کہ پہنچ چکے ان کو
حکم صاف اور ان کو بڑا عذاب ہے،
اور یاد کرو اللہ کا احسان اپنے اوپر اور
عہد اس کا جو تم سے ٹھہرایا تھا جب
تم نے کہا تھا کہ ہم نے سنا اور مانا
اے ایمان والو اگر آئے تمہارے
پاس کوئی گنہگار خبر لے کر تو تحقیق
کر لو کہیں جا نہ پڑو کسی قوم پر نادانی
سے پھر کل کو اپنے کئے پر لگو پچھتانے
اور جان لو کہ تم میں رسول ہے اللہ
کا، اگر وہ تمہاری بات مان لیا کرے
بہت کاموں میں تو تم پر مشکل پڑے
پر اللہ نے محبت ڈال دی تمہارے دل
میں ایمان کی اور کھپا دیا اس کو تمہارے
دلوں میں اور نفرت ڈال دی تمہارے

الفسوق والعصیان اولئک
ھم الراشدون ، فضلاً من
اللہ ونعمۃ واللہ علیم حکیم
ان الذین یشترون بعھد
اللہ وایمانھم ثمناً قلیلا
اولئک لاخلاق لھم فی الاخرۃ
ولا یکلمھم اللہ ولا ینظر
الیھم یوم القیمۃ ولا
یزکیھم ولھم عذاب
الیم ، ___ فاتقوا اللہ ما
استطعتم واسمعوا واطیعوا
وانفقوا خیراً لانفسکم
ومن یوق شح نفسہ فاولئک
ھم المفلحون ___ واوفوا
بعھد اللہ اذا عاھدتم
ولا تنقضوا الایمان بعد توکیدھا
وقد جعلتم اللہ علیکم
کفیلا ان اللہ یعلم ما
تفعلون ، ولا تکونوا کالتی
نقضت غزلھا من بعد قوۃ
انکاثا تتخذون ایمانکم
دخلا بینکم ان تکون
امۃ ھی اربی من امۃ انما

دل میں کفر اور گناہ اور نافرمانی کی
وہ لوگ وہی ہیں نیک راہ پر اللہ
کے فضل سے اور احسان سے اور اللہ
سب کچھ جانتا ہے حکمتوں والا ۔ جو لوگ
مول لیتے ہیں اللہ کے اقرار پر اور اپنی
قسموں پر تھوڑا سا مول ان کا کچھ حصہ
نہیں آخرت میں اور بات کرے گا ان
سے اللہ اور نہ نگاہ کرے گا ان کی
طرف قیامت کے دن اور نہ پاک کرے
گا ان کو اور ان کے واسطے عذاب ہے سو
ڈرو اللہ سے جہاں تک ہو سکے اور
سنو اور مانو اور خرچ کرو اپنے بھلے
کو اور جس کو بچا دیا اپنے جی کے لالچ
سے سو وہ لوگ وہی مراد کو پہنچے اور
پورا کرو عہد اللہ جب آپس میں عہد کرو
اور نہ توڑو قسموں کو پکا کرنے کے بعد
اور تم نے کیا ہے اللہ کو ضامن اللہ
جانتا ہے جو تم کرتے ہو اور مت ہو
جیسے وہ عورت کہ توڑا اس نے اپنا
سوت کاتا ہوا محنت کے بعد ٹکڑے ٹکڑے
کہ ٹھہراؤ اپنی قسموں کو دخل دینے کا
بہانہ ایک دوسرے میں اس واسطے کہ
ایک فرقہ ہو چڑھا ہوا دوسرے سے

يبلوكم الله به وليبينن
لكم يوم القيامة ما كنتم
فيه تختلفون ولو شاء
الله لجعلكم امة واحدة
ولكن يضل من يشاء وَ
يهدي من يشاء ولتسئلنّ
عما كنتم تعملون ولا
تتخذوا ايمانكم دخلا
بينكم فتزل قدم بعد
ثبوتها وتذوقوا السوء
بما صددتم عن سبيل
الله ولكم عذاب عظيم
ولا تشتروا بعهد الله ثمنا
قليلا ان ما عند الله هو
خير لكم ان كنتم تعلمون
ما عندكم ينفد وما
عند الله باق ولنجزين
الّذين صبروا اجرهم
باحسن ما كانوا يعملون —
يا ايها الذين امنوا اطيعوا
الله واطيعوا الرسول واولي
الامر منكم فان تنازعتم
في شيء فردوه الى الله والرسول

یہ تو اللہ پر کھتا ہے تم کو اس
سے اور آئندہ کھول دے گا اللہ تم کو
قیامت کے دن جس بات میں تم جھگڑ
رہے تھے اور اللہ چاہتا تو تم سب
کو ایک ہی فرقہ کر دیتا لیکن راہ بھلاتا
ہے جس کو چاہے اور سجھاتا ہے جس
کو چاہے، اور تم سے پوچھ ہو گی
جو کام تم کرتے تھے اور نہ ٹھہراؤ
اپنی قسموں کو دھوکا آپس میں کہ ڈگ
نہ جائے کسی کا پاؤں جمنے کے پیچھے
اور تم چکھو سزا اس بات پر کہ
تم نے روکا اللہ کی راہ سے اور تم کو
بڑا عذاب ہو اور نہ لو اللہ کے عہد
پر مول تھوڑا بیشک جو اللہ کے
یہاں ہے، وہی بہتر ہے تمھارے
حق میں اگر تم جانتے ہو۔ جو تمھارے
پاس ہے کبھی ختم نہ ہوگا اور ہم بدلے
میں دے گے صبر کرنے والوں کو ان کا
حق اچھے کاموں پر جو وہ کرتے تھے
اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا اور
حکم مانو رسول کا اور حاکموں کا جو تم میں
سے ہوں پھر اگر جھگڑ پڑو کسی چیز میں
تو اس کو رجوع کرو طرف اللہ کے

ان کنتم تومنون باللہ
والیوم الاخر ذالک خیر و
احسن تاویلا — وعد اللہ
الذین امنوا منکم و
عملوا الصلحت لیستخلفنہم
فی الارض کما استخلف
الذین من قبلہم ولیمکن
لہم دینہم الذی ارتضی
لہم ولیبدلنہم من
بعد خوفہم امنا یعبدو
ننی لا یشرکون بی شیئا ومن
کفر بعد ذلک فاولئک
ہم الفاسقون — ان
الذین یبایعونک انما
یبایعون اللہ ید اللہ فوق
ایدیہم فمن نکث
فانما ینکث علی نفسہ
ومن اوفی بما عاہد علیہ
اللہ فسیوتیہ اجرا عظیما

اور رسول کے اگر یقین رکھتے ہو اللہ
پر اور قیامت کے دن پر یہ بات اچھی
ہے اور بہت بہتر ہے اس کا انجام۔
اور وعدہ کر لیا اللہ نے ان لوگوں سے
جو تم میں ایمان لائے ہیں، اور کئے
ہیں انھوں نے نیک کام البتہ پیچھے
قائم کر دے گا، ان کو ملک میں،
جیسا حاکم کیا تھا ان سے اگلوں کو
اور جما دے گا ان کے لئے دین ان
کا جو پسند کر دیا ان کے واسطے اور
دے گا ان کو ان کے ڈر کے بدلے
میں امن میری بندگی کریں گے شریک
نہ کریں گے میرا کسی کو اور جو کوئی
ناشکری کرے گا اس کے پیچھے سو
وہی لوگ ہیں نافرمان۔ اے پیغمبر
جو لوگ صلح حدیبیہ کے وقت تمھارے
ہاتھ پر لڑنے مرنے کی بیعت کر رہے
ہیں، وہ تم سے نہیں بلکہ خدا ہی سے
بیعت کر رہے ہیں، تمھارا نہیں بلکہ
خدا ہی کا ہاتھ ان کے ہاتھوں پر ہے
جو ایسا پکا قول و قرار کرنے کے
بعد اس کو توڑ دے گا تو توڑنے
کا وبال خود اسی پر پڑے گا، اور جو

اس عہد کو پورا کرتا رہے گا جو اس
نے خدا کے ساتھ کو لیا ہے تو عنقریب
خدا اس کو بڑا اجر دے گا۔

اما بعد خدائے بزرگ و برتر تمھارے اتحاد اور اطاعت سے خوش ہے نافرمانی نااتفاقی اور اختلاف سے بچنے کی تاکید کرتا ہے، پہلے کے لوگوں نے جو کچھ کیا اس کی اس نے تم کو خبر کر دی ہے، تاکہ اگر تم نافرمانی کرو تو تم پر حجت قائم رہے، پس خدائے بزرگ و برتر کی نصیحت قبول کرو اور اس کے عذاب سے بچو تم برباد ہونے والی قوموں میں دیکھو گے، کہ ان کی تباہی کا سبب باہمی اختلاف ہے الا یہ کہ ان کو متحد کرنے والا کوئی ہو، اگر تم متحد نہیں رہے تو متفقہ نماز نہیں پڑھ سکو گے دشمن تم پر مسلط کر دیا جائے گا اور تم میں سے بعض بعض کی آبرو ریزی کریں گے اور جب ایسا ہونے لگے گا تو اللہ کے لئے کوئی دین نہ ہوگا، اور تم ٹولیوں میں بٹ جاؤ گے اللہ عزوجل نے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| ان الذین فرقوا دینھم | اے پیغمبر جن لوگوں نے اپنے دین میں |
| وکانو شیعا لست منھم فی | تفرقہ ڈالا اور کئی فرقے بن گئے تم |
| شیئ انما امرھم الی اللہ | کو ان کے جھگڑوں سے کچھ سروکار نہیں |
| ثم ینبئھم بما کانو ا | ان کا معاملہ بس خدا کے حوالے کرو، وہ |
| یفعلون | ان کا حساب لے گا، پھر جو کچھ دنیا میں |
| | کیا کرتے تھے، ان کا نیک و بد ان |
| | کو بتا دے گا۔ |

میں تم کو خدا کا دیا ہوا حکم دیتا ہوں اور اس کے عذاب سے ڈراتا ہوں ـــ
شعیب علیٰ نبینا و علیہ السلام نے اپنی قوم سے کہا تھا:۔

| | |
|---|---|
| یا قوم لا یجرمنکم | اور بھائیو میری ضد میں آکر کہیں |
| شقاقی ان یصیبکم مثل | ایسا جرم نہ کر بیٹھنا کہ جیسی مصیبت |

فما اصاب قوم نوح او قوم هود او قوم صالح وما قوم لوط منكم ببعيد و استغفروا ربكم ثم توبوا اليه ان ربي رحيم ودود

قوم نوح پر یا قوم ہود پر یا قوم صالح پر نازل ہو چکی ہے اس جرم کی پاداش میں ویسی ہی مصیبت تم پر بھی آنازل ہو اور قوم لوط کے کھنڈر تم سے کچھ ایسے دور نہیں ان کو دیکھ کر عبرت پکڑ سکتے ہو اور اپنے پروردگار سے اپنے پچھلے گناہوں کی معافی چاہو، پھر آیندہ کے لئے اس کی جناب میں توبہ کرو، بیشک میرا پروردگار بڑا مہربان اور محبت کرنے والا ہے۔

اما بعد! جو لوگ میرے متعلق یہ سب باتیں کہتے ہیں وہ بظاہر اللہ کی کتاب کی طرف دعوت دیتے ہیں، اور حق کی طرف بلاتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ دنیا ان کا مقصود نہیں پھر جب ان کے سامنے حق پیش کیا گیا تو لوگ مختلف خیال کے ہو گئے، کسی نے تو حق کا دامن پکڑ لیا، کسی نے انکار کیا کسی نے محض اس شوق میں کہ بجبر اور بلا حق منصب خلافت حاصل کریں حق کو چھوڑ دیا میری عمر کے ساتھ اقتدار کے لئے ان کی امیدیں بھی طویل ہو چکی ہیں، اس لئے وہ عجلت سے کام لے رہے ہیں، انھوں نے آپ لوگوں کو لکھا ہے کہ وہ میرے وعدے کے سلسلے میں دوبارہ آئے ہیں، لیکن میں نہیں جانتا کہ میں نے کوئی ایسی بات چھوڑ دی ہے جس کا میں نے ان سے عہد کیا تھا، ان کا خیال ہے کہ وہ مجھ سے حدود جاری کرنے کا مطالبہ کر رہے ہیں، میں نے کہا ایک کے بارے میں تم جاری کرو جس کے متعلق جانتے ہو کہ وہ مجرم ہے جس نے تم پر دور یا نزدیک سے ظلم کیا ہو اس

لہ طبری کے متعدد نسخوں میں اسی طرح ہے۔

پر تم حد جاری کرو، وہ کہتے ہیں کہ قرآن مجید پڑھا جاتے، میں نے کہا پڑھے جیسے پڑھتا ہے لیکن جو بات خدا نے نازل نہیں کی ہے۔ اس میں غلو اور تشدد سے کام نہ لے، انھوں نے کہا کہ درماندہ اور بیکسوں کی مالی امداد ہونی چاہیئے مال کے ذریعے اچھی اور مفید راہیں نکالنی چاہئیں، خمس اور صدقات کے بارے میں بے عنوانی نہیں ہونی چاہیئے، اچھے قوی ایمان دار اور متقی افراد کو حاکم بنانا چاہیئے، مظلوموں کو انصاف ملنا چاہیئے، میں نے یہ تمام باتیں منظور کیں میں ازواج مطہراتؓ کے پاس گیا اور ان سے گفتگو کرتے ہوئے سوال کیا کہ مجھے کیا حکم دیتی ہیں، انھوں نے کہا کہ عمرو بن العاص[1] کو حاکم بناؤ اور عبداللہؓ ابن قیس کو اور معاویہ کو اپنی جگہ رہنے دو، ان کو آپ کے پہلے خلیفہ نے حاکم بنایا ہے پھر ان سے ان کی حکومت کے لوگ خوش ہیں عمرو بن العاص کو ان کے عہدے پر لوٹا دو ان کا صوبہ ان سے راضی ہے، یہ سب باتیں میں نے کر دیں لیکن اس نے مجھ پر زیادتی کی اور حق کے حدود سے متجاوز ہوا۔

میں یہ خط آپ کو لکھ رہا ہوں اور میرے وہ ساتھی جنھیں خلافت کی طمع ہے، جلد بازی سے کام لے رہے ہیں، انھوں نے مجھے نماز سے روک دیا ہے، میرے اور مسجد کے درمیان حائل ہو گئے اور مدینے میں لوٹ اور غارت گری مچا دی ہے، میں آپ کو یہ خط لکھ رہا ہوں اور یہ لوگ میرے سامنے تین باتیں پیش کر رہے ہیں ایک تو یہ کہ میں ہر اس شخص کا بدلا دوں جس کو مجھ سے بجا یا بیجا نقصان پہنچا ہو، دوسری یہ کہ میں خلافت سے دست بردار ہو جاؤں، تا کہ یہ لوگ کسی دوسرے کو خلیفہ بنا لیں، تیسری یہ کہ میں ان کے کسی ہم خیال صوبے یا شہر میں چلا جاؤں جہاں میری اطاعت سے گلو خلاصی حاصل کر لیں، میں نے ان سے کہا پہلے کے خلفاء سے بھی بے جا یا بجا غلطیاں ہوئی ہیں لیکن ان سے کسی نے بدلے

---

[1] پہلی روایت اور اس بیان میں اختلاف معلوم ہوتا ہے اس پر ہم کتاب کے دوسرے حصے میں بحث کریں گے۔

کا مطالبہ نہیں کیا، میں جانتا ہوں کہ یہ لوگ میری جان کے پیچھے پڑے ہیں، اب رہی یہ بات کہ میں اللہ عزوجل کے کام اور خلافت سے دست بردار ہو جاؤں تو مجھے یہ گوارا نہیں اس سے زیادہ پسندیدہ میرے لئے یہ ہے کہ مجھ پر کتے چھوڑ دیئے جائیں، اب رہا شہروں میں میرا بھیجا جانا جہاں لوگ میری اطاعت سے انکار کریں تو میں ان کا کوئی مختار نہیں ہوں، پہلے بھی میں نے اپنی اطاعت پر اُن کو مجبور نہیں کیا تھا، انھوں نے تو اپنی اصلاح اور خدا کی خوشنودی کے لئے خود ہی اطاعت کا اعلان کیا، تم میں سے جو بھی صرف دنیا کا طلب گار ہوگا، اس کو اتنا ہی ملے گا، جتنا خدا نے اس کے لئے مقدر کیا ہے اور جس کا مقصود اللہ اور آخرت ہے، امت کا مفاد ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے دونوں خلفاء کی سنت ہے تو اللہ اس کو اس کی جزا دے گا، میرے ہاتھ اس کی جزا نہیں، اگر میں تم کو ساری دنیا بھی دیدوں تو یہ تمہارے دین کی قیمت نہ ہوگی پس خدا سے ڈرو اور جو کچھ اس کے پاس ہے اس کا ٹھیک اندازہ کرو تم میں سے جس کو عہد و پیمان توڑ دینا ہو، میں اس کے لئے یہ پسند نہیں کر سکتا اور نہ خدا کو یہ پسند ہے کہ اس کا عہد و پیمان توڑ دیا جائے۔ مجھ کو جو چیز پیش کی جا رہی ہے وہ حقیقت میں موت ہے اور دوسرے کو خلیفہ بنا دینا میں اس کو اللہ سبحانہ کی نعمت کو پھیر دینا تصور کرتا ہوں اور خون ریزی کو، امت میں نفاق کو اور برے طریقے کو ناپسند کرتا ہوں میں اللہ اور اسلام کا واسطہ دے کر تم سے کہتا ہوں کہ صرف حق اور عدل کا دامن پکڑو جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے اور اس کے معاملے میں عہد کی پابندی کرو۔ ارشاد خداوندی ہے

اوفوا بالعهد ان العهد كان مسئولا

یہ میری اللہ سے معذرت ہے شاید تم کچھ نصیحت پکڑو، اما بعد میں اپنے نفس کو بری نہیں کرتا۔

ان النفس لامارة بالسوء الا ما رحم ربي ان ربي غفور رحيم

میں نے اگر کچھ لوگوں کو سزائیں دی ہیں تو اس سے میرا مقصد بھلائی کے سوا کچھ نہ تھا، میں اپنے ہر کام سے خدا کی طرف رجوع ہوتا ہوں، اور اس سے مغفرت چاہتا ہوں اس کے سوا کوئی درگذر کرنے والا نہیں، میرے رب کی رحمت ہر چیز کو شامل ہے،

انہ لا یقنط من رحمۃ اللہ الا القوم الضالون۔ انہ یقبل التوبۃ عن عبادہ ویعفو عن السیات ویعلم ما یفعلون

میں خدا سے تمہاری اور اپنی مغفرت چاہتا ہوں اور چاہتا ہوں کہ اس امت کے دل بھلائی پر جمع کر دے اور فسق سے ان کو دور رکھے،

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ایها المومنون المسلمون

# حضرت علیؓ

## تاریخ اور سیاست کی روشنی میں

(حصہ دوم)

مصنفہ

ڈاکٹر طٰہٰ حسین

مترجمہ

عبدالحمید نعمانی

# فہرست مضامین

یہ دوسری کتاب ہے جو مصر کے مشہور ادیب اور ناقد ڈاکٹر طٰہٰ حسین نے الفتنۃ الکبریٰ کے موضوع پر لکھی ہے پہلی کتاب میں حضرت عثمانؓ کے عہد پر مورخانہ تبصرہ تھا اور اس میں حضرت علیؓ کے دور کے حالات اور واقعات کی تاریخی تحقیق اور تنقید ہے سال بھر سے زیادہ کا عرصہ ہوتا ہے کہ پہلی کتاب پیش کی جا چکی اب اس کا دوسرا حصہ ناظرین کے ہاتھوں میں ہے اس کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سلسلے کی ایک تیسری کڑی بھی ہے غالباً اب تک وہ چھپ نہیں سکی،

حضرت عثمانؓ کے عہد میں جو اختلاف اور الجھاؤ پیدا ہوا اور آگے بڑھ کر جس نے حضرت علیؓ کے ماحول اور نظام خلافت کو بری طرح متاثر کیا، اس پر اسلامی تاریخ کا ہر مطالعہ کرنے والا حیرت سے دم بخود رہ جاتا ہے، وہ بصرہ، کوفہ، جمل، نہروان، شام اور صفین کے مختلف اور متعدد عنوانوں پر جن حوادث کی تفصیل پڑھتا ہے، خود مکہ اور مدینہ اور اس کے قرب وجوار میں ہونے والے واقعات پر نظر ڈالتا ہے تو اس کے تعجب کی کوئی حد نہیں رہ جاتی، پھر روایات کی کثرت اور اس کا تضاد و تنوع اس کے لئے مزید حیرانی کا سبب بن جاتا ہے،

ڈاکٹر طٰہٰ حسین نے اپنی ان دونوں کتابوں میں واقعات کا تجزیہ اور ماحول کی تحلیل، سیاست اور تاریخ کے تقاضوں کو پیش نظر کرکے کوشش کی ہے کہ اسلامی تاریخ کے مطالعہ کرنے والوں کا یہ تعجب دور اور ان کی یہ حیرت ختم کی جائے اور ان کو بتایا جائے کہ جو کچھ ہوا حالات کا عین تقاضا تھا،

بالکل ضروری نہیں کہ اس سلسلے میں ڈاکٹر صاحب کا مسلک اور ان کا نقطۂ نظر سب کے لئے قابل قبول اور باعث اطمینان ہو لیکن بلاشبہ اختلاف رکھنے والوں کے لئے ان کا یہ اقدام ایک دعوت فکر و نظر ہے۔

کتاب کا نام علیؓ و بنوہ ہے یعنی علیؓ اور آپ کے صاحبزادے اس لئے کہ اس میں حسنؓ اور حسینؓ کا تذکرہ بھی آگیا ہے پوری کتاب کے دیکھنے سے مطالعہ کرنے والے پر اچھی طرح واضح ہوجاتا ہے کہ اس فتنے کے دور میں حضرت علیؓ کا حسنؓ اور حسینؓ کا موقف کیا تھا، اور ان حضرات کے بالمقابل امیر معاویہؓ اور یزید کس پوزیشن میں تھے؟

حال ہی میں پاکستان سے خلافت معاویہؓ و یزید کے نام سے ایک کتاب شائع ہوئی ہے جس میں مولف نے جتایا ہے کہ امیر معاویہؓ اور یزید کے موقف کے متعلق عامۃ المسلمین کا نقطۂ نگاہ حقیقت سے کچھ ہٹا ہوا ہے میرا خیال ہے کہ خود مولف حقیقت تک پہنچنے میں ناکام ہو جیسا کہ ناظرین اس کتاب کی تاریخی تشریحات اور توجیہات سے اندازہ لگا سکیں گے۔ عبدالحمید نعمانی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حضرت عثمانؓ کے بعد

حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد مسلمانوں کو دو ایسی خطرناک مشکلیں پیش آئیں جن کی صدیق اکبرؓ کے عہد سے لیکر اب تک کی مشکلات میں کوئی مثال نہیں ملتی ایک خود منصب خلافت کی مشکل اور دوسری نظام حکومت الٰہی کو برقرار رکھنے اور قاتلوں اور فسادیوں کو اللہ کے حکم کے مطابق سزا دینے کی،

حضرت عثمانؓ کے حادثے کے دن شام ہوچکی اور مسلمانوں کا کوئی امام نہ تھا، جو اُن کے معاملات کا منتظم ان کے نظام کا نگران اور اُن کے اقتدار کا حاکم ہوتا، اللہ کے احکام ان میں جاری کرتا اور سب کاموں کے بعد وہ اس عظیم الشان حکومت کے معاملات پر نظر رکھتا جس کو حضرت صدیق اکبرؓ اور حضرت فاروق اعظمؓ نے قائم کیا تھا، اور حضرت عثمان غنیؓ نے جس کے حدود مشرق و مغرب تک پھیلا دیئے تھے، اس لئے کہ یہ مفتوحہ مقامات اور علاقے جہاں ابھی مسلمانوں کا اقتدار پوری طرح جم نہ سکا تھا اس کے محتاج تھے کہ کوئی انہیں سنبھالے، وہاں کے نظام میں استقلال اور مضبوطی پیدا کرے اور ان کی سرحدوں کو بہت دور کر دے جو متعین ہونے نہیں پاتی تھیں، اور حضرت ابوبکرؓ کے عہد سے مسلسل فتوحات کی بناء پر تغیر پذیر تھیں کہ اتنے میں فساد کا دور آگیا اور مسلمان ادھر متوجہ ہوگئے یا یوں کہیئے کہ مسلمانوں کی ایک جماعت فتوحات سے ہٹ کر فتنوں میں مشغول ہوگئی،

اسلامی فوجوں کا پڑاؤ سرحدوں پر اس طرح رہا کرتا کہ آج ہیں کل آگے بڑھیں ان فوجوں کا کام صرف یہ نہ تھا کہ فتوحات حاصل کریں بلکہ مفتوحہ سرزمین میں آئین اسلام کا اجراء بھی انھیں کا کام تھا وہ پہلا پرانا اقتدار ختم کرکے اس کی جگہ نیا اقتدار قائم کرتی تھیں پھر نظام حکومت میں ایک طرف فاتحین کے مزاج کے مطابق کچھ اضافے کرتیں دوسری طرف مفتوحین کی طبیعت اور رافتاد کی رعایت سے پہلے نظام کی کچھ باتیں باقی رکھتیں، ان اسلامی فوجوں کو اس کی ضرورت تھی کہ مزید فوج اور ساز و سامان سے

کوئی ان کی امداد کرتا رہے، منصوبہ بنائے اور ضرورت کی ہر چیز ان کے لئے فراہم کرے،

ظاہر ہے کہ جن مہاجر اور انصار نے حضرت صدیق اکبرؓ، حضرت فاروق اعظمؓ اور خود حضرت عثمانؓ کی بیعت کی تھی ان کے دامن پر حضرت عثمانؓ کے خون کا دھبہ نہیں، یہ تو بصرہ، کوفہ اور مصر کی سرحدوں پر مقیم فوجوں میں سے بعض ٹولیوں کا کام تھا اور بعض ان دیہاتیوں کا جو ان ٹولیوں کے ساتھ ہو گئے اور کچھ مہاجر زادے بھی اس کے ذمہ دار ہیں جنھوں نے اس سلسلہ میں اعانت کی،

بڑے بڑے مہاجر اور انصار صحابہؓ اس حادثے میں تین مختلف خیال کے تھے زیادہ تر تو ایسے تھے جو صورت حال دیکھتے، رنجیدہ ہوتے، اصلاح کا ارادہ کرتے لیکن کچھ بن نہ پڑتی اور پھر کوتاہی یا بے نیازی سے نہیں بلکہ مجبوری اور بے چارگی سے خاموشی اختیار کر لیتے، کچھ صحابہؓ ایسے تھے جن پر معاملات اچھی طرح کھل نہ سکے، انھوں نے خیریت اسی میں دیکھی کہ فتنے سے دور گوشۂ عافیت میں جا بیٹھیں اور غیر جانب دار ہیں ان تک اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ حدیثیں پہنچی تھیں جن میں فتنوں سے ڈرایا گیا اور ان سے بچنے کی تاکید کی گئی ہے چنانچہ بعض تو خانہ نشین ہو گئے اور بعضوں نے مدینہ کی سکونت چھوڑ دی کہ اپنا دین اپنے ساتھ لئے لوگوں سے دور رہیں، کچھ صحابہؓ ایسے تھے جنھوں نے نہ گوشۂ عافیت میں جانا پسند کیا اور نہ اپنے کو بیچارگی کے حوالے کرنا بلکہ وہ حضرت عثمانؓ اور ان کے مخالفین کے درمیان کھڑے ہو گئے، بعضوں نے خلیفہ کی خیر خواہی کرتے ہوئے کوشش کی کہ باغیوں اور خلیفہ میں مصالحت کرا دیں اور بعضوں نے حضرت عثمانؓ سے شدید اختلاف کیا اور ان سے اپنی انتہائی ناگواری کا اظہار کرتے ہوئے ان کے خلاف لوگوں کو ابھارا، ان سے دشمنی پر آمادہ کیا اور بعضوں نے ایسا طرز عمل اختیار کیا جس کا مطلب کم سے کم یہ نکلتا ہے کہ انھوں نے نہ باغیوں کو برا سمجھا اور نہ ان کو مقابلہ کرنے سے روکا،

پھر جب حضرت عثمانؓ شہید ہو گئے تو اکثر صحابہ بری طرح متاثر ہوئے کہ وہ خلیفہ کی کچھ مدد نہ کر سکے، اب انھوں نے مستقبل پر غور کیا اور تہیہ کر لیا، کہ اپنے معاملات اور آنے والے واقعات کا مقابلہ کریں گے، گوشۂ عافیت میں چلے جانے والوں نے کنارہ کشی میں اور شدت پیدا کر لی اور خدا کا شکر ادا کیا کہ اپنی روش پر قائم رہے گناہ میں شریک نہیں ہوئے اور فتنے سے بچا لئے گئے اب رہے دوسرے حضرات تو وہ انتظار کرنے لگے کہ لوگ کیا چاہتے ہیں، اپنے اوپر اعتماد یا کسی لیڈر کا سہارا؟ اور مسلمانوں کا کوئی نظام تحریری صورت میں محفوظ و مقرر تو تھا نہیں جس کے مطابق منصب خلافت جب وہ خالی ہو پُر کر لیا کریں

وہ تو ایسے مواقع پر جس طرح بن پڑتی اس خلا کو پُر کر لیا کرتے تھے۔

آپ کو معلوم ہے کہ حضرت صدیق اکبرؓ کی بیعت کس طرح ہوئی آپ یہ بھی جانتے ہیں کہ حضرت فاروق اعظمؓ کس طرح اپنی بیعت کو ایک اتفاقی معاملہ فرماتے ہیں جس کے ذریعے اللہ نے مسلمانوں کو فتنے سے بچا لیا آپ سے یہ بھی مخفی نہیں کہ حضرت ابوبکرؓ نے حضرت عمرؓ سے اور مسلمانوں سے ایک بات کہی اور مسلمانوں نے اس کو مان لیا نہ کسی کو ناگوار ہوئی نہ کسی نے جھگڑا کیا مہاجرین میں سے بعضوں نے خود حضرت صدیق اکبرؓ سے کچھ لے دے کرنا چاہی لیکن آپ نے ان کو ایسا جواب دیا جس سے وہ مطمئن ہو گئے، اس کا بھی آپ کو پتہ ہے کہ حضرت عمرؓ نے کسی کو کوئی ہدایت نہیں کی بلکہ اس کے لئے چھ مہاجرین کی ایک مجلس شوریٰ بنا دی جن سے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم زندگی بھر راضی رہے، ان میں سے حضرت عثمانؓ کا انتخاب ہوا جس سے کسی نے اختلاف نہیں کیا پھر حضرت عثمانؓ نے بھی کسی کے لئے کوئی ہدایت نہیں کی اور اگر فرماتے بھی تو لوگ ان کی بات نہیں مانتے اس لئے کہ وہ اُن سے، اُن کے حاشیہ نشینوں سے اور ان کے گورنروں سے واقعات کی بنا پر ناراض تھے،

پھر یہ بھی پیش نظر رہے کہ حضرت عمرؓ نے جن چھ صحابہؓ کو باہمی مشورہ کی ہدایت کی تھی حضرت عثمانؓ کے بعد وہ چار ہی رہ گئے تھے اس لئے کہ عبدالرحمٰن بن عوفؓ کا عثمانی خلافت کے دوران ہی میں انتقال ہو چکا تھا حضرت سعد بن ابی وقاصؓ، حضرت زبیر بن العوامؓ، حضرت طلحہ بن عبید اللہؓ اور حضرت علی بن ابی طالبؓ باقی رہ گئے تھے ان چاروں میں بھی حضرت سعد بن ابی وقاصؓ نے کنارہ کشی اختیار کر لی تھی لہٰذا کل تین ہی رہ گئے، مزید برآں یہ بھی ملحوظ رہے کہ سابق خلفاء کی بیعت کرنے والے بہت سے صحابہ اب مدینہ منورہ میں معاملے کے وقت موجود نہ تھے، کچھ لوگ تو ارتداد کی لڑائیوں اور روم و فارس کی فتوحات میں شہید ہو چکے تھے اور کچھ بستروں پر اللہ کی رحمت کو پہنچ گئے تھے، ایک جماعت جس میں جہاد کی طاقت تھی سرحدوں پر خیمہ زن تھی اور جن میں جہاد کی طاقت نہ تھی وہ نئے نئے شہروں میں بس گئے تھے، پس حضرت عثمانؓ کے حادثے کے موقع پر مہاجر اور انصار کی جو جماعت موجود تھی وہ مدینہ کی اس جماعت جیسی نہ تھی جو تینوں خلفاء کی بیعت کے موقع پر حاضر تھی،

پھر علیؓ، طلحہؓ اور زبیرؓ میں بھی باہم اتحاد خیال نہ تھا، مظلوم خلیفہ کے ساتھ ہر ایک کا طرز عمل الگ تھا، اور اسباب قتل پر ہر ایک کی رائے دوسرے سے جدا تھی

حضرت علیؓ نے لوگوں کو بغاوت اور فساد سے روکنے کی امکانی کوشش کی جیسا کہ اس کتاب

کے پہلے حصے میں گذرا اُنھوں نے باغیوں اور حضرت عثمانؓ کے درمیان گفت وشنید کا فرض انجام دیا، باغیوں کو مدینہ سے واپس کیا بعد میں ایک مرتبہ اور بیچ میں پڑے اور حضرت عثمانؓ کو راضی کر لیا پھر جب باغی بلا اطلاع مدینہ میں گھس آئے اور حضرت علیؓ ان کو نکال باہر کرنے سے مایوس ہو گئے تو چاہا کہ حضرت عثمانؓ کی حمایت میں کھڑے ہو جائیں لیکن ایسا نہ کر سکے، پھر سخت محاصرے کے زمانے میں جب حضرت عثمانؓ بہت پیاسے تھے آپ نے کوشش کی کہ میٹھا پانی آپ تک پہنچا دیں،

حضرت زبیرؓ نے نہ تو باغیوں کو روکنے میں نمایاں حصہ لیا اور نہ مخالفوں کو ابھارنے اور آمادہ کرنے میں قابل ذکر گرمی دکھائی، البتہ وہ موقع کا انتظار کرتے رہے، طبیعت ان کی باغیوں کے ساتھ تھی شاید یہ خیال کرتے تھے کہ نوبت یہاں تک نہیں پہنچے گی۔

اب رہے حضرت طلحہؓ تو وہ کھلم کھلا باغیوں کی طرف جھکے ہوئے تھے باغیوں کو علانیہ بھڑکاتے تھے ان کی ایک جماعت کو اپنا گرویدہ بنا رہے تھے، حضرت عثمانؓ نے اس کی شکایت کھلے طور پر بھی کی اور بصیغہ راز بھی بار بار اظہار کیا، راویوں کا بیان ہے کہ اس سلسلہ میں حضرت عثمان نے حضرت علیؓ سے امداد چاہی چنانچہ آپ حضرت طلحہؓ کے پاس گئے اور دیکھا کہ باغیوں کا ایک بڑا گروہ وہاں جمع ہے حضرت علیؓ نے کوشش کی کہ حضرت طلحہؓ اپنی یہ روش چھوڑ دیں لیکن وہ باز نہ آئے تب حضرت علیؓ ان کے پاس سے لوٹ کر بیت المال آئے اور جو کچھ اس میں تھا نکال کر لوگوں میں تقسیم کرنا شروع کر دیا یہ دیکھ کر حضرت طلحہؓ کے ساتھی ان کے پاس سے اُٹھ کھڑے ہوئے، حضرت علیؓ کی اس کارروائی سے حضرت عثمانؓ خوش تھے،

راویوں کا خیال ہے کہ یہ دیکھ کر حضرت طلحہؓ حضرت عثمانؓ کے پاس آئے اور معذرت کرنے لگے، حضرت عثمانؓ نے جواب دیا کہ یہ حاضری معذرت اور ندامت کی نہیں بلکہ ناکامی اور شکست کی ہے طلحہؓ تجھ سے خدا حساب لیگا۔

بات جو کچھ بھی رہی ہو بہر حال حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد مدینہ میں یہ تینوں منتظر تھے کہ لوگ کیا کرتے ہیں، اور حالت یہ تھی کہ پوری آبادی پر باغیوں نے خوف وہراس کا وہ عالم طاری کر دیا تھا کہ مظلوم خلیفہ کی لاش رات کی تاریکی میں لوگوں سے بہت چھپا کر دفن کی جا سکی۔

حضرت عثمانؓ کے بعد امام کی بیعت کے بارے میں راویوں کا اختلاف ہے، ایک گروہ کا خیال ہے کہ شہادت کے بعد ہی حضرت علیؓ کے لئے بیعت لی گئی، لیکن یہ واقعہ نہیں ہے اس بہوت کر دینے

والی شورش اور بغاوت کے پیش نظر واقعہ یہ ہے کہ مدینہ میں کئی دن تک لوگوں نے اس طرح گذارا کہ ان کا کوئی امام نہ تھا ان دنوں معاملات کی لگام بغاوت کے ایک لیڈر غافقی کے ہاتھ میں تھی،

خلیفہ سے فرصت پالینے کے بعد باغی حیران تھے، وہ جانتے تھے کہ لوگوں کے لئے ایک امام کی ضرورت ہے، اور اس امام کی بیعت جس قدر جلد ممکن ہو کرلینی چاہیئے کہیں ایسا نہ ہو کہ حضرت عثمانؓ کے گورنر ان پر قابض ہوجائیں اور ان سے بھی طاقت ور معاویہ کہیں اپنی فوج بھیج کر مدینہ پر اپنا اقتدار جمالیں اور اور پھر باغیوں کو ان کے کئے کی سزا دے دیں، باغی یہ بھی جانتے تھے کہ ان میں سے کوئی بھی مسلمانوں کا امام نہیں بن سکتا اس لئے کہ امامت کا معاملہ مہاجر اور انصار کے ہاتھ میں ہے وہی قریش کے کسی فرد کو چن کر بیعت کرتے ہیں،

پھر ان کی خواہشیں بھی مختلف تھیں، مصری حضرت علیؓ کو چاہتے تھے، کوفہ کے لوگ حضرت زبیرؓ کے ساتھی تھے بصرہ کے باشندے حضرت طلحہؓ کے طرفدار تھے ان میں سے ہر ٹولی اپنے اپنے لیڈروں کے ہاں آتی جاتی تھی لیکن تینوں لیڈر اپنی جماعت کی طرف سے پیش کردہ امامت قبول کرنے سے انکار کرتے تھے، بالآخر باغیوں کو یقین ہوگیا کہ وہ اکیلے امام کا تقرر نہیں کرسکتے اور ان کے لئے ضروری ہے کہ وہ مہاجر اور انصار کا تعاون حاصل کریں جو ان تینوں میں سے کسی کو پسند کریں، اور اس سے اس منصب کے قبول کرنے پر اصرار کریں پھر یہ ان کے اصرار کی تائید کریں تا آنکہ وہ راضی ہوجائے چنانچہ یہ باغی صحابہ کے گھروں کا چکر لگانے لگے اور ان سے اصرار کے ساتھ درخواست کرنے لگے کہ امت کے لئے ایک امام چن دیجئے، مہاجر اور انصار نے دیکھا کہ یہ کام تو بہرحال کرنا ہے پس انھوں نے خود سوچا اور اپنے ملنے والوں سے تبادلۂ خیال کیا اندازہ یہ ہوا کہ عام رجحان حضرت علیؓ کی طرف ہے لوگ ان کو حضرت طلحہؓ اور حضرت زبیرؓ دونوں پر مقدم خیال کرتے ہیں،

اس طرح انصار اور مہاجرین نے حضرت علیؓ کو خلافت کا منصب پیش کیا اور ان سے قبول کر لینے پر اصرار بھی کیا پھر باغیوں نے اس اصرار کی تائید کردی، حضرت علیؓ نے انکار کرنا چاہا لیکن انھیں انکار کی کوئی صورت نظر نہیں آئی باغیوں کے پیش کرنے پر آپ نے ضرور انکار کیا تھا۔ اب جب کہ انصار بھی پیش کر رہے ہیں اور سابق خلفاء کی طرح کرنا چاہتے ہیں تو انکار کی کوئی وجہ نہ رہی چنانچہ آپ نے ان کی درخواست قبول کرلی، اور سابقہ روایت کے مطابق منبر نبوی پر جا بیٹھے اور لوگ آ کر

بیعت کرنے لگے ہاں چند آدمیوں نے انکار کیا اور حضرت علیؓ نے ان سے اصرار بھی نہیں کیا اور نہ باغیوں کو اجازت دی کہ ان کو مجبور کریں، ان چند آدمیوں میں ایک حضرت سعد بن ابی وقاصؓ بھی ہیں جو مجلس شوریٰ کے ایک رکن تھے انھوں نے انکار کرتے ہوئے حضرت علیؓ سے کہا "میری طرف سے آپ مطمئن رہئیے" حضرت علیؓ ان کو اس بات کی اجازت دے دی انکار کرنے والوں میں دوسرے حضرت عبداللہ بن عمرؓ ہیں، حضرت علیؓ نے ان سے امن پسندی اور لوگوں کے معاملات میں دخل در معقولات نہ کرنے کی ضمانت چاہی، انکار کرنے پر حضرت علیؓ نے کہا چھوٹے سے بڑے ہو گئے لیکن میں نے ہمیشہ تم کو ناشائستہ پایا، اس کے بعد فرمایا اسے جانے دو میں خود اس کا ضامن ہوں، گوشہ نشینوں کی جماعت نے بھی بیعت سے انکار کیا تھا حضرت علی نے ان کو بھی مجبور کرنا نہیں چاہا اور نہ ان پر کسی زیادتی کے روادار ہوئے حضرت طلحہؓ اور حضرت زبیرؓ نے بھی بیعت نہیں کی تھی لیکن باغیوں نے ان کو مجبور کیا اور حضرت علیؓ نے بھی ان دونوں کو حضرت سعد بن ابی وقاصؓ، عبداللہ بن عمرؓ وغیرہ کی طرح معاف نہیں کر دیا، اس لئے کہ باغیوں کی طرح ان کو حضرت علیؓ بھی خوب جانتے تھے ان کو معلوم تھا کہ حضرت طلحہؓ حضرت عثمانؓ کے کٹر مخالفوں میں سے ہیں اور خود خلیفہ بننے کا حوصلہ بھی رکھتے ہیں اور جانتے تھے کہ حضرت زبیرؓ نے حضرت عثمانؓ کی مخالفت پر کسی کو اکسایا نہیں لیکن کسی باغی کو روکا بھی نہیں اور پھر خلافت کی تمنا میں وہ حضرت طلحہؓ سے کم نہیں اس لئے ان کو بیعت سے معاف نہیں کیا کہ جس قدر بھی ہو سکے ان کو پابند کر لیں، بعض روایات کے مطابق حضرت علیؓ کی بیعت حضرت عثمانؓ کی شہادت کے پانچ دن بعد ہوئی اور روایتوں میں آٹھ دن ہے اس کے بعد یہ بات عام ہو گئی کہ بصرہ، کوفہ، مصر کی سرحدوں اور حجاز پر حضرت علیؓ کی سیادت قائم ہو گئی،

حضرت علیؓ کے لئے ایک غور طلب اور پیچیدہ مسئلہ شام کا تھا صورت حال یہ تھی کہ ایک تو شام بغاوت سے الگ رہا دوسرے اس کی زمام حکومت حضرت عثمانؓ کے چچازاد بھائی حضرت معاویہؓ کے ہاتھ میں تھی آگے چل کر ہم دیکھیں گے کہ شام اور حضرت معاویہؓ کے ساتھ حضرت علیؓ کا طرز عمل کیسا رہا، لیکن قابل ذکر بات یہ ہے کہ حضرت علیؓ مسلمانوں کے امام ہو گئے مدینے میں جو مہاجر اور انصار موجود تھے انھوں نے آپ کی بیعت کر لی سرحدوں کی طرف سے ان باغیوں نے آپ کی بیعت کی جو اس وقت مدینہ میں موجود تھے، اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ

